وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّکْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّکِرٍ ۵

اور ہم نے سمجھنے کیلئے قرآن کو آسان کر دیا ہے پس کوئی نصیحت پکڑنیوالا ہے؟

# لُغَاتُ الْقُرْاٰن

جسمیں

قرآن مجید کے جملہ الفاظ کے معنے نہایت تحقیق کے ساتھ بہ ترتیب
حروف تہجی بیان کئے گئے ہیں

مع

مختصر قواعد صرف و نحو

از مولانا مولوی نجم الدین صاحب سیوہاری مصنف سیرۃ الشافعی وغیرہ

سنہ ۱۹۰۷ء

فیض بخش سٹیم پریس فیروزپور شہر

بار اول ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ تعداد جلد ۱۰۰۰ ۔۔ ۔۔ ۔۔ ۔۔ قیمت فی جلد عہ

# لغات القرآن

مطبوعہ
فیض بخش سٹیم پریس فیروزپور شہر




زبان عرب میں جسقدر الفاظ رائج ہیں۔ اُن کی کل تین قسمیں ہیں۔ اسم فعل حرف۔

اسم وہ لفظ ہے جو اپنے معنی پر بذاتِ خود بغیر کسی دوسرے لفظ کی مدد کے دلالت کرے۔ اور اس معنی کا تعلق کسی خاص زمانہ سے نہ ہو۔ یعنی اسکے معنی میں ماضی۔ حال استقبال۔ تینوں زمانوں میں سے کوئی زمانہ نہ پایا جائے۔ جیسے قَتْلٌ (مارڈالنا) نَصْرٌ (مدد کرنا) فَتْحٌ (کھولنا) بَعُوضَۃٌ (مچھر) عنکبوت (مکڑی) ذُبَاب (مکھی) وغیرہ۔ کہ یہ اور اسی قسم کے اور ہزاروں الفاظ اپنے معنی پر بذاتِ خود بغیر کسی دوسرے لفظ کی مدد کے دلالت کرتے ہیں۔ اور ان کے معنی کا تعلق کسی خاص زمانہ سے نہیں ہے

فعل وہ لفظ ہے جو اپنے معنی پر بذاتِ خود بغیر کسی دوسرے لفظ کی مدد کے دلالت کرے۔ اور اسکے معنی میں گزشتہ۔ موجود۔ آئندہ۔ تین زمانوں میں سے کوئی زمانہ پایا جائے۔ جیسے ضَرَبَ اس نے مارا قَتَلَ اس نے قتل کیا یَضْرِبُ وہ مارتا ہے یا ماریگا یَقْتُلُ وہ قتل کرتا ہے یا قتل کریگا۔ کہ یہ اور اس قسم کے اور ہزاروں الفاظ اپنے معنی پر بذاتِ خود بغیر کسی دوسرے لفظ کی مدد کے دلالت کرتے ہیں۔ اور انکے معنی میں گزشتہ۔ موجود۔ آئندہ تین زمانوں میں سے کوئی ایک زمانہ پایا جاتا ہے۔ جیسے ضَرَبَ وقَتَلَ کے معنی کا تعلق زمانہ گزشتہ سے ہے اور یَضْرِبُ ویَقْتُلُ کے معنی کا زمانہ موجود یا آئندہ ہے۔

حرف وہ لفظ ہے جو اپنے معنی پر بذاتِ خود دلالت نہ کرے۔ بلکہ کسی دوسرے لفظ کی مدد کا محتاج ہو۔ یعنی جب تک اس کے ساتھ کوئی دوسرا لفظ نہ ملایا جائے

اُس کے پورے معنی سمجھ میں نہ آئیں - جیسے مِنْ (سے) اِلیٰ (تک) فِیْ (میں) کہ اِن الفاظ کے پورے معنی جب تک کوئی دوسرا لفظ انکے ساتھ نہ ملے سمجھ میں نہیں آتے - کیونکہ سے تک اور میں سے کوئی مطلب سمجھ میں نہیں آتا - لیکن جب انکے ساتھ کسی دوسرے لفظ کو ملا یا جائے مثلاً یوں کہا جائے مِنَ السَّمَآءِ (آسمان سے) اِلَی الْاَرْضِ (زمین تک) فِی الدَّارِ (گھر میں) تو اس وقت ان الفاظ کے معنی بخوبی سمجھ میں آجاتے ہیں ؀

# ششم اقسام

اہل تصریف نے حروف الفاظ کی دو قسمیں قرار دی ہیں - اصلی وزائد - بعض الفاظ ایسے ہیں جو صرف حروف اصلی ہی سے مرکب ہیں - اور اُن میں زائد حرف کوئی نہیں جیسے نَصْر کہ یہ لفظ صرف حروف اصلی ہی سے مرکب ہے - اور زائد حرف اس میں کوئی نہیں - اسکے مقابل میں بعض الفاظ ایسے بھی ہیں - جو حروف اصلی وزائد دونوں سے مرکب ہیں - جیسے اِنْتِصَار - اِسْتِنْصَار - تَنَاصُر وغیرہ کہ ان میں تین حرف نُون صَاد - رَا - اصلی ہیں - اور باقی زائد - حروف اصلی کو اہل تصریف فَ - عَ - لَ - سے تعبیر کرتے ہیں مثلاً نَصْر کے نون کو وہ فَ اور صَ کو عَ اور رَ کو لام کہینگے - اس اصول سے ناظرین یہ بخوبی سمجھ سکتے ہیں - کہ جتنے الفاظ خاص فَ - عَ - لَ - اور دوسرے الفاظ سے ملکر بنے ہیں - ان میں سوائے ان تین حرف کے اور کل حرف زائد ہیں مثلاً اِفْعَال - اِسْتِفْعَال - اِنْفِعَال - اِفْتِعَال - تَفْعِیْل - مُفَاعَلَۃ - تَفَاعُل - تَفَعُّل - فَاعِل - مَفْعُول میں فَ - عَ - لَ - اصلی ہیں اور باقی سب زائد - حروف اصلی ہی کو لفظ کا مادّہ اور ماخذ بھی کہتے ہیں ؀

حروف اصلی کی تعداد فعل میں تین سے چار تک اور اسم میں پانچ تک ہے - اس چوتھے اور پانچویں حرف کا نام بھی تیسرے حرف کی طرح لام ہی ہے - حروف اصلی وزائد کے اعتبار سے اسم کی تین قسمیں ہیں مثلاً ثلاثی - رباعی - خماسی - اور فعل کی دو ثلاثی

ورباعی - پھر ان اقسام میں سے ہر ایک کی دو قسمیں ہیں - مجرد و مزید - پس اسماء و افعال کی یہ کل چھ قسمیں ہوئیں - ثلاثی مجرد - ثلاثی مزید - رباعی مجرد - رباعی مزید - خماسی مجرد - خماسی مزید - ثلاثی مجرد میں تین - رباعی مجرد میں چار - اور خماسی مجرد میں پانچ حرف اصلی ہوتے ہیں - مزید میں حروف اصلی کے علاوہ حروف زائد بھی ہوتے ہیں ؛

اسم ثلاثی مجرد کے دس صیغے ہیں - فَلْسٌ - فَرَسٌ - کَتِفٌ - عَضُدٌ - حِبْرٌ - عِنَبٌ - اِبِلٌ - قُفْلٌ - صُرَدٌ - عُنُقٌ - مزید فیہ اسکے کثرت سے ہیں - اور ان کے خاص اوزان مقرر نہیں ہیں ؛

اسم رباعی مجرد کے پانچ صیغے ہیں - جَعْفَرٌ - دِرْهَمٌ - زِبْرِجٌ - بُرْثُنٌ - قِمَطْرٌ - مزید فیہ اسکے کم ہیں اور انکے بھی خاص اوزان مقرر نہیں ہیں ؛

اسم خماسی مجرد کے چار صیغے ہیں - سَفَرْجَلٌ - قُذَعْمِلٌ - جَحْمَرِشٌ - قِرْطَعْبٌ اسکے مزید فیہ بہت تھوڑے سے ہیں - اور ان کے پانچ وزن ہیں عَضْرَفُوْطٌ قَبَعْثَرَى قَرْطَبُوْسٌ خُزَعْبِيْلٌ خَنْدَرِيْسٌ ؛

فعل ثلاثی مجرد کے تین صیغے ہیں فَعَلَ - فَعِلَ - فَعُلَ - یہ تینوں فعل ماضی ہیں - جن میں سے ہر ایک کے لئے ایک مستقبل (مضارع) ہے فَعَلَ کے مستقبل تین ہیں یَفْعُلُ جیسے نَصَرَ - یَنْصُرُ - یَفْعِلُ جیسے ضَرَبَ - یَضْرِبُ - یَفْعَلُ جیسے فَتَحَ یَفْتَحُ - فَعِلَ کے مستقبل دو ہیں - یَفْعَلُ جیسے عَلِمَ - یَعْلَمُ - یَفْعِلُ جیسے حَسِبَ یَحْسِبُ - فَعُلَ کا مستقبل ایک ہے - یَفْعُلُ جیسے شَرُفَ یَشْرُفُ ؛

صرفیوں کی اصطلاح میں ایک قسم کی ماضی اور اسکے ساتھ ایک قسم کے مضارع کا نام باب ہے - پس اس حساب سے ثلاثی مجرد کے کل چھ باب ہیں - جنمیں سے تین اصول ہیں - اور تین فروع - اصول فَعَلَ - یَفْعُلُ (نَصَرَ - یَنْصُرُ) فَعَلَ یَفْعِلُ (ضَرَبَ - یَضْرِبُ) فَعِلَ - یَفْعَلُ (سَمِعَ - یَسْمَعُ) انکو اصول اسلئے کہتے

ہیں کہ یہ ابواب اصل قاعدہ اور قیاس کے مطابق ہیں۔ کیونکہ انکے مستقبل کے عین کی حرکت ماضی کے عین کی حرکت کے خلاف ہے اور قیاس اسی کو چاہتا ہے۔ اسلئے کہ جب ماضی اور مستقبل میں معناً اختلاف ہے تو لفظاً بھی ہونا چاہیئے

فروع کے تین باب یہ ہیں فَعَلَ۔ یَفْعَلُ (فَتَحَ یَفْتَحُ) فَعِلَ یَفْعِلُ (حَسِبَ۔ یَحْسِبُ)[1] فَعُلَ یَفْعُلُ (کَرُمَ۔ یَکْرُمُ) انکو فروع اس لئے کہتے ہیں کہ انکے مستقبل کے عین کی حرکت ماضی کے عین کی حرکت کے موافق ہے۔

## ہفت اقسام

ترکیب حروف کے لحاظ سے جملہ اسمار و افعال کی سات قسمیں ہیں صحیح[1]۔ مہموز۔ مثال[2]۔ اجوف[3]۔ ناقص[4]۔ لفیف[5]۔ مضاعف[6]۔ طالب علموں کی سہولت کیلئے ان ساتوں قسموں کو ایک فارسی شعر میں یوں جمع کیا گیا ہے ؎

صحیح ست و مثال ست و مضاعف ۔ لفیف و ناقص و مہموز و اجوف

صحیح وہ ہے جس کے فَ۔ عَ۔ لَامِ تینوں حرف صحیح ہوں یعنی نہ انکی جگہ ہمزہ ہو نہ حرفِ علت۔ اور نہ دو حرف صحیح ایک جنس کے ہوں جیسے ضَرَبَ وضَرْبٌ اور قَتَلَ وقَتْلٌ وغیرہ

حرفِ علّت تین ہیں۔ واو۔ الف[1]۔ یا۔ جن کا مجموعہ وای ہے۔ ان کو حرفِ علت اسلئے کہا جاتا ہے کہ علیل یعنی بیمار کی زبان سے شدّت تکلیف کے وقت بیشتر لفظ وای وای نکلتا ہے۔ ایک صرفی کہتا ہے ؎

حرفِ علت نام کردم واو و الف یاے را ۔ ہر کہ را در رے رسد ناچار گوید واے را

---

[1] یہ باب قرآن مجید میں نہیں آیا۔ بلکہ قرآن مجید میں یَحْسَبُ حَسِبَ کے ذیل سے آیا ہے۔ اور فصحاء عرب کے کلام میں بھی ایسا ہی پایا جاتا ہے۔ لیکن صرفیوں میں یہ باب مشہور ہے۔ [2] منہ یاد رکھنا چاہیئے کہ ہر ایک الف حرف علت نہیں ہے۔ بلکہ فقط وہ الف حرف علت شمار کیا جاتا ہے جو واؤ یا یاء سے بدلا ہوا ہو۔ پس قالَ و باعَ کا الف حرف علت ہے اور لا و لا کا نہیں۔ کیونکہ قال کا الف واو اور باع کا یاء سے بدلا ہوا ہے۔ اور یا و لا کا الف اصلی ہے۔ واؤ و یاء کے الف سے بدلنے کے قواعد آگے چلکر معلوم ہونگے۔

مہموز وہ ہے جس میں ف یا ع یا لام کی جگہ ہمزہ ہو۔ اسکی تین قسمیں ہیں (۱) مہموز الفا جسمیں فا کلمہ ہمزہ ہو جیسے اَمَرَ و اَمْرٌ (۲) مہموز العین جس میں عین کلمہ ہمزہ ہو جیسے سَأَلَ و سُؤَالٌ (۳) مہموز اللام جس میں لام کلمہ ہمزہ ہو جیسے قَرَأَ و قِرْءٌ ۔

مثال وہ ہے جس کا فا کلمہ حرفِ علت ہو اس کی دو قسمیں ہیں (۱) مثالِ واوی یعنی وہ جس کا فا کلمہ حرفِ واو ہو جیسے وَعَدَ و وَعْدًا (۲) مثالِ یائی یعنی وہ جس کا فا کلمہ حرفِ یاء ہو جیسے یَسَرَ و یُسْرٌ ۔

اجوف وہ ہے جس کا عین کلمہ حرفِ علت ہو۔ اس کی بھی دو قسمیں ہیں (۱) اجوف واوی یعنی وہ جس کا عین کلمہ حرف واو ہو جیسے قَالَ و قَوْلٌ اور خَافَ و خَوْفٌ (۲) اجوف یائی یعنی وہ جس کا عین کلمہ حرف یاء ہو۔ جیسے بَاعَ و بَیْعٌ ۔

ناقص وہ ہے جس کا لام کلمہ حرفِ علت ہو۔ اس کی بھی حسب تفصیل سابق واوی و یائی دو قسمیں ہیں۔ جیسے دَعَوَ و رَضِیَ۔ اجوف الفی اور ناقص۔ الفی کوئی قسم نہیں ہے۔ کیونکہ عین ولام کی جگہ جو الف آتا ہے حقیقت میں وہ واو یا یاء سے بدلا ہوا ہوتا ہے۔

لفیف وہ ہے جس میں فاء ولام یا عین ولام کی جگہ دو حرفِ علت ہوں جیسے وَلِیَ۔ طَوٰی۔ رَوٰی وغیرہ۔ پہلی قسم کو لفیفِ مفروق اور دوسری قسم کو لفیفِ مقرون کہتے ہیں۔ مفروق کو مفروق اسلئے کہتے ہیں کہ اس میں دو حرف علت ایک دوسرے سے جدا ہوتے ہیں یعنی دونوں کے بیچ میں ایک حرف صحیح ہوتا ہے۔ مقرون کو مقرون اسلئے کہا جاتا ہے کہ اس میں دونوں حرف علت ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہوتے ہیں اور ان کے درمیان فاصلہ نہیں ہوتا ۔

مُضاعف وہ ہے جس میں دو حرف صحیح ایک جنس کے ہوں۔ جیسے مَدَّ و مَدٌّ اور ذَبَّ و ذَبٌّ وغیرہ کہ ان میں نہ حرفِ علت ہے نہ ہمزہ۔ لیکن انکے عین ولام ایک ہی جنس کے ہیں۔ کہ پہلی مثال میں عین ولام دونوں کی جگہ حرفِ دال ہے۔ اور دوسری

ہیں دونوں کی جگہ حرف ب ۔

ان ساتوں اقسام مذکورہ میں سے صحیح کے ساتھ تو اور کوئی قسم جمع نہیں ہوسکتی۔ لیکن باقی چھیئوں قسمیں ایک دوسرے کے ساتھ جمع ہوسکتی ہیں۔ جیساکہ لفیف مفروق مثال، وناقص اور مقرون اجوف وناقص کے مجموعہ کا نام ہے ۔

فعل کی چار قسمیں ہیں۔ ماضی۔ مضارع۔ امر۔ نہی۔ ماضی کے معنی میں زمانہ گذشتہ اور مضارع کے معنی میں زمانہ حال یا استقبال پایا جاتا ہے۔ امر میں کسی کام کے کرنے کا حکم اور نہی میں کسی کام کے کرنے کی ممانعت ہوتی ہے۔ ان میں سے ہر ایک کی دو دو قسمیں ہیں معروف ومجہول۔ پھر معروف ومجہول کی بھی دو دو قسمیں ہیں۔ مثبت ومنفی۔ پس اس اعتبار سے ماضی۔ مضارع۔ امر ونہی میں سے ہر ایک کی چار چار قسمیں ہوئیں۔ مثبت معروف۔ مثبت مجہول۔ منفی معروف۔ منفی مجہول۔ مثبت معروف میں فاعل اور مثبت مجہول میں مفعول بہ کے لئے فعل کا اثبات کیا جاتا ہے۔ جیسے فَعَلَ اس نے کیا اور فُعِلَ وہ کیا گیا۔ یَفْعَلُ وہ کرتا ہے یا کریگا۔ یُفْعَلُ وہ کیا جاتا ہے یا کیا جائیگا۔ منفی معروف میں فاعل اور منفی مجہول میں مفعول بہ سے فعل کی نفی کی جاتی ہے۔ جیسے مَا فَعَلَ اسنے نہیں کیا۔ مَا فُعِلَ وہ نہیں کیا گیا۔ لَا یَفْعَلُ وہ نہیں کرتا ہے یا نہیں کریگا۔ لَا یُفْعَلُ وہ نہیں کیا جاتا ہے یا نہیں کیا جائیگا۔ ان چاروں قسموں میں سے ہر ایک کے چودہ چودہ صیغے آتے ہیں۔ جو حسب ذیل ہیں :-

| | مذکر غائب | | | مونث غائب | | | مذکر حاضر | | | مونث حاضر | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی معروف | فَعَلَ | فَعَلَا | فَعَلُوْا | فَعَلَتْ | فَعَلَتَا | فَعَلْنَ | فَعَلْتَ | فَعَلْتُمَا | فَعَلْتُمْ | فَعَلْتِ | فَعَلْتُمَا | فَعَلْتُنَّ | فَعَلْتُ | فَعَلْنَا |
| ماضی مجہول | فُعِلَ | فُعِلَا | فُعِلُوْا | فُعِلَتْ | فُعِلَتَا | فُعِلْنَ | فُعِلْتَ | فُعِلْتُمَا | فُعِلْتُمْ | فُعِلْتِ | فُعِلْتُمَا | فُعِلْتُنَّ | فُعِلْتُ | فُعِلْنَا |

مذکورہ بالا صیغے ماضی مثبت کے ہیں۔ یعنی ان میں فاعل یا مفعول بہ کے لئے فعل کا اثبات

کیا جاتا ہے - جیسے فَعَلَ (اس نے کیا) فَعَلَا (ان دونوں نے کیا) الخ - فُعِلَ (وہ کیا گیا) فُعِلَا (وہ دونوں کئے گئے) الخ اسی قیاس پر باقی صیغوں کے معنی سمجھنے چاہئیں - نفی کے صیغے بعینہٖ یہی صیغے ہیں لیکن اس میں ان کے اوّل میں لفظ مَا زیادہ ہوتا ہے - جیسے مَا فَعَلَ (اس نے نہیں کیا) الخ اور مَا فُعِلَ (وہ نہیں کیا گیا) الخ - ماضی معروف کے عین کلمہ کی کوئی خاص حرکت مقرر نہیں ہے - بلکہ اس پر زبر - زیر - پیش تینوں حرکتیں آسکتی ہیں - یعنی فَعَلَ - فَعِلَ - فَعُلَ - تینوں ماضی ہی کے صیغے ہیں - جیسے فَسَقَ (اس نے نافرمانی کی) سَمِعَ (اس نے سنا) بَصُرَ (اس نے دیکھا) ✤

| | مذکر غائب | | | مونث غائب | | | مذکر حاضر | | | مونث حاضر | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد متکلم | جمع متکلم |
| مضارع معروف | يَفْعَلُ | يَفْعَلَانِ | يَفْعَلُوْنَ | تَفْعَلُ | تَفْعَلَانِ | يَفْعَلْنَ | تَفْعَلُ | تَفْعَلَانِ | تَفْعَلُوْنَ | تَفْعَلِيْنَ | تَفْعَلَانِ | تَفْعَلْنَ | أَفْعَلُ | نَفْعَلُ |
| مضارع مجہول | يُفْعَلُ | يُفْعَلَانِ | يُفْعَلُوْنَ | تُفْعَلُ | تُفْعَلَانِ | يُفْعَلْنَ | تُفْعَلُ | تُفْعَلَانِ | تُفْعَلُوْنَ | تُفْعَلِيْنَ | تُفْعَلَانِ | تُفْعَلْنَ | أُفْعَلُ | نُفْعَلُ |

مضارع کے معنی میں چونکہ حال و استقبال دونوں زمانے پائے جاتے ہیں - اس لئے حال و استقبال کے لئے علیحدہ علیحدہ صیغے وضع نہیں کئے گئے - بلکہ جو صیغہ مضارع کا ہے - بعینہٖ وہی صیغہ حال کا ہے اور وہی استقبال کا - لیکن جب مضارع پر حرف سین یا سوف داخل ہوگا تو اس کے معنی صرف استقبال کے رہ جائیں گے اور حال کے معنی اس میں سے دور ہو جائیں گے - جیسے سَيَحْلِفُوْنَ وہ قسمیں کھائیں گے -

ــــــــــــــــ

لہ یاد رکھنا چاہئے کہ جس طرح ماضی معروف کے عین کلمہ کا کوئی خاص اعراب مقرر نہیں ہے اسی طرح مضارع کے عین کلمہ کے لئے بھی کوئی خاص حرکت مقرر نہیں ہے - بلکہ ماضی کی طرح اس پر بھی زبر - زیر - پیش تینوں حرکتیں آتی ہیں یعنی يَفْعَلُ - يَفْعِلُ - يَفْعُلُ تینوں مضارع ہی کے صیغے ہیں - جیسے يَخْدَعُوْنَ وہ فریب دیتے ہیں - يَكْذِبُوْنَ وہ جھوٹ بولتے ہیں - يَنْصُرُوْنَ وہ مدد کرتے ہیں ✤

سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ تم جان لوگے۔ اسی طرح جب مضارع پر حرفِ لام داخل ہوگا تو اسکے معنی صرف حال کے رہ جائینگے اور استقبال کے معنی اُس میں سے دور ہوجائینگے۔ جیسے لَیَحْزُنُ وہ غم میں ڈالتا ہے ؛

مضارع کی نفی تین طرح پر آتی ہے :-

(۱) لا کے ساتھ جیسے لَا یَفْعَلُ وہ نہیں کرتا ہے یا نہیں کریگا الخ۔ لَا یُفْعَلُ وہ نہیں کیا جاتا ہے یا نہیں کیا جائیگا الخ۔ لا مضارع کے لفظوں میں کسی قسم کا عمل نہیں کرتا۔ اس کے داخل ہونے کے بعد مضارع کے تمام صیغوں کے حروف اور اُن کے حرکات وسکنات بجنسہٖ اسی طرح قائم رہتے ہیں کہ جس طرح لا کے داخل ہونے سے پیشتر تھے۔ البتہ معنی میں یہ عمل کرتا ہے کہ مثبت کو منفی کر دیتا ہے صرفیوں کی اصطلاح میں اس نفی کا کوئی خاص نام نہیں ہے۔ جیسے آنیوالی دو نفیوں کا خاص نام مقرر ہے لیکن ہم اسی نفی کا نام نفی محض اور نفی سادہ رکھتے ہیں۔ کیونکہ اس نفی کے معنی میں۔ نفی کے سوا اور کسی قسم کی زیادتی نہیں۔ بخلاف آنے والی دو نفیوں کے کہ ان کے معنی میں محض نفی ہی نہیں بلکہ اس پر اور بھی زیادتی ہے ؛

اگرچہ اکثر اور عموماً لا ہی نفی مضارع پر اور ماؔ نفی ماضی پر داخل ہوتا ہے۔ لیکن کبھی کبھی اس کے خلاف استعمال بھی ہوجاتا ہے۔ جیسے فَلَا صَدَّقَ وَلَا صَلّٰی (نہ اُس نے تصدیق کی اور نہ نماز پڑھی) میں صَدَّقَ وَصَلّٰی ماضی کے صیغے ہیں لیکن ان کی نفی لا سے کیگئی ہے۔ جو اکثر اور عموماً مضارع پر داخل ہوتا ہے۔ اسی طرح وَمَا یَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا یَشْعُرُوْنَ میں یَخْدَعُوْنَ اور یَشْعُرُوْنَ مضارع کے صیغے ہیں۔ لیکن ان کی نفی ما سے کیگئی ہے جو اکثر اور عام طور پر ماضی پر داخل ہوتا ہے ؛

(۲) لنؔ کے ساتھ - یہ نفی فعل مضارع سے حال کے معنی دور کرکے اس کو مستقبل کے معنی میں کر دیتی ہے - اور اس نفی کا نام نفی تاکید بلنؔ ہے - کیونکہ اس نفی میں تاکید کے معنی پائے جاتے ہیں - لفظوں میں لنؔ کا عمل یہ ہے - کہ صیغہ واحد مذکر غائب - واحد مؤنث غائب - واحد مذکر حاضر - واحد متکلم - جمع متکلم - پانچ صیغوں میں لام کا پیش دور کرکے اس کو زبر دیدیتا ہے - اور سات جگہ یعنی چاروں تثنیوں اور جمع مذکر غائب وحاضر اور واحد مونث حاضر میں نون کو جو بجائے اسی پیش کے تھا گرا دیتا ہے - اور جمع مونث غائب وحاضر کے دو صیغوں میں لفظوں میں کچھ عمل نہیں کرتا - اسکے[1] صیغوں کی گردان یہ ہے :-

نفی تاکید بلنؔ در فعل مستقبل معروف

| مذکر غائب | | | مونث غائب | | | مذکر حاضر | | | مونث حاضر | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد مذکر و مونث | تثنیہ وجمع مذکر و مونث |
| لَنْ يَّفْعَلَ | لَنْ يَّفْعَلَا | لَنْ يَّفْعَلُوْا | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ يَّفْعَلْنَ | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلُوْا | لَنْ تَفْعَلِيْ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلْنَ | لَنْ اَفْعَلَ | لَنْ نَّفْعَلَ |

مجہول کے صیغے لَنْ يُّفْعَلَ - لَنْ يُّفْعَلَا الخ ہیں -

(۳) لَمْ کے ساتھ - یہ نفی بھی فعل مضارع کے الفاظ ومعنی دونوں میں عمل کرتی ہے - جن پانچ جگہ لنؔ فعل مضارع کے لام کو زبر دیتا ہے - یہ ان پانچ جگہ لام کو جزم دیتا ہے - اور سات جگہ لنؔ کی طرح یہ بھی نون کو گرا دیتا ہے - اور جمع مؤنث غائب وحاضر کے دو صیغوں میں لفظوں میں کچھ عمل نہیں کرتا - معنی میں اس کا عمل یہ ہے کہ فعل مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے جیسے لَمْ يَفْعَلْ (اس نے نہیں کیا) پس لَمْ يَفْعَلْ اور مَا فَعَلَ کے ایک معنی

[1] وہ ہرگز نہیں کریگا - باقی صیغوں کے معنی اسی پر قیاس کرلو ۱۲ منہ :-

ہیں۔ اس نفی کا نام نفی جحد بلم ہے۔ اور اس کے صیغوں کی گردان یہ ہے:

## نفی جحد بلم

| مذکر غائب | | | مونث غائب | | | مذکر حاضر | | | مونث حاضر | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد مذکر و مونث | تثنیہ و جمع مذکر و مونث |
| لَمْ یَفْعَلْ | لَمْ یَفْعَلَا | لَمْ یَفْعَلُوْا | لَمْ تَفْعَلْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ یَفْعَلْنَ | لَمْ تَفْعَلْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ تَفْعَلُوْا | لَمْ تَفْعَلِیْ | لَمْ تَفْعَلَا | لَمْ تَفْعَلْنَ | لَمْ اَفْعَلْ | لَمْ نَفْعَلْ |

اسی پر مجہول کے صیغوں کو قیاس کرنا چاہیئے۔ یعنی اس کی گردان لَمْ یُفْعَلْ
لَمْ یُفْعَلَا۔ لَمْ یُفْعَلُوْا۔ الخ ہے:

کبھی مضارع کے اوّل میں لام مفتوح اور آخر میں نونِ مشدّد یا ساکن بھی زیادہ کر دیا جاتا ہے۔ اس لام اور نون کو لامِ تاکید اور نونِ تاکید کہتے ہیں کیونکہ یہ تاکید کے معنی کا فائدہ دیتے ہیں۔ نون مشدّد کا نام ثقیلہ اور نونِ ساکن کا نام خفیفہ ہے۔ یہ لام اور نون بھی فعل مضارع سے حال کے معنی دور کر کے اس کو صرف مستقبل کے معنی میں کر دیتا ہے۔ نون ثقیلہ مضارع کے تمام صیغوں پر داخل ہوتا ہے۔ اس کی گردان حسب ذیل ہے:۔

## لام تاکید با نون تاکید ثقیلہ در فعل مستقبل معروف

| مذکر غائب | | | مونث غائب | | | مذکر حاضر | | | مونث حاضر | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد مذکر و مونث | تثنیہ و جمع مذکر و مونث |
| لَیَفْعَلَنَّ | لَیَفْعَلَانِّ | لَیَفْعَلُنَّ | لَتَفْعَلَنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَیَفْعَلْنَانِّ | لَتَفْعَلَنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَتَفْعَلُنَّ | لَتَفْعَلِنَّ | لَتَفْعَلَانِّ | لَتَفْعَلْنَانِّ | لَاَفْعَلَنَّ | لَنَفْعَلَنَّ |

مجہول کے صیغے بھی بعینہٖ یہی معروف کے صیغے ہیں۔ فقط اتنا فرق ہے کہ معروف میں علامت

لہ البتہ البتہ وہ کریگا۔ اسی طرح باقی صیغوں کے معنی کرو۔

مضارع ی۔ت۔الف۔نون پر ہمیشہ زبر ہوتا ہے اور عین پر زبر۔زیر۔پیش تینوں حرکتیں آسکتی ہیں۔مجہول میں علامت مضارع ہمیشہ مضموم ہوتی ہے اور عین پر ہمیشہ زبر ہوتا ہے جیسے يُفْعَلَنَّ۔يُفْعَلَانِّ الخ

نون خفیفہ صرف آٹھ صیغوں میں آتا ہے۔چاروں تثنیوں اور جمع مونث غائب وحاضر کے دو صیغوں میں نہیں آتا ٭

لام تاکید با نون تاکید خفیفہ در فعل مستقبل معروف

| مذکر غائب | | مونث غائب | مذکر حاضر | | مونث حاضر | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | جمع | واحد | واحد | جمع | واحد | واحد مذکر و مونث | تثنیہ و جمع مذکر و مونث |
| لَيَفْعَلَنْ | لَيَفْعَلُنْ | لَتَفْعَلَنْ | لَتَفْعَلَنْ | لَتَفْعَلُنْ | لَتَفْعَلِنْ | لَاَفْعَلَنْ | لَنَفْعَلَنْ |

مجہول کے صیغوں میں علامت مضارع مضموم اور عین ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے جیسے لَيُفْعَلَنْ۔الخ ٭

امر حاضر معروف

| مذکر | | | مونث | | |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع |
| اِفْعَلْ | اِفْعَلَا | اِفْعَلُوْا | اِفْعَلِيْ | اِفْعَلَا | اِفْعَلْنَ |

امر حاضر معروف میں ہمزہ کو زیر اور پیش دو حرکتیں آسکتی ہیں۔اور عین کو زبر۔زیر۔پیش تینوں۔یعنی اِفْعَلْ۔اِفْعِلْ۔اُفْعُلْ۔تینوں امر حاضر معروف ہی کے صیغے ہیں۔جیسے اِضْرِبْ۔مار۔اِجْعَلْ۔بنا۔اُقْتُلُوْا قتل کرو ٭

له البتہ البتہ وہ کریگا۔باقی الفاظ کے معنی صیغوں کے لحاظ سے خود کر لو سله کر الخ

## امر حاضر مجہول

| مذکر واحد | مذکر تثنیہ | مذکر جمع | مونث واحد | مونث تثنیہ | مونث جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| لِتُفْعَلْ ١ | لِتُفْعَلَا | لِتُفْعَلُوْا | لِتُفْعَلِیْ | لِتُفْعَلَا | لِتُفْعَلْنَ |

## امر غائب معروف

| مذکر واحد | مذکر تثنیہ | مذکر جمع | مونث واحد | مونث تثنیہ | مونث جمع | متکلم واحد مذکر و مونث | متکلم تثنیہ و جمع مذکر و مونث |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِيَفْعَلْ ٢ | لِيَفْعَلَا | لِيَفْعَلُوْا | لِتَفْعَلْ | لِتَفْعَلَا | لِيَفْعَلْنَ | لِاَفْعَلْ | لِنَفْعَلْ |

امر غائب مجہول میں علامت مضارع مضموم اور عین ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے۔ جیسے لِيُفْعَلْ۔ لِيُفْعَلَا الخ

## نہی حاضر معروف

| مذکر واحد | مذکر تثنیہ | مذکر جمع | مونث واحد | مونث تثنیہ | مونث جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا تَفْعَلْ ۔ تو نہ کر | لَا تَفْعَلَا ۔ تم دونوں نہ کرو | لَا تَفْعَلُوْا ۔ تم نہ کرو | لَا تَفْعَلِیْ ۔ تو نہ کر | لَا تَفْعَلَا ۔ تم دونوں نہ کرو | لَا تَفْعَلْنَ ۔ تم نہ کرو |

## نہی حاضر مجہول

| مذکر واحد | مذکر تثنیہ | مذکر جمع | مونث واحد | مونث تثنیہ | مونث جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا تُفْعَلْ ۔ تو نہ کیا جا | لَا تُفْعَلَا ۔ تم دونوں نہ کئے جاؤ | لَا تُفْعَلُوْا ۔ تم نہ کئے جاؤ | لَا تُفْعَلِیْ ۔ تو نہ کی جا | لَا تُفْعَلَا ۔ تم دونوں نہ کی جاؤ | لَا تُفْعَلْنَ ۔ تم نہ کی جاؤ |

نہی حاضر معروف کا عین کلمہ مفتوح و مضموم و مکسور تینوں طرح آتا ہے۔ نہی حاضر مجہول میں علامت مضارع ہمیشہ مضموم اور عین کلمہ ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے جیسے لَا تُجْعَلْ نہ کر۔

١ چاہیے کہ کیا جائے تو ٢ چاہیے کہ وہ کرے ٣ چاہیے کہ وہ کیا جائے ١٢

لَا تَضْرِبُوْا: بیان کرو۔ لَا تَقْتُلُوْا: قتل کرو۔

## نہی غائب معروف

| مذکر | | | مونث | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد مذکر و مونث | تثنیہ و جمع مذکر و مونث |
| لَا یَفْعَلْ<br>چاہیئے کہ نہ کرے وہ ایک مرد | لَا یَفْعَلَا<br>چاہیئے کہ نہ کریں وہ دو مرد | لَا یَفْعَلُوْا<br>چاہیئے کہ نہ کریں وہ سب مرد | لَا تَفْعَلْ<br>چاہیئے کہ نہ کرے وہ ایک عورت | لَا تَفْعَلَا<br>چاہیئے کہ نہ کریں وہ دو عورتیں | لَا یَفْعَلْنَ<br>چاہیئے کہ نہ کریں وہ سب عورتیں | لَا اَفْعَلْ<br>چاہیئے کہ نہ کروں میں ایک مرد یا عورت | لَا نَفْعَلْ<br>چاہیئے کہ نہ کریں ہم دو یا سب مرد یا عورتیں |

مجہول میں علامت مضارع مضموم اور عین کلمہ ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے۔ جیسے لَا یُفْعَلْ۔ لَا یُفْعَلَا۔ الخ

نون ثقیلہ و خفیفہ جس طرح مضارع پر داخل ہوتے ہیں اسی طرح امر و نہی پر بھی داخل ہوتے ہیں۔ جیسے لِیَفْعَلَنَّ۔ لِیَفْعَلَنْ اور لَا یَفْعَلَنْ۔ لَا یَفْعَلَنَّ وغیرہ۔ نون خفیفہ مضارع کے جن صیغوں میں داخل نہیں ہوتا امر و نہی کے بھی اُن صیغوں میں داخل نہیں ہوتا۔

اسماء متصرفہ کی پانچ قسمیں ہیں۔ اسم فاعل۔ اسم مفعول۔ اسم آلہ۔ اسم ظرف۔ اسم تفضیل۔ انکے صیغے حسب ذیل ہیں۔

### اسم فاعل

| مذکر | | | مونث | | |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع |
| فَاعِلٌ<br>کرنے والا | فَاعِلَانِ<br>فَاعِلَیْنِ<br>دو کرنے والے | فَاعِلُوْنَ<br>فَاعِلِیْنَ<br>سب کرنے والے | فَاعِلَةٌ<br>کرنے والی | فَاعِلَتَانِ<br>فَاعِلَتَیْنِ<br>دو کرنے والیاں | فَاعِلَاتٌ<br>سب کرنے والیاں |

### اسم مفعول

| مذکر | | | مونث | | |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع |
| مَفْعُوْلٌ<br>کیا ہوا | مَفْعُوْلَانِ<br>مَفْعُوْلَیْنِ<br>دو کئے ہوئے | مَفْعُوْلُوْنَ<br>مَفْعُوْلِیْنَ<br>سب کئے ہوئے | مَفْعُوْلَةٌ<br>کی ہوئی | مَفْعُوْلَتَانِ<br>مَفْعُوْلَتَیْنِ<br>دو کی ہوئیاں | مَفْعُوْلَاتٌ<br>سب کی ہوئیاں |

| اسم آلہ | | | | | اسم ظرف | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چھوٹا آلہ | اوسط درجے کا آلہ | بڑا آلہ | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع |
| مِفْعَلٌ<br>کرنے کا چھوٹا آلہ | مِفْعَلَةٌ<br>کرنے کا اوسط آلہ | مِفْعَالٌ<br>کرنے کا بڑا آلہ | مِفْعَلَانِ<br>کرنے کے دو آلے | مَفَاعِیْلُ<br>کرنے کے آلے | مَفْعِلٌ<br>کرنے کی جگہ یا وقت | مَفْعِلَانِ<br>کرنے کی دو جگہیں یا دو وقت | مَفَاعِلُ<br>کرنے کی جگہیں یا وقت |

| اسم تفضیل | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | | | مونث | | |
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع |
| اَفْعَلُ<br>زیادہ کرنے والا | اَفْعَلَانِ<br>زیادہ کرنے والے دو مرد | اَفْعَلُوْنَ<br>اَفَاعِلُ<br>زیادہ کرنے والے مرد | فُعْلٰی<br>زیادہ کرنے والی | فُعْلَیَانِ<br>زیادہ کرنے والی دو عورتیں | فُعَلٌ<br>فُعْلَیَاتٌ<br>زیادہ کرنے والی عورتیں |

صحیح سے فعل ثلاثی مجرد کے تمام صیغے انہیں وزنوں پر آتے ہیں۔

فعل رباعی مجرد صرف ایک ہی وزن پر آتا ہے۔ یعنی اسکی ماضی فَعْلَلَ۔ مضارع یُفَعْلِلُ امر فَعْلِلْ۔ اسم فاعل مُفَعْلِلٌ اسم مفعول مُفَعْلَلٌ۔ آتا ہے رباعی مجرد کی ماضی میں چاروں حرف اصلی ہوتے ہیں ❖

فعل ثلاثی مزید کے یوں تو تیرہ باب ہیں۔ لیکن آٹھ باب کثیر الاستعمال ہیں اِفْعَال۔ اِفْتِعَال۔ اِسْتِفْعَال۔ اِنْفِعَال۔ تَفْعِیْل۔ مُفَاعَلَة۔ تَفَاعُل۔ تَفَعُّل۔ ان میں سے ہر ایک کی ماضی۔ مضارع۔ امر وغیرہ کی گردان یوں ہے۔

ماضی۔ اَفْعَلَ۔ اِفْتَعَلَ۔ اِسْتَفْعَلَ۔ اِنْفَعَلَ۔ فَعَّلَ۔ فَاعَلَ۔ تَفَاعَلَ۔ تَفَعَّلَ۔

مضارع - یُفْعِلُ - یَفْتَعِلُ - یَسْتَفْعِلُ - یَنْفَعِلُ - یُفَعِّلُ - یُفَاعِلُ - یَتَفَاعَلُ - یَتَفَعَّلُ

امر - اَفْعِلْ - اِفْتَعِلْ - اِسْتَفْعِلْ - اِنْفَعِلْ - فَعِّلْ - فَاعِلْ - تَفَاعَلْ - تَفَعَّلْ

اسم فاعل مُفْعِلٌ - مُفْتَعِلٌ - مُسْتَفْعِلٌ - مُنْفَعِلٌ - مُفَعِّلٌ - مُفَاعِلٌ - مُتَفَاعِلٌ - مُتَفَعِّلٌ

اسم مفعول - ان ابواب میں اسم فاعل اور اسم مفعول کے صیغوں میں فقط اس قدر فرق ہے کہ اسم فاعل میں عین کلمہ مکسور رہوتا ہے - اور اسم مفعول میں مفتوح یعنی اسم مفعول کے صیغے مُفْعَلٌ - مُفْتَعَلٌ وغیرہ آتے ہیں *

ان ابواب میں ہم نے ضروری بحثوں کا صرف ایک ایک صیغہ دیا ہے - باقی صیغوں کو فعل ثلاثی مجرد کے صیغوں پر قیاس کر لو *

مہموز کے ماضی - مضارع - نہی میں کسی قسم کا تغیر نہیں ہوتا - اس کی گردان صحیح کی طرح ہے - جیسے اَمَرَ - اَمَرَا الخ اور یَاْمُرُ - یَاْمُرَانِ الخ لیکن اس کا امر ہر جگہ صحیح کے وزن پر نہیں رہتا - بلکہ کچھ کا کچھ بن جاتا ہے - جیسے اَکَلَ - یَاْکُلُ کا امر کُلْ کُلَا - کُلُوْا - کُلِیْ - کُلَا - کُلْنَ ہے - افسوس کہ اس تغیر کا قاعدہ ایسا سہل نہیں ہے جو آسانی سے مبتدیوں کے ذہن نشین ہو سکے - اسلئے ہم اس کی تعلیلات کا بیان کرنا غیر ضروری خیال کرتے ہیں - مبتدیوں کے حق میں صرف اتنی بات کا یاد رکھنا مفید ہے کہ مہموز کا امر اس وزن پر بھی آتا ہے - اور یہ صیغے امر کے ہیں - اور اسکا اصل اُؤْکُلْ ہے

مثال یائی صحیح کی مانند ہے اس میں بہت کم تغیر ہوتا ہے جیسے یَسَرَ - یَسَرَا - الخ اور یَیْسِرُ - یَیْسِرَانِ الخ

مثال واوی کی ماضی صحیح کی مانند آتی ہے جیسے وَعَدَ - وَعَدَا - الخ -

مضارع معروف میں فاء کلمہ گر جاتا ہے اور یَعِلُ کے وزن پر آتا ہے جیسے یَعِدُ - یَعِدَانِ - الخ -

اجوف واوی کی ماضی میں واو جو عین کلمہ ہے الف سے بدل جاتا ہے جیسے قَالَ

کہ اصل میں قَوَلَ تھا۔ اس تبدیل کا عام قاعدہ یہ ہے کہ جو واو متحرک ہوگی اور ماقبل اسکا مفتوح وہ الف سے بدل جائیگی۔ لیکن یہ واو سے بدلا ہُوا الف ماضی کے کل پانچ صیغوں میں یعنی قَالَ سے قَالَتَا تک قائم رہتا ہے۔ باقی صیغوں میں گرجاتا ہے اور واو کی حرکت اسکے ماقبل حرف منتقل ہوجاتی ہے ✦

**ماضی معروف** قَالَ۔ قَالَا۔ قَالُوا۔ قَالَتْ۔ قَالَتَا۔ قُلْنَ۔ قُلْتَ۔ قُلْتُمَا۔ قُلْتُمْ۔ قُلْتِ۔ قُلْتُمَا۔ قُلْتُنَّ۔ قُلْتُ۔ قُلْنَا ✦

**قَالَ** دراصل قَوَلَ تھا واو متحرک ماقبل اسکا مفتوح واو کو الف سے بدل لیا قَالَ ہوا۔ اسی طرح قَالَتَا تک یہی تعلیل ہے ✦

**قُلْنَ** اصل میں قَوَلْنَ تھا واو کو الف سے بدلا۔ دو ساکن جمع ہوئے۔ الف اور لام الف التقاے ساکنین یعنی دو ساکنوں کے ملنے کی وجہ سے گر گیا قَلْنَ ہوا۔ اسکے بعد قاف کے فتح کو ضمہ سے بدل لیا تاکہ یہ معلوم ہو کہ عین کلمہ جو حذف کیا گیا ہے وہ مضموم تھا۔ اسی طرح اخیر تک اور سب صیغوں کی تعلیل ہے ✦

**ماضی مجہول** ۔ قِيْلَ۔ قِيْلَا۔ قِيْلُوْا۔ قِيْلَتْ۔ قِيْلَتَا۔ قُلْنَ۔ الخ

قُلْنَ سے لیکر اخیر تک ماضی مجہول کے وہی صیغے ہیں جو معروف کے ہیں۔ قِيْلَ کی اصل قُوِلَ تھی۔ کسرہ واو پر ثقیل تھا وہ نقل کرکے قاف کو دیدیا۔ اب واو ساکن ہوگئی اور ماقبل اس کا مکسور۔ واو کو یا سے بدل لیا قِيْلَ ہوا[1]۔ قُلْنَ اصل میں قُوِلْنَ تھا۔ واو کی حرکت ماقبل کو دی۔ واو التقای ساکنین سے گر گیا۔ قِلْنَ بکسر قاف ہوا۔ پھر قاف کے اس کسرہ کو دور کرکے وہی ضمہ دیدیا جو پہلے تھا تاکہ یہ معلوم ہو کہ عین کلمہ واو تھا۔ نیا ر قُلْنَ ہوا ✦

---

[1] اس تعلیل سے ناظرین یہ قاعدہ خود سمجھ سکتے ہیں کہ جو واو ساکن ہوگی اور اس کا ماقبل مکسور وہ واو یا سے بدل جائیگی۔ اور جو مکسور ہوگی اس کا کسرہ ماقبل کو دے کر اور اسے ساکن بناکر یا سے بدل لیا جائیگا۔ اگر ماقبل پر پہلے سے کوئی اور حرکت ہوگی اسے دور کر دیا جائیگا ✦

مضارع معروف یَقُوْلُ - یَقُوْلَانِ - یَقُوْلُوْنَ - تَقُوْلُ - تَقُوْلَانِ - یَقُلْنَ
تَقُوْلُ - تَقُوْلَانِ - تَقُوْلُوْنَ - تَقُوْلِیْنَ - تَقُوْلَانِ تَقُلْنَ - اَقُوْلُ نَقُوْلُ -

یقول اصل میں یَقْوُلُ تھا - ضمہ واو پر ثقیل تھا - نقل کرکے ماقبل کو دیا -
واو ساکن ہوگئی یَقُوْلُ ہوا - یَقُلْنَ اور تَقُلْنَ میں واو التقائے ساکنین کی وجہ سے گر گئی -

مضارع مجہول - یُقَالُ - یُقَالَانِ - یُقَالُوْنَ - تُقَالُ - تُقَالَانِ - یُقَلْنَ - تُقَالُ -
تُقَالَانِ - تُقَالُوْنَ - تُقَالِیْنَ - تُقَالَانِ - تُقَلْنَ - اُقَالُ - نُقَالُ *

یُقَالُ اصل میں یُقْوَلُ تھا - واو متحرک تھی اور ماقبل اسکا حرف صحیح ساکن - حرکت
واو کی نقل کرکے قاف کو دی - واو اصل میں متحرک تھی - اب اس کا ماقبل مفتوح ہوگیا
واو کو الف سے بدل لیا یُقَالُ ہوا - یُقَلْنَ میں الف التقائے ساکنین سے گر گیا *

امر حاضر معروف - قُلْ - قُوْلَا - قُوْلُوْا - قُوْلِیْ - قُوْلَا - قُلْنَ - امر و نہی اور اسم
فاعل و اسم مفعول کی تعلیلات کا سمجھنا مبتدیوں کی طبیعت کے خلجان کا باعث ہوگا -
اسلیے صرف اتنا سمجھ لینا کافی ہے کہ قَالَ سے امر کے صیغے یہ ہیں اور نہی وغیرہ کے یہ *

نہی حاضر - لَا تَقُلْ - لَا تَقُوْلَا - لَا تَقُوْلُوْا - لَا تَقُوْلِیْ - لَا تَقُوْلَا - لَا تَقُلْنَ *

اسم فاعل - قَائِلٌ - قَائِلَانِ - قَائِلُوْنَ - قَائِلَةٌ - قَائِلَتَانِ - قَائِلَاتٌ *

اسم مفعول - مَقُوْلٌ - مَقُوْلَانِ - مَقُوْلُوْنَ - مَقُوْلَةٌ - مَقُوْلَتَانِ - مَقُوْلَاتٌ *

اجوف یائی - از باب فَعَلَ یَفْعِلُ اَلْبَیْعُ فروختن *

ماضی معروف - بَاعَ - بَاعَا - بَاعُوْا - بَاعَتْ - بَاعَتَا - بِعْنَ - بِعْتَ - بِعْتُمَا - بِعْتُمْ
بِعْتِ - بِعْتُمَا - بِعْتُنَّ - بِعْتُ - بِعْنَا *

بَاعَ اصل میں بَیَعَ تھا - یا متحرک ماقبل اس کا مفتوح یا الف سے بدل گئی بَاعَ
ہوا - بِعْنَ اصل میں بَیَعْنَ تھا - یا کو بقاعدہ مذکور الف سے بدلا - الف التقائے
ساکنین سے گر گیا - بَعْنَ ہوا - بعدہ فتح با کو کسرہ سے بدل لیا - تا معلوم ہو کہ عین

کلمہ جو حذف ہوا ہے یا انتفاء واو ؛
**ماضی مجہول** - بِیعَ - بِیعَا - بِیعُوا - بِعْنَ - بِعْتَ - بِعْتُمَا - بِعْتُ - بِعْنَا الخ برقیاس ماضی معروف
بِیعَ اصل میں بُیِعَ تھا کسرہ یار پر ثقیل تھا نقل کر کے ما قبل کو دیا - اور ما قبل کی حرکت
دور کر دی بِیعَ ہوا - بِعْنَ میں جب یا ، کی حرکت نقل کر کے ما قبل کو دی تو بار التقاء
ساکنین سے گر گئی بِعْنَ ہوا اسی طرح باقی صیغوں کا حال ہے ؛
بِعْنَ میں معروف و مجہول اور امر کی ایک شکل ہے - لیکن اصل مختلف ہے -
معروف کی اصل بَیَعْنَ مجہول کی بُیِعْنَ اور امر کی اِبْیِعْنَ ہے ؛
**مضارع معروف** یَبِیعُ - یَبِیعَانِ - یَبِیعُونَ الخ یَبِیعُ کی اصل یَبْیِعُ تھی کسرہ
یا ، پر ثقیل تھا نقل کر کے ما قبل کو دیا - یَبِیعُ ہوا ؛
**مضارع مجہول** یُبَاعُ - یُبَاعَانِ - یُبَاعُونَ الخ برقیاس یُقَالُ ؛
**امر حاضر معروف** - بِعْ - بِیعَا - بِیعُوا - بِیعِی - بِیعَا - بِعْنَ - بِعْ کی اصل اِبْیِعْ تھی
اسکی تعلیل مشکل ہے لہذا اس قدر یاد رکھنا کافی ہے کہ اسکے امر کے یہ صیغے ہیں ؛
**امر حاضر معروف** با نون ثقیلہ بِیعَنَّ - بِیعَانِّ - بِیعُنَّ الخ با نون خفیفہ بِیعَنْ بِیعُنْ بِیعِنْ
**امر غائب معروف** لِیَبِعْ - لِیَبِیعَا - لِیَبِیعُوا الخ با نون ثقیلہ لِیَبِیعَنَّ - لِیَبِیعَانِّ
لِیَبِیعُنَّ الخ با نون خفیفہ لِیَبِیعَنْ - لِیَبِیعُنْ - لِتَبِیعُنْ ؛
**نہی حاضر معروف** - لَا تَبِعْ الخ نون ثقیلہ و خفیفہ اسی قیاس پر جو امر میں مذکور ہو چکا ہے
**اسم فاعل** - بَائِعٌ الخ اس میں صرف اتنا تغیر ہوا ہے کہ یا ہمزہ سے بدل گئی ہے
**اسم مفعول** - مَبِیعٌ - مَبِیعَانِ الخ
**اجوف واوی** از باب نَیِلَ - یَفْعَلُ الخوف ترسیدن ؛
**ماضی معروف** خَافَ - خَافَا الخ برقیاس بَاعَ - خَافَ اصل میں خَوِفَ تھا واو
متحرک ما قبل اس کا مفتوح واو کو الف سے بدل لیا خاف ہوا خِفْنَ اصل میں خَوِفْنَ

تھا کسرہ واو پر ثقیل تھا نقل کرکے ماقبل کو دیا۔ اور حرکت ماقبل کی دور کی واو التقائے ساکنین سے گرگئی خِفْنَ ہوا۔ یہاں واو محذوفہ کی رعایت پر باب کی رعایت مقدم سمجھی گئی ہے۔ ورنہ اگر واو محذوفہ کی رعایت کیجاتی تو قُلْنَ کی طرح خُفْنَ ہوتا ۔

**ماضی مجہول** - خِیْفَ - خِیْفَا الخ برقیاس بِیْعَ - خِیْفَ اصل میں خُوِفَ تھا کسرہ واو پر ثقیل تھا نقل کرکے ماقبل کو دیا۔ واو ساکن ہوگئی اور ماقبل مکسور واو کو یاء سے بدل لیا خِیْفَ ہوا۔

**مضارع معروف** یَخَافُ - یَخَافَانِ - یَخَافُوْنَ - تَخَافُ - تَخَافَانِ - یَخَفْنَ - تَخَافُ - تَخَافَانِ - تَخَافُوْنَ - تَخَافِیْنَ - تَخَافَانِ - تَخَفْنَ - اَخَافُ - نَخَافُ ۔

**مضارع مجہول** یُخَافُ الخ

**امر حاضر معروف** - خَفْ - خَافَا - خَافُوْا - خَافِیْ - خَافَا - خِفْنَ - خِفْنَ ماضی معروف اور خِفْنَ ماضی مجہول - اور خَفْنَ امر صورت میں ایک ہے لیکن اصل تینوں کی مختلف ہے معروف کی اصل خَوِفْنَ مجہول کی خُوِفْنَ اور امر کی اخوفن تھی ۔

با نون ثقیلہ و خفیفہ خَافَنَّ الخ خَافَنْ الخ

**اسم فاعل** خَائِفٌ الخ برقیاس قَائِلٌ و بَائِعٌ ۔

**اسم مفعول** - مَخُوْفٌ الخ برقیاس مَقُوْلٌ ایک واو حذف ہوگئی ہے ۔

**ناقص واوی** از باب فَعَلَ - یَفْعُلُ - الدعاء و الدعوۃ خواندن ۔

**ماضی معروف** - دَعَا - دَعَوَا - دَعَوْا - دَعَتْ - دَعَتَا - دَعَوْنَ - دَعَوْتَ - دَعَوْتُمَا - دَعَوْتُمْ - دَعَوْتِ - دَعَوْتُمَا - دَعَوْتُنَّ - دَعَوْتُ - دَعَوْنَا - دَعَا اصل میں دَعَوَ تھا واو متحرک ماقبل اسکا مفتوح واو کو الف سے بدل لیا دَعَا ہوا دَعَوْا اصل میں دَعَوُوْا تھا واو بقاعدہ مذکور الف ہوا اور الف التقائے ساکنین سے گرگیا دَعَوْا ہوا دَعَتْ اصل میں دَعَوَتْ تھا اس میں بھی واو الف ہوکر التقائے ساکنین سے گرگیا دَعَتْ ہوا - اور چونکہ دَعَتْ میں الف گرگیا اسکی مناسبت سے دَعَتَا میں بھی گرگیا گو

وہاں دو ساکن جمع نہیں ہوئے تھے دَعَوْنَ سے لیکر اخیر تک باقی صیغے اپنی اصل پر ہیں۔
مضارع معروف۔ یَدْعُوْ۔ یَدْعُوَانِ۔ یَدْعُوْنَ الخ یَدْعُوْ اصل میں یَدْعُوُ تھا ضمہ واو پر ثقیل تھا گر گیا یَدْعُوْ ہوا۔ اسی طرح تَدْعُوْ۔ اَدْعُوْ۔ نَدْعُوْ کا حال ہے۔ یَدْعُوَانِ اور تَدْعُوَانِ اپنی اصل پر ہیں۔ یَدْعُوْنَ جمع مذکر کی اصل یَدْعُوُوْنَ تھی ضمہ واو پر ثقیل تھا گر گیا۔ واو دو ساکنوں کے جمع ہونیکی وجہ سے گر گیا یَدْعُوْنَ ہوا۔ یَدْعُوْنَ اور تَدْعُوْنَ جمع مونث غائب و حاضر بلا تعلیل اپنی اصل پر ہیں۔ تَدْعِیْنَ واحد اصل میں تفعلین کے وزن پر تَدْعُوِیْنَ تھا۔ کسرہ واو پر ثقیل تھا ماقبل کو دیا اور حرکت ماقبل کی دور کی۔ دو ساکن جمع ہوئے واو گر گئی تَدْعِیْنَ ہوا ÷
یَدْعُوَ لَنْ یَدْعُوَ الخ
یَدْعُ لم یَدْعُ الخ لم اور ہر ایک جزم دینے والا عامل حرف علت کو گرا دیتا ہے ÷
ماضی مجہول۔ دُعِیَ۔ دُعِیَا۔ دُعُوْا تا آخر دُعِیَ اصل میں دُعِوَ تھا واو بسبب کسرہ ماقبل کے یاء سے بدل گئی دُعِیَ ہوا۔ دُعُوْا۔ اصل میں دُعِوُوْا تھا واو بقاعدہ مذکور یاء سے بدلگئی دُعِیُوْا تھا ضمہ یاء پر ثقیل تھا نقل کرکے ماقبل کو دیا اور حرکت ماقبل کی دور کی۔ دو ساکن جمع ہوئے یاء گر گئی دُعُوْا ہوا ÷
مضارع مجہول یُدْعٰی۔ یُدْعَیَانِ۔ یُدْعَوْنَ تا آخر یُدْعٰی اصل میں یُدْعَوُ تھا۔ واو چوتھی جگہ تھی اور اسکے ماقبل کی حرکت اسکے مخالف تھی واو کو یاء کیا یُدْعَیُ ہوا۔ اب یاء متحرک ہے اور ماقبل اسکا مفتوح یاء کو الف سے بدل لیا یُدْعٰی ہوا۔ یہی حال تُدْعٰی۔ اُدْعٰی۔ نُدْعٰی کا ہے۔ یُدْعَیَانِ اور تُدْعَیَانِ میں واو یاء ہو گئی۔ یُدْعَوْنَ و تُدْعَوْنَ اور تُدْعَیْنَ میں واو یاء رہی اور یاء الف اور الف دو ساکنوں کے اجتماع کی وجہ سے گر گیا۔ یُدْعَیْنَ اور تُدْعَیْنَ جمع مونث غائب و حاضر میں واو یاء سے بدل گئی ہے ÷
امر حاضر معروف۔ اُدْعُ۔ اُدْعُوَا۔ اُدْعُوْا۔ اُدْعِیْ۔ اُدْعُوَا۔ اُدْعُوْنَ ÷

با نون ثقیلہ اُدْعُوَنَّ - اُدْعُوَانِّ - اُدْعُنَّ - اُدْعِنَّ - اُدْعُوَانِّ - اُدْعُوْنَانِّ
با نون خفیفہ - اُدْعُوَنْ - اُدْعُنْ - اُدْعِنْ
امر غائب معروف - لیدع - لِیَدْعُوَا - لِیَدْعُوا الخ
اسم فاعل - دَاعٍ - دَاعِیَانِ - دَاعُوْن - دَاعِیَۃٌ - دَاعِیَتَانِ - دَاعِیَاتٌ
اسم المفعول - مدعو - مدعوان الخ
ناقص یائی از باب فَعَلَ - یَفْعِلُ الرمی تیر انداختن
ماضی معروف رَمٰی - رَمَیَا - رَمَوْا - رَمَتْ - رَمَیْنَ تا آخر
رمٰی اصل میں رَمَیَ تھا یا متحرک ماقبل اسکا مفتوح یا کو الف سے بدل لیا
ماضی مجہول - رُمِیَ - رُمِیَا - رُمُوْا تا آخر
مضارع - یَرْمِیْ - یَرْمِیَانِ - یَرْمُوْنَ تا آخر - اس میں واحد مونث حاضر اور جمع مونث حاضر کا صیغہ تَرْمِیْنَ ایک صورت پر ہے لیکن اصل دونوں کی مختلف ہے - جمع تَفْعِلْنَ کے وزن پر اپنی اصل پر ہے اور واحد کی اصل تَفْعِلِیْنَ کے وزن پر تَرْمِیِیْنَ تھی کسرہ یا پر ثقیل تھا ساکن کیا - یا دو ساکنوں کے جمع ہونے کی وجہ سے گر گئی - لم یرم لم کی وجہ سے حرف علت گر گیا
امر حاضر - اِرْمِ - اِرْمِیَا - اِرْمُوْا - اِرْمِیْ - ارمیا - اِرْمِیْنَ
اسم فاعل - رَامٍ بر قیاس دَاعٍ
اسم مفعول - مَرْمِیٌّ - مَرْمِیَّانِ - مَرْمِیُّوْنَ - مَرْمِیَّۃٌ - مَرْمِیَّتَانِ - مَرْمِیَّاتٌ
ناقص واوی از باب فَعِلَ - یَفْعَلُ الرِّضٰی والرِّضْوَانُ خشنود شدن و پسندیدن
ماضی معروف - رَضِیَ - رَضِیَا - رَضُوْا تا آخر رضی اصل میں رَضِوَ تھا واو کسرہ ماقبل کے باعث یا سے بدل گئی رَضِیَ ہوا - رَضُوْا اصل میں رَضِیُوْا تھا واو یا ہوئی پھر یا کا پیش ماقبل کو دیا اور خود اجتماع ساکنین کی وجہ سے گر گئی رضوا ہوا

ماضی مجہول رُضِیَ - رُضِیَا - رُضُوا تا آخر بر قیاس رُمِیَ ؛

مضارع معروف یَرْضٰی - یَرْضَیَانِ - یَرْضَوْنَ تا آخر یرضی میں گذشتہ قاعدہ کے مطابق واؤ یا ہوئی اور یا الف یرضی ہوا ترضَیْنَ واحد مونث حاضر اور جمع مونث حاضر صورت میں ایک ہے اور اصل میں مختلف واحد مونث کی اصل ترضیین بروزن تفعلین تھی اور جمع مونث حاضر تفعلین کے وزن پر اپنی اصل پر قائم ہے ؛

مضارع مجہول یُرْضٰی - الخ ؛

اسم فاعل - راضٍ الخ بر قیاس رامٍ ؛

اسم مفعول - مرضی الخ بر قیاس مرمی ؛

ناقص یائی - از باب فَعِلَ - یَفْعَلُ - اَلْخَشْیَۃُ ترسیدن مثل رَضِیَ - یَرْضٰی ؛

لفیف مفروق از باب فَعَلَ - یَفْعِلُ - الوقایۃ نگہداشتن - ماضی وقٰی تا آخر برقیاس رمی - مضارع یَقِیْ - یَقِیَانِ - یَقُوْنَ تا آخر ؛

یقی اصل میں یوقی تھا واؤ بقاعدہ یعِدُ حذف ہوئی اور یا کا پیش بقاعدہ یرمی یقی ہوا - غرض اس کا حکم مثال اور ناقص کا حکم ہے ؛

بلم - لم یَقِ تا آخر ؛

اسم فاعل - واقٍ تا آخر بر قیاس رامٍ ؛

اسم مفعول - مَوْقِیٌّ تا آخر برقیاس مرمیٌّ ؛

امر حاضر معروف - قِ - قِیَا - قُوْا - قِیْ - قِیَا - قِیْنَ ؛

از باب فَعِلَ - یَفْعِلُ - الولی نزدیک شدن -

ماضی معروف - وَلِیَ - وَلِیَا - وَلُوْا - مثل رَضِیَ ؛

مضارع معروف - یَلِیْ - یلیان - یلون - مثل یقی ؛

اسم فاعل - والٍ - والیان - مثل راضٍ ؛

مہموز الفا و ناقص یائی - الاتی - والاتیان آمدن مثل رمی - یرمی ؛
مضاعف - اَلْمَدُّ کشیدن ؛
ماضی معروف - مَدَّ - مَدَّا - مَدُّوْا - مَدَّتْ - مَدَّتَا - مَدَدْنَ - مَدَدْتَ - مَدَدْتُمَا
مَدَدْتُمْ - مَدَدْتِ - مَدَدْتُمَا - مَدَدْتُنَّ - مَدَدْتُ - مَدَدْنَا ؛
ماضی مجہول - مُدَّ - مُدَّا - مُدُّوْا - مُدَّتْ - مُدَّتَا - مُدِدْنَ - مُدِدْتَ
مُدِدْتُمَا - مُدِدْتُمْ - مُدِدْتِ - مُدِدْتُمَا - مُدِدْتُنَّ - مُدِدْتُ - مُدِدْنَا ؛
مضارع معروف - یَمُدُّ - یَمُدَّانِ - یَمُدُّوْنَ - یَمْدُدْنَ - تَمُدَّانِ - تَمُدُّوْنَ - تَمُدُّ
تَمُدَّانِ - تَمُدُّوْنَ - تَمُدِّیْنَ - تَمُدَّانِ - تَمْدُدْنَ - اَمُدُّ - نَمُدُّ ؛
مضارع مجہول - یُمَدُّ - یُمَدَّانِ - یُمَدُّوْنَ - الخ ؛
امر - مُدَّ - مُدَّا - مُدُّوْا - مُدِّیْ - مُدَّا - اُمْدُدْنَ - پہلے صیغہ میں چار وجہ
درست ہیں یعنی مُدَّ - مُدُّ - مُدِّ - اُمْدُدْ - اسی طرح نہی کا حال ہے یعنی لَا تَمُدَّ لَا تَمُدُّ لَا تَمُدِّ لَا تَمْدُدْ
امر حاضر معروف با نون ثقیلہ مُدَّنَّ - مُدَّانِّ - مُدُّنَّ - مُدِّنَّ - مُدَّانِّ - اُمْدُدْنَانِّ
با نون خفیفہ - مُدَّنْ - مُدُّنْ - مُدِّنْ ؛
اسم فاعل - مَادٌّ - مَادَّانِ - الخ ؛
اسم مفعول - مَمْدُوْدٌ - مَمْدُوْدَانِ - الخ ؛
اسی قسم کی تعلیلات و تصرفات ثلاثی مزید کے ابواب میں بھی جاری ہیں - مثلاً
اجوف واوی از باب افعال - اقام - یقیم - اقامۃ - مقیم - مقام - از باب استفعال
استقام - یستقیم - استقامۃ - مستقیم - مستقام ؛
اجوف یائی از باب افتعال - اختار - یختار - اختیار - مختار ؛
ناقص یائی - اجتبی - یجتبی - اجتبا - اَلمجتبٰی - المجتبی ؛
اجوف واوی از باب انفعال - انقاد - ینقاد - انقیاد - منقاد ؛

ملہ یہ گردان صرف صغیر کہلاتی ہے - اس میں پہلا صیغہ ماضی - دوسرا مضارع - تیسرا مصدر - چوتھا
اسم فاعل اور پانچواں اسم مفعول کا ہے ؛

**مضاعف** از باب اِفعال ۔ اَجَبَّ ۔ یُجِبُّ ۔ اِجْبَابًا ۔ مُجِبٌّ ؎

رباعی مجرد کا ایک باب ہے ۔ ماضی فَعْلَلَ ۔ مضارع یُفَعْلِلُ ۔ مصدر فَعْلَلَۃٌ امر فَعْلِلْ ۔ نہی لَاتُفَعْلِلْ ۔ اسم فاعل ۔ مُفَعْلِلٌ ۔ اسم مفعول مُفَعْلَلٌ ؎

# نحو

نحو کے قواعد بیشمار ہیں ۔ لیکن جو باتیں قرآن مجید کے معانی سمجھنے میں معاون ہیں وہ یہ ہیں ۔ فعل مضارع ہمیشہ مرفوع ہوتا ہے لیکن جب اسپر عامل ناصب آجاتا ہے تو منصوب ہوجاتا ہے ۔ اور سات صیغوں میں نون کو گرا دیتا ہے عامل ناصب چار ہیں اَنْ ۔ لَنْ ۔ کَے ۔ اِذَنْ ۔ جیسے اَنْ یَضْرِبَ کہ اصل میں یَضْرِبُ پیش کیساتھ تھا اَنْ کی وجہ سے ب کو زبر ہوگیا ۔ لَنْ تَسْتَطِیْعَ تو ہرگز طاقت نہیں رکھیگا ۔ لِکَیْلَا یَعْلَمَ ۔ اذن ناصبہ قرآن مجید میں نہیں آیا ؎

اِنْ ۔ لم ۔ لما ۔ لام امر ۔ لای نہی ۔ یہ پانچوں حرف فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں لیکن اگر مضارع کے آخر میں حرف علت ہوگا تو اس کو ان کا جزم دینا یہ ہے کہ حرف علت کو گرا دینگے ۔ اسکے سوا سات صیغوں میں نون کو گرا دیتے ہیں ۔ جیسے اِنْ تُبْدُوْا اگر تم ظاہر کرو ۔ کہ اصل میں تبدون تھا نون ان کی وجہ سے گر گیا ؎

اِن ماضی پر بھی داخل ہوتا ہے لیکن ماضی کو مستقبل کے معنوں میں کر دیتا ہے جیسے اِن شکرتم اگر تم شکر کروگے ۔ اسی طرح اذا کا حال ہے کہ وہ بھی ماضی کو مستقبل کے معنوں میں کر دیتا ہے جیسے اذا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ جب سورج لپیٹا جائیگا ۔ اذا السَّمَاءُ انْفَطَرَتْ جب آسمان پھٹے گا ؎

---

# الف

ءَ — حرف استفہام - آیا - بھلا - کیا -

آبٌ — باپ -

آبَاءٌ — باپ - دادے -

أَبَوَيْنِ — ماں - باپ -

أَبِيْ — میرا باپ -

أَبَتِ — میرے باپ!

أَبُوكِ — تیرا باپ (مونث)

أَبُوهُمَا — اُن دونو کا باپ -

أَبُوهُمْ — اُن کا باپ -

أَبُونَا — ہمارا باپ -

أَبٌّ — چراگاہ - دوب -

أَبَابِيلَ ج — پرندوں کا جھنڈ -

أَبَارِيقَ - ج — ٹونٹی دار پیالے -

اِبْتَدَعُوا (ابتداع) (بدع) — اُنہوں نے نیا نکالا -

أَبْتَرُ (بتر) — دُم بریدہ - دُم کٹا - بے نسلا - بے اولادا -

اِبْتِغَاءَ (بغی) — تلاش کرنا -

اِبْتَغٰی — اُس نے تلاش کیا -

اِبْتَغَوْا — اُنہوں نے تلاش کیا -

اِبْتَغَيْتَ — تو نے تلاش کیا -

أَبْتَغِي — میں تلاش کروں -

اِبْتَغِ — تلاش کر -

اِبْتَغُوا — تلاش کرو -

اِبْتِلَاءٌ / اِبْتَلٰی (بلی) — آزمایا -

اِبْتَلُوا — آزماؤ -

اُبْتُلِيَ — آزمایا گیا -

أَبْحُرٌ - ج — دریا - سمندر -

أَبَدٌ — ہمیشگی - زمانہ دراز - مدتِ طویل - وہ زمانہ جس کی انتہا نہ ہو

اُبَدِّلَ (تبدیل / بدل) میں بدل دوں

اَبْرَار ج نیکوکار۔ نیک لوگ۔

اِبْرَاهِیْمَ عبری معنی بلندی کا باپ۔ بڑے گروہ کا باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام بڑے اولوالعزم پیغمبر تھے۔

اَبْرُجُ برج میں ٹہلونگا۔

اَبْرَصَ (برص) کوڑھی۔

اَبْرَمُوْا (ابرام / برم) لغوی معنی رسی بٹی انہوں نے۔ مراداً ٹھان لیا انہوں نے۔

اُبْرِئُ (ابراء / برء) تندرست کرتا ہوں میں۔

اُبَرِّئُ (تبرئت / برئ) بری کرتا ہوں میں۔

اُبْسِلُوْا (ابسال / بسل) مبتلائے مصیبت کئے گئے وہ

اَبْشِرُوْا (ابشار / بشر) خوشخبری پاؤ۔

اَبْصَرَ (ابصار / بصر) دیکھا اس نے۔

اَبْصَرُوْا دیکھا انہوں نے۔

اَبْصَرْنَا دیکھا ہم نے۔

اَبْصِرْ دیکھ

اَبْصَار ۔ج بینائیاں

اَبَعَثَ (بعث) کیا بھیجا ہے اس نے؟

اِبْعَثْ بھیج۔ کھڑا کر۔

اِبْعَثُوْا بھیجو۔

اُبْعَثُ اٹھایا جاؤں گا میں۔

اَبْغِیْ (بغی) تلاش کروں میں۔

اَبَقَ (ابق) وہ بھاگا۔

اَبْقٰی (بقی) پائدار۔

اَبْکَار ۔ج کنواریاں۔ دوشیزہ۔

اِبِل اونٹ

اِبْلَعِیْ (بلع) نگل جا (مونث)

اَبْلُغُ (بلغ) پہنچوں میں۔

اُبَلِّغُ (تبلیغ / بلغ) پہنچاتا ہوں میں۔

اَبْلَغُوْا (ابلاغ / بلغ) انہوں نے پہنچایا۔

اَبْلَغْتُ میں نے پہنچایا

اَبْلِغْ پہنچا۔

اِبْلِیْس (بلس) شیطان (لغوی معنی خدا کی رحمت سے ناامید۔

اِبْن بیٹا۔

اِبْنَیْن ت دو بیٹے۔

اَبْنَاء ۔ج بیٹے

اِبْنَتَ بیٹی

اِبْنَتَیْن ۔ت دو بیٹیاں۔

اُبْنُوْا (بِنَا) بناؤ۔ تعمیر کرو۔
اَبْوَاب ۔ج دروازے (مفرد باب ہے)
اَبٰی (اِبَاء) انکار کیا اس نے۔
اَبَوْا انکار کیا اُنہوں نے۔
اَبَیْنَ انکار کیا اُنہوں نے (مونث)
اَبْیَض (بیاض) سفید۔
اِبْیَضَّتْ {ابیضاض / بیض} سفید ہو گئی۔
اُبَیِّنَ {تبیین / بیان} بیان کروں میں۔
اَتْبَعَ {اتباع / تبع} پیچھے لگا۔
اَتْبَعُوْا پیچھے لگے۔
اَتْبَعْنَا پیچھے لگایا ہم نے۔
اُتْبِعُوْا پیچھے لگائے گئے۔
اِتِّبَاع پیچھے لگنا۔ پیروی کرنا۔
اِتَّبَعَ پیروی کی اس نے۔
اِتَّبَعُوْا پیروی کی اُنہوں نے۔
اِتَّبَعْتَ پیروی کی تو نے۔
اِتَّبَعْتُ پیروی کی میں نے۔
اِتَّبَعْتُمْ پیروی کی تم نے۔
اِتَّبَعْنَا پیروی کی ہم نے۔
اِتَّبَعَتْ پیروی کی اس عورت نے۔
اَتَّبِعُ پیروی کرتا ہوں میں۔ پیری
کروں میں۔
اِتَّبِعْ پیروی کر۔
اِتَّبِعُوْا پیروی کرو۔
اَتُحَدِّثُوْنَ {تحدیث / حدث} کیا تم بیان کرتے ہو؟
اِتِّخَاذ (اخذ) لینا۔ پکڑنا۔
اِتَّخَذَ پکڑا اس نے (مذکر)
اِتَّخَذَتْ پکڑا اس نے (مونث)
اِتَّخَذْتَ پکڑا تو نے۔
اِتَّخَذْتُ پکڑا میں نے۔
اِتَّخَذُوْا پکڑا اُنہوں نے۔
اِتَّخَذْتُمْ پکڑا تم نے۔
اَتَّخَذْتُمْ کیا پکڑا ہے تم نے؟
اِتَّخَذَهَا پکڑا اس نے اُس (مونث چیز) کو۔
اِتَّخَذُوْهُ پکڑا اُنہوں نے اس کو۔
اِتَّخَذُوْهَا پکڑا اُنہوں نے اس (مونث چیز) کو۔
اِتَّخَذُوْهُمْ پکڑا اُنہوں نے اُن کو۔
اِتَّخَذُوْكَ پکڑا اُنہوں نے تجھکو۔
اِتَّخَذْتُمُوْهُ پکڑا تم نے اُس کو۔
اِتَّخَذْتُمُوْهُمْ پکڑا تم نے اُن کو۔

| | |
|---|---|
| اِتَّخَذْنَاهُ | پکڑا ہم نے اُس کو۔ |
| اِتَّخَذْنَاهُمْ | پکڑا ہم نے اُن کو۔ |
| اَتَّخِذُ | پکڑوں میں۔ |
| اَاَتَّخِذُ | کیا پکڑوں میں؟ |
| اَتَّخِذَنَّ | پکڑوں گا میں۔ لونگا میں۔ |
| اِتَّخِذْ | پکڑ۔ |
| اِتَّخِذُوْا | پکڑو۔ |
| اِتَّخِذُوْهُ | پکڑو اس کو۔ |
| اِتَّخِذُوْنِیْ | پکڑو مجھ کو۔ |
| اِتَّخِذِیْ | پکڑ (مؤنث) |
| اَتْرَاب ۔ج | ہم عمر (مفرد ترب ہے) |
| اَتْرَفْنَا {اتراف / ترف} | نعمت دی ہم نے۔ |
| اُتْرِفُوْا | نعمت دیے گئے وہ۔ |
| اُتْرِفْتُمْ | نعمت دیے گئے تم۔ |
| اُتْرُكْ (ترک) | چھوڑ۔ |
| اَتُرِیْدُ {ارادہ / رود} | کیا ارادہ کرتا ہے تو؟ |
| اَتُرِیْدُوْنَ | کیا ارادہ کرتے ہو تم؟ |
| اِتَّسَقَ {اتّساق / وسق} | بھر گیا۔ پورا ہو گیا۔ |
| اَتَصْبِرُوْنَ (صبر) | کیا تم صبر کرو گے؟ |
| اَتَعْبُدُوْنَ (عبادۃ) | کیا عبادت کرتے ہو تم؟ |
| اَتَعْجَبِیْنَ (عجب) | کیا تعجب کرتی ہے؟ |
| اَتُعَلِّمُوْنَ {تعلیم / علم} | کیا جتاتے ہو تم؟ |
| اَتْقَنَ {اتقان / تقن} | مضبوط کیا اس نے۔ |
| اِتَّقٰی {اتقاء / تقی} | ڈرا وہ۔ |
| اِتَّقَیْتُنَّ | ڈریں تم اے عورتو۔ |
| اِتَّقَوْا | ڈرے وہ۔ |
| اِتَّقِ | ڈر۔ |
| اِتَّقُوْا | ڈرو۔ |
| اِتَّقِیْنَ | ڈرو اے عورتو۔ |
| اَتٰی (اتی) | آیا۔ |
| اَتَتْ | آئی۔ |
| اَتَیْتَ | آیا تو۔ |
| اَتَیَا | آئے وہ دونوں۔ |
| اَتَوْا | آئے وہ سب۔ |
| اَتَیْنَا | آئے ہم سب۔ |
| اَتَیْنَ | آئیں وہ عورتیں۔ |
| اٰتِیْ | لاؤں میں۔ لاؤں گا میں۔ |
| اٰتِیَنَّ | آؤں گا میں۔ |
| اِئْتِ | آ تو۔ |
| اِئْتِیَا | آؤ تم دونوں۔ |
| اِئْتُوْا | آؤ تم۔ |
| اٰتٍ / اٰتِی | آنے والا۔ |

اٰتِیَةٌ آنے والی۔
اٰتِیْهِمْ اُن کے پاس آنے والا۔
اُتُوْا دیئے گئے وہ۔
اِیْتَآءٌ دینا۔
اٰتٰی دیا اُس نے (مذکر)
اٰتَتْ دیا اس نے (مؤنث)
اٰتَیْتَ دیا تو نے۔
اٰتَوْا دیا اُنہوں نے۔
اٰتَیْتُمْ دیا تم نے۔
اٰتَیْنَا دیا ہم نے۔
اٰتَانِیْ دیا اُس نے مجھ کو۔
اٰتَاكَ دیا اُس نے تجھ کو۔
اٰتَاهُ دیا اس کو۔
اٰتَاهَا دیا اس (مؤنث) کو۔
اٰتَاهُمَا دیا اُن دونوں کو۔
اٰتَانَا دیا ہم کو۔
اٰتَاكُمْ دیا تم کو۔
اٰتَاهُمْ دیا اُن کو۔
اٰتَیْتَنِیْ دیا تو نے مجھ کو۔
اٰتَیْتَنَا دیا تو نے ہم کو۔
اٰتَیْتَهُنَّ دیا تو نے اُن عورتوں کو۔

اٰتَیْتُكَ دیا میں نے تجھ کو۔
اٰتَیْتُكُمْ دیا میں نے تم کو۔
اٰتَوْهُ دیا اُنہوں نے اُس کو۔
اٰتَوْهَا دیا اُنہوں نے اُس عورت کو۔
اٰتَیْتُمُوْهُنَّ دیا تم نے اُن عورتوں کو۔
اٰتَیْنٰكَ دیا ہم نے تجھ کو۔
اٰتَیْنٰهُ دیا ہم نے اُس کو۔
اٰتَیْنٰهَا دیا ہم نے اس (مؤنث) کو۔
اٰتَیْنٰكُمْ دیا ہم نے تم کو۔
اٰتَیْنٰهُمَا دیا ہم نے اُن دونوں کو۔
اٰتَیْنٰهُمْ دیا ہم نے اُن کو۔
اٰتِ دے۔
اٰتُوْا دو۔
اٰتِیْنَ دو اے عورتو۔
اٰتِنَا دے ہم کو۔
اٰتِهِمْ دے اُن کو۔
اٰتُوْنِیْ دو مجھ کو۔
اٰتُوْهُمْ دو اُن کو۔
اٰتُوْهُنَّ دو اُن عورتوں کو۔
اُوْتِیَ دیا گیا وہ۔
اُوْتِیْتَ دیا گیا تو۔
اُوْتِیَتْ دی گئی وہ عورت۔

أُوْتُوْا — دئے گئے وہ۔
أُوْتِيْتُمْ — دئے گئے تم۔
أُوْتِيْنَا — دئے گئے ہم
أُوْتِيْتَهُ — دیا گیا میں وہ شے۔
أُوْتُوْهُ — دئے گئے وہ وہ چیز۔
أُوْتَ — دیا جاتا میں۔
أُوْتَيَنَّ — دیا جاؤں گا میں۔
أَثَابَ {اثابت / ثوب} ثواب دیا اس نے۔
أَثَاث — گھر کا اسباب۔
اِثَّاقَلْتُمْ {اثاقل / ثقل} بوجھل ہوگئے تم۔
اُثْبُتُوْا (ثبات) ثابت رہو۔
أَثْخَنْتُمُوْ {اثخان / ثخن} خون بہا چکو تم۔
أَثَر — نشان۔ نقش قدم۔ نمونہ۔
أَثَرِي — {میرے نقش قدم پر میرے پیچھے۔
آثَار - ج — {نقش قدم۔ نشانات۔ علامات۔
آثَارِهِمَا — اُن دونوں کے نقش قدم پر
آثَارِهِمْ — اُن کے نقش قدم پر۔
أَثَارُوْا {اثارة / ثور} زمین کو بویا جوتا انہوں نے
أَثَرْنَ — غبار اُٹھایا انہوں نے (ثور)

آثَرَ {ایثار / اثر} اختیار کیا اس نے۔
آثَرَكَ — اختیار کیا اس نے تجھکو۔
أَثَارَةٍ — روایت۔ حدیث۔
أَثْقَال ج (ثقل) بوجھ۔
أَثْقَلَتْ — بوجھل ہوئی وہ۔
أَثْل — جھاؤ۔
إِثْم — گناہ۔
إِثْمُهُ — اس کا گناہ۔
إِثْمُهُمَا — اُن دونوں کا گناہ۔
إِثْمُكَ — تیرا گناہ۔
إِثْمِي — میرا گناہ۔
أَثَام - ج — گناہ۔
آثِم / أَثِيْم } گنہگار۔
آثِمِيْنَ - ج — گنہگار لوگ۔
أَثْمَرَ {اثمار / ثمر} پھل لایا۔
اِثْنَا - اِثْنَيْ / اِثْنَانِ - اِثْنَيْنِ — مذکر
اِثْنَتَا - اِثْنَتَيْ / اِثْنَتَانِ - اِثْنَتَيْنِ — مونث
} دو
أَجَاءَهُ (مجی) لایا وہ۔

أَنْشَرَ {انشار / نشر} اس نے اٹھایا۔
أَنْشَرْنَا ہم نے اٹھایا۔
اُنْشُزُوا (نَشْز) اٹھ کھڑے ہو۔
اِنْشَقَّ {انشقاق / شق} پھٹ گیا۔
اِنْشَقَّتْ پھٹ گئی۔
اُنْصُبْ (نَصَب) {مشقت اٹھا۔ تکلیف اٹھا / کھڑا ہو۔}
أَنْصَابٌ ۔ج پوجا کے پتھر۔
أَنْصِتُوا {انصات / نصت} خاموش رہو۔
أَنْصَحُ (نُصْح) {میں خیر خواہی کرتا ہوں / میں نصیحت کرتا ہوں۔}
اُنْصُرْ (نَصْر) مدد کر۔
اُنْصُرُوا مدد کرو۔
أَنْصَارٌ ۔ج مددگار۔
أَنُطْعِمُ {اطعام / طعم} کیا ہم کھانا کھلائیں؟ (ہمزہ استفہام کیلئے ہے)
أَنْطَقَ {انطاق / نطق} اس نے گویا کیا۔
اِنْطَلَقَ {انطلاق / طلق} وہ چلا۔
اِنْطَلَقَا وہ دونوں چلے۔
اِنْطَلَقْتُمْ تم چلے۔
اِنْطَلِقُوا چلو۔

أَنْظُرُ (نَظَرٌ) میں دیکھوں گا۔
اُنْظُرْ دیکھ۔
اُنْظُرِي دیکھ اے عورت۔
اُنْظُرُوا دیکھو۔
أَنْظِرْ {انظار / نظر} مہلت دے۔
أَنْعُمٌ ۔ج نعمتیں۔
أَنْعَامٌ ۔ج (نَعَم) چوپائے۔ مویشی۔
أَنْعَمَ {انعام / نعم} اس نے انعام کیا۔
أَنْعَمْتَ تو نے انعام کیا۔
أَنْعَمْتُ میں نے انعام کیا۔
أَنْعَمْنَا ہم نے انعام کیا۔
أَنْفٌ ناک۔
أُنُفًا ابھی۔
أَنْفَالٌ ۔ج غنیمتیں
اِنْفَجَرَتْ {انفجار / فجر} جاری ہوئے۔ بہ نکلے۔
أَنْفُخُ (نَفْخ) میں پھونک مارتا ہوں۔
اُنْفُخُوا پھونک مارو۔
اُنْفُذُوا (نَفَذ) نکل بھاگو۔
اِنْفِرُوا (نَفْر) کوچ کرو۔
أَنْفُسٌ ۔ج (نَفْس) جانیں۔
أَنْفُسُكُمْ تمہاری جانیں۔

اَنْفُسُهُمْ — اُن کی جانیں۔
اَنْفُسَنَا — ہماری جانیں۔
اَنْفُسُهُنَّ — ان عورتوں کی جانیں۔
اِنْفِصَام (فصم) علیحدہ ہونا۔ جدا ہونا۔ ٹوٹنا
اِنْفَضُّوْا {انفضاض / فض} تتر بتر ہو گئے۔ متفرق ہو گئے
اِنْفَطَرَتْ {انفطار / فطر} پھٹ گیا (مونث)
اِنْفَاق (نفق) خرچ کرنا۔
اَنْفَقَ — اس نے خرچ کیا۔
اَنْفَقُوْا — اُنہوں نے خرچ کیا۔
اَنْفَقْتَ — تو نے خرچ کیا۔
اَنْفَقْتُمْ — تم نے خرچ کیا۔
اَنْفِقُوْا — خرچ کرو۔
اِنْفَلَقَ {انفلاق / فلق} پھٹ گیا۔
اَنْقَذَ {انقاذ / نقذ} اس نے چھوڑایا۔
اُنْقُصْ (نقص) کم کر۔
اَنْقَضَ {انقاض / نقض} اس نے توڑ دیا
اِنْقَلَبَ {انقلاب / قلب} وہ لوٹا۔
اِنْقَلَبُوْا — وہ لوٹے۔
اِنْقَلَبْتُمْ — تم لوٹے۔
اَنْکَاث — ج — ٹکڑے۔
اَنْکَال — ج — عذاب۔

اِنْکِحُوْا (نکاح) نکاح کرو۔
اُنْکِحُوْا {انکاح / نکاح} نکاح کر دو۔
اُنْکِحُ — میں نکاح کروں گا۔
اِنْکَدَرَتْ {انکدار / کدر} گدلے ہو گئے۔
اَنْکَرُ — اوپرا۔
اَنْهٰا / اَنْهٰی — نھی — میں منع کرتا ہوں۔
اِنْهَ — منع کر۔
اَنْهَار ج (نهر) نہریں۔
اِنْهَارَ — وہ گرا۔
اٰنِیَه — سخت گرم۔ کھولتا۔
اٰنِیَه — برتن۔
اَنّٰی — کہاں۔ کیونکر۔ جس طرح۔ کس طرح۔
اَهَانَ {اہانت / ھین} اس نے اہانت کی۔
اَهَبُ (وھبہ) میں بخشوں۔
اِهْتَدٰی {اہتداء / ھدی} اس نے ہدایت پکڑی۔
اِهْتَدَوْا — اُنہوں نے ہدایت پکڑی
اِهْتَدَیْتُ — میں نے ہدایت پکڑی۔
اِهْتَدَیْتُمْ — تم نے ہدایت پکڑی۔
اِهْتَزَّتْ {اہتزاز / ھز} اس نے حرکت کی (مونث)

اُهْجُرْ (هجر) چھوڑ۔
اَهْدِیْ (هدی) میں ہدایت کرتا ہوں۔
اَهْدِ میں ہدایت کرونگا۔
اِهْدِ ہدایت کر۔
اِهْدُوْا ہدایت کرو۔
اَهْدٰی زیادہ راہ پانے والا۔
اَهُشُّ (هشّ) میں پتے جھاڑتا ہوں۔
اَهْل گھرانہ۔ خاندان۔ بیوی بچے۔ آل اولاد۔
اُهِلَّ {اهلال / هلّ} پکارا گیا۔
اَهْلَكَ {اهلاك / هلك} اس نے ہلاک کیا۔
اَهْلَكَتْ اس نے ہلاک کیا (مونث)
اَهْلَكْتُ میں نے ہلاک کیا۔
اَهْلَكْنَا ہم نے ہلاک کیا۔
اَهْلَكْتَ تو نے ہلاک کیا۔
اُهْلِكُوْا وہ ہلاک کئے گئے۔
اَهَمَّتْ {اهمام / هم} اس نے غم میں ڈالا (مونث)
اَهْوَاء ج (هوی) خواہشات۔
اَهْوَنُ (هون) زیادہ آسان۔
اَهْوٰی {اهواء / هوی} اس نے گرایا۔
اَهِلَّة ج (هلال) پہلی رات کے چاند۔

اَوْ یا۔
اَوَّاب (اوب) رجوع کرنے والا۔
اَوَّابِیْن ج رجوع کرنے والے۔
اَوِّبِیْ رجوع کر جواب دے
اُوَارِیْ {مواراة / ودی} میں چھپاؤں۔
اَوَّاه نرم دل۔
اَوْبَار ج (وبر) روئیں۔ اونٹ کے بال۔
اَوْتَاد ج (وتد) میخیں۔
اَوْثَان ج (وثن) بت۔
اَوْجَسَ {ایجاس / وجس} وہ دل میں ڈرا۔
اَوْجَفْتُمْ {ایجاف / وجف} تم نے گھوڑے یا اونٹ دوڑائے۔
اَوْحٰی {ایحاء / وحی} اس نے وحی کی۔
اَوْحَیْتُ میں نے وحی کی۔
اَوْحَیْنَا ہم نے وحی کی۔
اُوْحِیَ وحی کی گئی۔
اَوْدِیَة ج (وادی) نالے۔
اَوْرَثَ {ایراث / ورث} اس نے وارث کیا۔
اَوْرَثْنَا ہم نے وارث کیا۔
اُوْرِثُوْا وہ وارث کئے گئے۔
اُوْرِثْتُمُوْهَا تم وارث کئے گئے۔

**اَوۡرَدَ** {اِیۡرَاد / وَرۡد} وہ گھاٹ پر لایا۔

**اَوۡزَار** (ج وِزۡر) بوجھ۔

**اَوۡزِعۡ** {اِیۡزَاع / وَزۡع} توفیق دے۔

**اَوۡسَط** (وَسۡط) بچلا۔ درمیانی۔ بہتر۔ افضل۔

**اَوۡصَا / اَوۡصٰی** {اِیۡصَاء / وَصِیَّتۡ} اس نے وصیت کی۔

**اَوۡضَعُوۡا** {اِیۡضَاع / وَضۡع} اُنہوں نے گھوڑے یا اُونٹ دوڑائے۔

**اَوۡعٰی** {اِیۡعَاء / وَعۡی} اس نے یاد رکھا۔

**اَوۡعِیَۃ** (ج وِعَاء) ظروف۔ تھیلے۔ خورجیاں

**اُوۡفِ** {اِیۡفَاء / وَفَا} میں پورا کروں گا۔

**اَوۡفِ** پورا دے۔ پورا کر۔

**اَوۡفُوۡا** پورا کرو۔ پورا دو۔

**اَوۡفٰی** پورا کیا اُس نے۔ پورا کامل۔

**اَوۡقَدُوۡا** {اِیۡقَاد / وَقۡد} اُنہوں نے آگ بھڑکائی۔

**اَوۡقِدۡ** آگ بھڑکا۔

**اَوۡلَاد** (ج وَلَدٌ) بیٹے۔ بیٹیاں۔

**اَوَّل** شروع۔ آغاز۔ اصل۔ پہلی پہل۔

**اَوَّلُوۡن / اَوَّلِیۡن** ج- پہلے لوگ۔ سابقین۔ متقدمین۔

**اُوۡلٰی** شروع کی۔ ابتدائی۔ پہلی۔

**اُولُوۡ / اُولِیۡ** صاحب۔

**اُولَاتُ** صاحبات۔

**اُولَآءِ / اُولٰٓئِکَ** یہ لوگ۔

**اَوۡلٰی** زیادہ حق دار۔ زیادہ لائق۔ زیادہ قریب۔ تف ہے۔ خرابی ہے۔

**اَوۡلِیَاء** ج- رفیق۔ دوست۔ کارساز۔

**اَوۡلَیَان** ۔ت دو پہلے۔

**اَوۡھَن** (وَھۡن) زیادہ کمزور۔ زیادہ بودا

**اٰوٰی** (اوی) اس نے ٹھکانا پکڑا۔

**اٰوَیۡنَا** ہم نے ٹھکانا پکڑا۔

**اٰوٰی** {اِیۡوَاء / اَوۡی} اس نے ٹھکانا دیا۔ اس نے جگہ دی۔

**اٰوَوۡا** اُنہوں نے جگہ دی۔ اُنہوں نے ٹھکانا دیا۔

أَوَیْنَا — ہم نے ٹھکانا دیا۔

أُوِیْ (أوی) — میں ٹھکانا پکڑوں گا۔ میں جگہ پکڑوان گا۔

إِیْ — ہاں۔

أَیْ — کون۔ کونسا۔ جون سا۔

أَیّاً — جو۔ کونسی۔ جونسی۔

أَیُّنَا — کونسا ہم میں کا۔

أَیُّکُمْ — کونسا تم میں کا۔

أَیُّھُمْ — کونسا اُن میں کا۔

إِیَاب — رجوع۔ لوٹنا۔

أَیَّام — ج (یَوْم) دن۔ روز۔

أَیَامیٰ — ج (اَیِّم) مرد بے عورت عورت بے شوہر۔

أَیَّانَ — کب۔ کس وقت۔

إِیَّایَ — مجھے۔

إِیَّاکَ — تجھے۔

إِیَّاہُ — اُسے۔

إِیَّانَا — ہمیں۔

إِیَّاکُمْ — تمہیں۔

إِیَّاھُمْ — انہیں۔

آیَت — نشانی معجزہ۔ قرآن کا جملہ۔ پتہ۔ نمونہ۔

آیَتَیْن — ت دو نشانیاں۔

آیَات — ج نشانیاں۔

أَیَّتُھَا — اے۔ (مؤنث کے لئے)

أَیَحْسَبُ (حَسِبَ) — کیا وہ گمان کرتا ہے؟ (ہمزہ استفہام کا ہے)

أَیَحْسَبُوْنَ — کیا وہ گمان کرتے ہیں؟ (ہمزہ استفہام کا ہے)

أَیْد — قوت۔ بل۔ زور۔

أَیْدِیْ — ج (یَد) ہاتھ۔ قوت۔ بل۔ زور۔

أَیَّدَ (تائید، أیْد) — اس نے مدد کی۔ اس نے قوت دی۔

أَیَّدْتُّ — میں نے مدد کی۔ میں نے قوت دی۔

أَیَّدْنَا — ہم نے مدد کی۔ ہم نے قوت دی۔

أَیْقَاظ — ج بیدار۔

أَیْکَہ — بَن۔

أَیُّمَا — جونسی۔

أَیْمَان — ج (یَمِیْن) قسمیں۔

إِیْمَان — (اَمْن) یقین لانا۔

اَیمَن (یُمن) دہنی جانب - دہنی طرف

اَیْنَ کہاں -

اَیْنَمَا کہاں - جہاں کہیں -

اَیُّہَ اے -

اَیُّوب (عبری معنی شیر - وہ شخص جس سے لوگ ڈریں - بارعب - صاحب دبدبہ) خدا کے ایک برگزیدہ پیغمبر کا نام ہے جن کا صبر مشہور ہے -

# ب

بَآءَ (بَاءٌ) رجوع ہوا - لوٹا -

بَآؤُا لوٹے - رجوع ہوئے

بَاب دروازہ -

بَابِل ایک شہر کا نام ہے -

بَاخِعٌ (بَخْع) جان کھونے والا -

بَادِیْ (بَدْو) ظاہری - ظاہر دیکھتے -

بَارِیٌٔ (بَرْء) پیدا کرنیوالا - خدا تعالیٰ -

بَازِغ / بَازِغَہ (بَزْغ) طلوع ہونیوالا -

بَأس جنگ - لڑائی تکلیف / رنج - دکھ - عذاب -

بَأسَاءَ لڑائی - جنگ - تکلیف -

بَائِس (بُؤس) مصیبت زدہ محتاج فقیر

بَاسِرَہ (بُسْر) اُداس -

بَاسِقَات (بُسُوق) بلند -

بَاشِرُوا (مباشرۃ / بشر) مباشرت کرو -

بَاطِن (بُطُن) چھپا ہوا - خلاف ظاہر

بَاقِیْ (بقی) ہمیشہ رہنے والا -

بَاقِین - ج بچے ہوئے لوگ -

بَاقِیَہ - ہمیشہ رہنے والی -

بَاقِیَات - ج ہمیشہ رہنے والی چیزیں

بَال حال -

بِئْس برا - بری -

بَئِیْس سخت -

بَتَّكَ قطع کرنا - کاٹنا (فَلَیُبَتِّکُنَّ اسی سے ہے)

بَثَّ (بَثّ) اس نے پھیلایا -

بَحْر دریا -

بُحرَان ۔ بُحرِیَن ت دو دریا۔

بِحَار ۔ ج دریا۔

بَحِیرَہ — ایک قسم کا سانڈ ہے۔ جسے مشرکین اپنے بتوں کے نام پر چھوڑتے تھے

بَخس — کم دینا۔ تول یا پیمانہ میں کم دینا۔ کسی کے حق میں کمی کرنا۔ کھوٹا۔

بُخل — کنجوسی۔

بَخِلَ — اُس نے کنجوسی کی۔

بَخِلُوا — اُنھوں نے کنجوسی کی۔

بَدَا — ظاہر ہونا۔ سوجھنا۔

بَدَا — ظاہر ہوا۔ سوجھا۔

بَدَت — ظاہر ہوئیں۔

بَدَأ — ابتداکرنا۔ شروع کرنا۔

بَدَأَ — اس نے شروع کیا۔

بَدَءُوا — اُنھوں نے ابتدا کی۔

بَدَأنَا — ہم نے شروع کیا۔

بِدَار — جلدی کرنا۔

بَدر — ایک کنوئیں کا نام ہے

بَدع — نئی بات نکالنا۔

بِدع — نیا۔ انوکھا۔ اچنبا۔

بَدِیع — نئے طرز کا نکالنے والا۔ موجد۔ پیدا کرنے والا۔

بَدل — تبدیل کرنا۔

بَدَّلَ — اُس نے بدل دیا۔ (مُبَدِّل، تَبدِیل)

بَدَّلُوا — اُنھوں نے بدل دیا۔

بَدَّلنَا — ہم نے بدل دیا۔

بَدِّل — بدل دے۔

بَدَل — عوض۔

بَدَن — جسم۔

بُدن — قربانیاں۔ قربانی کے اونٹ اور گائیں۔

بَدو — جنگل۔ گاؤں۔

بَادِی — بیرونی۔ جنگلی۔

بَادُون — جنگل میں رہنے والے۔

بَرّ — سلوک کرنے والا۔ احسان کرنے والا۔ جنگل۔

بِرّ — نیکی۔ بھلائی۔

بَرَرَہ ۔ ج نیکوکار۔

براءۃ — بیزاری۔ بے تعلقی۔

بَرِیٓ — بیزار۔ دست بردار۔ بے تعلق۔ بے لوث۔ بے جرم۔

بَرِیْئُوْن - ج } بے تعلق - بے جرم - بے لوث -

بَرَاءٌ - ج } بے تعلق - بری الذمہ -
بُرَاءٌ

بَرَّأَ {تبریۃ / برئ} اس نے بری کیا -

بُرْج } بناؤ سنگھار - محل - منزل رفیع -

بُرُوْج - ج محل - منازل سیارات -

بَرْح ٹلنا -

بَرْد ٹھنڈک -

بَارِدٌ ٹھنڈا -

بَرَدٌ اولے -

بَرْز } ظاہر ہونا - میدان جنگ میں نکلنا -

بَرَزَ وہ ظاہر ہوا -

بَرَزُوْا وہ ظاہر ہوئے -

بَارِزُوْن - ج } ظاہر ہونے والے - میدان میں نکلنے والے -

بَارِزَۃٌ ظاہر -

بُرِّزَتْ {تبریز / برز} ظاہر کیگئی -

بَرْزَخ آڑ -

بَرَص } بیماری سفید داغوں کی - کوڑھ -

بَرْق بجلی - آنکھ پتھرا جانا -

بَرَکَۃ زیادتی - فضل -

بَرَکَات - ج زیادتیاں -

بَارَکَ {مبارکۃ / برکت} اس نے برکت دی -

بَارَکْنَا ہم نے برکت دی -

بُوْرِکَ وہ برکت دیا گیا -

بُرْھَان دلیل - حجت -

بُرْھَانَان - ت - دو دلیلیں -

بَرِیَّہ مخلوقات -

بَسّ } ریزہ ریزہ کرنا - پارہ پارہ کرنا -

بُسَّتْ پارہ پارہ کیگئی -

بَسْر } منہ بگاڑنا - پیشانی پر بل ڈالنا - منہ پر اوداسی چھا جانا -

بَسَرَ اس نے منہ بگاڑا -

بَسْط پھیلانا -

بَسَطَ } اس نے ہاتھ پھیلایا - اس نے کشادہ کیا -

بَسَطْتَ — تو نے ہاتھ پھیلایا۔
بَاسِطٌ — ہاتھ پھیلانے والا۔
بَاسِطُوْا (بحالت اضافت) — ہاتھ پھیلانے والے۔
بِسَاط — بچھونا۔
بَسْطَۃً — پھیلاؤ۔ فراخی۔ وسعت
بَشْرٌ — خوشخبری دینا۔ خوش کرنا۔ / بدن سے بدن ملانا۔
بُشْرٌ — خوشخبری۔
بُشْرٰی — بشارت۔ خوشخبری۔
بَشِیْرٌ — خوشخبری دینے والا۔ / بشارت دینے والا۔
بَشَّرُوْا (مر بشر تبشیر) — انہوں نے خوشخبری دی۔
بَشَّرْتُمُوْنِیْ — تم نے مجھے خوشخبری دی۔
بَشَّرْنَا — ہم نے خوشخبری دی۔
بُشِّرَ — خوشخبری دیا گیا۔
بَشِّرْ — خوشخبری دے۔
بَشَرٌ — آدمی۔ انسان۔ بنی آدم۔
بَشَرَیْنِ۔ ت۔ — دو آدمی۔
بَصَرٌ — دیکھنا۔
بَصُرَتْ — اُس عورت نے دیکھا۔
بَصُرْتُ — میں نے دیکھا۔

بَصَرٌ — آنکھ۔ بینائی۔
بَصِیْرٌ — دیکھنے والا۔ بینا۔
بَصِیْرَۃٌ — دل کی روشنی۔ دل کی بینائی۔
بَصَائِرُ۔ ج — دل کی بینائیاں۔
بَصَلٌ — پیاز گنٹھی۔
بِضْعٌ — تین سے نو تک۔ چند۔
بِضَاعَۃٌ — پونجی۔ متاع۔
بَطَرٌ — اترانا۔ اکڑنا۔ تکبر کرنا۔
بَطِرَتْ — اترائی۔
بَطْشٌ / بَطْشَۃٌ — پکڑنا۔ پکڑ۔ گرفت۔
بَطَشْتُمْ — تم نے پکڑا۔
بَطْلٌ — باطل ہونا۔ جاتے رہنا۔ / نیست و نابود ہو جانا۔
بَطَلَ — باطل ہوا۔
بَاطِلٌ — جھوٹ۔ ناحق۔
بَطْنٌ — پیٹ۔ شکم۔ درمیان۔
بُطُوْنٌ۔ ج — پیٹ۔
بِطَانَۃٌ — لغوی معنے استر۔ رازدار / بھیدی۔
بَطَائِنُ۔ ج — استر۔

| | |
|---|---|
| بُطُوٌ | دیر کرنا۔ |
| بَعْث | اُٹھانا۔ بھیجنا۔ |
| بَعَثَ | اس نے بھیجا۔ اسنے اُٹھایا |
| بَعَثْنَا | ہم نے بھیجا ہم نے اُٹھایا۔ |
| بَعْثَر | قبروں سے اُٹھایا جانا۔ |
| بُعْثِرَ | قبر سے اُٹھایا گیا۔ |
| بُعْثِرَتْ | اُٹھائی گئی۔ |
| بَعْد | پیچھے۔ |
| بُعْد | دُوری۔ دُور ہونا۔ ہلاک ہونا۔ |
| بَعِدَتْ | ہلاک ہوئی۔ |
| بَعُدَتْ | دُور ہوئی۔ |
| بَاعِدْ | دُور کر۔ فاصلہ کر۔ |
| بَعِیْد | دُور۔ |
| بَعْض | جزو۔ حصّہ۔ ٹکڑا۔ |
| بَعُوْضَه | مچھر۔ |
| بَعْل | شوہر۔ خاوند۔ |
| بُعُوْلَتْ | ج شوہر۔ خاوند۔ |
| بَعِیْر | اُونٹ |
| بِغَال | ج خچر۔ |
| بَغْتَه | ناگاہ۔ اچانک۔ اچانچک یکلخت |

| | |
|---|---|
| بُغْض، بَغْضَاء | دشمنی۔ عداوت۔ |
| بَغْی | چاہنا۔ طلب کرنا۔ تلاش کرنا۔ حد سے تجاوز کرنا۔ زیادتی کرنا۔ تعدی کرنا۔ تکبّر کرنا۔ ظلم کرنا۔ زیادتی ظلم۔ نافرمانی۔ |
| بَغَا | اس نے زیادتی کی۔ |
| بَغَتْ | اُس نے زیادتی کی (مونث) |
| بَغَوْا | اُنہوں نے سرکشی کی۔ |
| بُغِیَ | زیادتی کیا گیا۔ |
| بَاغٍ | بغاوت کرنیوالا۔ حد سے نکل جانیوالا۔ |
| بِغَاء | بدکاری۔ زنا۔ |
| بَغِیّ | زانی۔ بدکار۔ |
| بَقَر، بَقَرَه | گائے۔ بیل۔ |
| بَقَرَات | ج گائیں۔ |
| بُقْعَه | موضع۔ جگہ۔ |
| بَقْل | سبزی۔ ترکاری۔ ساگ پات |
| بَقِیَّه | باقیماندہ۔ بچا ہُوا۔ |

بِکْر — باکرہ۔ اچھوتی۔
بُکْرَہ — صبح کا وقت۔
بُکْم — ج گونگے (مفرد اَبْکَم ہے)
بَکٰی — (اَبْکٰی) رویا۔
بَکَتْ — روئی۔
بُکِیّ — ج رونے والے۔
بَل — بلکہ۔
بَلَد / بَلْدَہ — شہر۔
بِلَاد — ج شہر۔
بَلَغَ — (مَبْلَغ) پہنچا۔
بَلَغَتْ — پہنچی۔
بَلَغْتَ — تو پہنچا۔
بَلَغْتُ — میں پہنچا۔
بَلَغَا — وہ دونو پہنچے۔
بَلَغُوْا — وہ پہنچے۔
بَلَغْنَ — وہ عورتیں پہنچیں۔
بَلَغْنَا — ہم پہنچے۔
بَالِغٌ — پہنچنے والا۔
بَالِغُوْا / بَالِغِیْ — (بحالت اضافت) پہنچنے والے۔

بَالِغَۃٌ — پہنچنے والی۔
بَلِیْغٌ — حد درجے کا موثر۔
بَلَاغٌ — پہنچانا۔
بَلَّغْتَ — {تبلیغ / بلّغ} تو نے پہنچایا۔
بَلَّغَ — پہنچا۔
بَلٰی / بَلَا — آزمانا۔ امتحان لینا۔
بَلَاءٌ — آزمائش۔ امتحان۔ نعمت۔
بَلَوْنَا — ہم نے آزمایا۔
بَلٰی — ہاں۔ کیوں نہیں۔
بَنٰی — بنانا۔ تعمیر کرنا۔
بَنٰی — اس نے بنایا۔
بَنَوْا — انہوں نے بنایا۔
بَنَیْنَا — ہم نے بنایا۔
بَنَّاءٌ — بنانے والا۔
بِنَاءٌ — مکان۔ چھت۔
بَنَان — جوڑ۔ پور۔
بِنْتٌ — بیٹی۔
بَنَاتٌ — ج بیٹیاں۔
بَنُوْنَ۔ بَنِیْنَ — بیٹے۔
بُنْیَان — جڑ۔ بنیاد۔ نیو۔

بَہِتَ — بھوچکا رہ جانا۔ ہکا بکا رہ جانا۔ حیرت میں ہوجانا
بُہِتَ — بھوچکا رہ گیا۔
بُہْتَان — جھوٹ۔ تہمت۔ اتہام۔
بَہْجَہ — تازگی۔
بَہِیْج — تازہ۔ بارونق۔ خوش آیند۔ خوش نما۔
بَہِیْمَہ — چوپائے۔
بَوَار — ہلاکت۔
بُوْر ج — ہلاک ہونے والے
بَیَّتَ (تبییت بیت) رات کو مشورہ کیا۔
بَیَات — رات کے وقت سوتے ہوئے۔
بَیْت — گھر
بُیُوْت ج — گھر۔
بِئْر — کنواں۔
بَیْض — انڈے۔ سفید ہونا۔
بِیْض ج — سفید۔
بَیْضَاء — سفید۔
بَیْع — بیچنا۔ خریدنا۔
بَایَعْتُمْ (مبایعۃ بیع) تم نے بیع کی۔
بِیَع — گرجے۔ عبادت خانے۔
بَیِّن — بیان کرنا۔ توضیح کرنا۔
بَیَان — کھولنا۔
بَیَّنَ (تبیین بیان) اُس نے ظاہر کیا۔
بَیَّنُوْا — اُنہوں نے کھول دیا۔
بَیَّنَّا — ہم نے کھول دیا۔
بَیِّنٌ — واضح۔ ظاہر۔ آشکارا۔
بَیِّنَہ — دلیل۔ حجت۔ بیان۔
بَیِّنَات ج — ظاہر دلیلیں کھُلی دلیلیں روشن دلیلیں معجزے۔
بَیْنَ — (حرف جار) درمیان۔

# ت

تَاء — قسم کے معنے میں آتی ہے جیسے تَاللہِ یعنے اللہ کی قسم۔
تَابُوْت — صندوق۔
تَاْبیٰ (اِباء) وہ انکار کرتی ہے۔
تَاْتِ (اَتیٰ) آئیگی۔

تَاْتُوْنَ — تم آتے ہو۔ تم آؤگے۔
تَاْتِيَنَّ — وہ آئیگی۔
تَاْتُنَّ — تم آؤگے۔
تُؤْتِيْ {ایتاء / اتی} وہ دیتی ہے۔ تو دیتا ہے
تُؤْتُوْا — دو تم۔
تُؤْتُوْنِ — تم مجھ کو دو۔
تُؤْتُوْهُنَّ — تم ان عورتوں کو دیتے ہو
تُؤْتُوْهُ — تم اس کو دو۔
تُؤْتُوْهَا — تم اس (مونث) کو دو۔
تُؤْثِرُوْنَ (ایثار / اثر) تم اختیار کرتے ہو۔
تَاْثِيْمٌ — گنہگاری۔
تَاْجُرُ (اجر) تو اجرت پہ کام کرے
تَاْخُذُ (اخذ) پکڑتی ہے۔ پکڑیگی۔
تَاْخُذُوْنَ — تم لیتے ہو۔
تَاْخُذُوْا — لو تم۔
تَاَخَّرَ {تاخر / اخر} وہ پیچھے ہٹا۔
تُؤَدُّوْا (اداء) تم ادا کرو۔
تَاَذَّنَ {تاذن / اذان} اس نے خبردی۔
تُؤْذُوْا {ایذاء / اذی} تم ستاؤ۔
تُؤْذُوْنَ — تم ستاتے ہو۔
تَارَةً — مرتبہ۔ بار۔ دفعہ۔

تَؤُزُّ (ازّ) اچھالتی ہے۔
تَاْسِرُوْنَ (اسر) تم قید کرتے ہو۔
تَاْسَ (اسی) تو غم کرے۔
تَاْسَوْا — تم غم کرو۔
تَاْفِكَ (افك) پھیرے تو۔
تُؤْفَكُوْنَ — تم پھیرے جاتے ہو۔
تَاْكُلُ (اکل) وہ کھاتی ہے۔
تَاْكُلُ — کھائیگی۔
تَاْكُلُوْنَ — تم کھاتے ہو۔
تَاْكُلُوْا — تم کھاؤ۔
تَاْلَمُوْنَ (الم) تم دکھ پاتے ہو۔
تَاللّٰهِ — اللہ کی قسم۔
تَاْمُرِيْنَ (امر) تو حکم دیتی ہے۔
تَاْمُرُوْنَ — تم حکم کرتے ہو۔
تَاْمُرُ — {وہ حکم دیتی ہے تو حکم دیتا ہے۔}
تَاْمُرُوْنِّيْ — تم مجھے حکم دیتے ہو۔
تَاْمُرُوْنَنَا — تم ہمیں حکم دیتے ہو۔
تُؤْمَرُ — تو حکم دیا جاتا ہے۔
تُؤْمَرُوْنَ — تم حکم دئے جاتے ہو۔
تَاْمَنْ (امن) تو امین سمجھے۔

تُؤْمِنَ (ایمان / امن) وہ ایمان لائے (مؤنث)

تُؤْمِنُ تو ایمان لاتا ہے۔

تُؤْمِنُوْنَ تم ایمان لاتے ہو۔

تُؤْمِنُوْا تم ایمان لاؤ۔

تُؤْمِنُنَّ تم ایمان لاؤگے۔

تَأْوِیْل (اول) تفسیر۔ پھیرنا۔

تُؤْوِیْ (ایواء / اوی) تو جگہ دے۔ وہ جگہ دیتی ہے۔

تَبّ ہلاکت۔ ہلاک ہونا۔

تَبَاب گھاٹے میں رہنا۔

تَبَّ وہ ہلاک ہوا۔

تَبَّتْ وہ ہلاک ہوئی۔

تَبَارَكَ (تبارك / برکت) وہ برکت والا ہے۔

تَبَايَعْتُمْ (مبايعة / بیع) تم نے بیع کی۔

تَبْتَغِیْ (ابتغاء / بغی) تو چاہتا ہے۔

تَبْتَغُوْنَ تم چاہتے ہو۔

تَبْتَغُوْا تم چاہو۔

تَبْتِیْل (بتل) انقطاع۔

تَبَتَّلْ (تبتل / بتل) یکسو ہو۔

تَبْخَلُوْا (بخل) تم بخل کروگے۔

تُبَدَّلُ (تبدیل / بدل) بدلی جائیگی۔

تَبَدَّلَ تو بدلے۔

تَبْدِیْل بدلنا۔

تُبْدِیْ (ابداء / بدی) ظاہر کرتی ہے وہ عورت۔ تو ظاہر کرتا ہے۔

تُبْدُوْنَ تم ظاہر کرتے ہو۔

تُبْدُوْا تم ظاہر کروگے۔

تُبْدَ ظاہر کیا جائیگا۔

تَبْذِیْر (بذر) فضول خرچی کرنا۔ بے جا اڑانا۔

تَبَر۔ تَبَار ہلاکت۔

تَبَرُّوْا (بر) تم نیکی کرو۔

تُبْرِئُ (ابراء / برء) تو اچھا کرتا ہے۔

تَبَرَّأَ (تبرء / برء) وہ بیزار ہوا۔

تَبَرَّءُوْا تم بیزار ہوئے۔

تَبَرَّأْنَا ہم بیزار ہوئے۔

تَبَّرْنَا (تتبیر / تبر) ہم نے ہلاک کیا۔

تَبَرُّج (برج) بناؤ دکھانا۔

تَبَرَّجْنَ بناؤ دکھاؤ تم عورتیں۔

تُبْسَلَ (بسل) وہ مبتلائے آفت ہو (مؤنث)

تَبَسَّمَ (تبسم / بسم) وہ ہنسا۔

تُبَشِّرُ (تبشیر / بشارت) تو بشارت دے۔

تُبَشِّرُوْنَ — تم مجھے بشارت دیتے ہو۔

تُبَاشِرُوْا {مباشرت / بشر} تم مباشرت کرو۔

تُبْصِرُوْنَ {ابصار / بصر} تم دیکھتے ہو۔

تَبْصِرَہ — دکھلانا۔

تُبْطِلُوْا {ابطال / بطل} تم باطل کرو۔

تَبَعٌ — تابعداری کرنا۔ پیروی کرنا پیچھے لگنا۔

تَبِعَ — اُس نے اطاعت کی۔ اس نے تابعداری کی۔

تَبِعُوْا — اُنھوں نے تابعداری کی۔ اُنھوں نے اطاعت کی۔

تَابِعٌ — پیروی کرنیوالا۔ تابعدار۔

تَابِعِیْن - ج — پیروی کرنے والے پیچھے لگنے والے۔

تَبِیْعٌ — پیچھا کرنے والا۔

تَبَعٌ - ج — مطیع۔ فرمانبردار۔

تُبَّعٌ — عرب کے ایک بادشاہ کا نام۔

تُبْعَثُوْنَ / تُبْعَثُنَّ {بعث} تم اُٹھائے جاؤگے۔

تَبْغِیْ (بغی) حد سے بڑھتی، زیادتی کرتی ہے۔

تَبْغُوْا — تم ڈھونڈو۔ تم حد سے بڑھو۔

تَبْغُوْنَ — تم حد سے بڑھتے ہو۔

تُبْقِیْ {ابقاء / بقی} باقی رکھتی ہے۔

تَبْکُوْنَ (بکا) تم روتے ہو۔

تَبْلُغَ (بلغ) تو پہنچیگا۔

تَبْلُغُوْا — تم پہنچو۔

تَبْلُوْا (بلی) جانچ لیگی۔

تُبْلٰی — جانچی جائیگی۔

تُبْلَوُنَّ — تم آزمائے جاؤگے۔

تَبْنُوْنَ (بنا) تم مکان بناتے ہو۔

تَبُوْءَ (باء) تو رجوع کرے۔

تَبَوَّءَا {تبوء / باء} تم دونوں نے جگہ پکڑی

تَبَوَّؤُا — اُنھوں نے جگہ پکڑی۔

تُبَوِّئُ — تو جگہ دیتا ہے۔

تَبُوْرَ (بوار) ہلاک ہوگی۔

تَبْهَتُ (بہت) بھوچکا کردیگی۔

تَبِیْدَ (باد) فنا ہوگی۔

تَبْیَضُّ (بیض) سفید ہوگی۔

تِبْیَان (بیان) بیان۔ تفصیل۔

تُبَیِّنَ {تبیین / بیان} تو بیان کرے۔

تبیّننّ — تم بیان کروگے۔
تبیّن {تبیّن / بیان} ظاہر ہوگیا۔
تبیّنت — اس نے معلوم کرلیا (مونث)
تبیّنوا — معلوم کرو۔
تتبدّلوا {تبدّل / بدل} تم بدلو۔
تتبعُ {اتباع / تبع} پیچھے لگتی ہے۔
تتّبعَ
تتّبعْ } تو پیروی کرے۔
تتّبعانّ — تم دونوں پیروی کرو۔
تتّبعوا — تم تابعداری کرو۔
تتّبعون — تم تابعداری کرتے ہو۔
تتّبعن — تو میری تابعداری کرے
تتّبعونا — تم ہماری تابعداری کرو
تتبیب (تبّ) گھاٹے میں رہنا۔ ہلاکت
تتبیر (تبر) ہلاکت۔ ہلاک کرنا۔
تتجافٰی {تجافی / جفو} علیحدہ ہوتی ہے۔
تتّخذ {اتخاذ / اخذ} تو پکڑتا ہے۔
تتّخذون — تم پکڑتے ہو۔
تترا — پے در پے۔ لگاتار۔ {مسلسل۔
تترک (ترک) تو چھوڑے۔

تترکون — تم چھوڑ دیے جاؤگے۔
تترکوا — تم چھوڑے جاؤ۔
تتفرّقوا {تفرّق / فرق} تم متفرق ہوجاؤ۔
تتفکّرون {تفکّر / فکر} تم سوچتے ہو۔ تم غور کرتے ہو۔
تتفکّروا — تم سوچو۔ تم غور کرو
تتقلّب {تقلّب / قلب} لوٹ پوٹ ہوگی۔
تتّقون {اتقاء / وقی} تم ڈرتے ہو۔ تم بچوگے تم پرہیزگار ہوجاؤگے
تتکبّر {تکبّر / کبر} تو غرور کرے۔
تتلقّی {تلقّی / لقی} لیگی (مونث)
تتلوا (تلاوۃ) تو پڑھتا ہے۔
تتلوا — تو پڑھے۔
تتلون — تم پڑھتے ہو۔
تتلی — پڑھی جاتی ہے۔
تتمارٰی {تماری / مری} تو شک کرتا ہے۔
تتنزّل {تنزّل / نزل} اترتی ہے۔
تتوفّٰی {توفّی / وفات} وفات دیتے ہیں (ملائکہ)
تثبیت — ثابت رکھنا۔ قائم رکھنا۔
تثریب — ملامت۔
تثقفنّ (ثقف) تو پائے۔

تُثِیْرُ {اثارۃ / ثار} زمین پھاڑتی ہے ۔ ابھارتی ہے ۔

تُجَادِلُ {مجادلۃ / جدل} جھگڑتی ہے جھگڑیگی ۔

تُجَادِلُوْنَ تم جھگڑتے ہو ۔

تُجَادِلُوْا تم جھگڑو ۔

تِجَارَۃٌ خرید و فروخت ۔

تَجْئَرُوْنَ (جوار) تم مضطر ہوتے ہو ۔ تم فریاد کرتے ہو ۔

تَجْئَرُوْا تم مضطر ہو ۔ تم فریاد کرو ۔

تُجَاهِدُوْنَ {مجاهدۃ / جهد} تم جہاد کرتے ہو ۔

تَجْتَنِبُوْا {اجتناب / جنب} تم بچو ۔

تَجِدُ (وجد) وہ پائیگی ۔ تو پائیگا ۔

تَجِدَنَّ تو پائے گا ۔

تَجِدُوْنَ تم پاؤ گے ۔

تَجِدُوْا تم پاؤ گے ۔

تُجْرِمُوْنَ {اجرام / جرم} تم گناہ کرتے ہو ۔

تَجْرِیْ (جری) بہتی ہے ۔ رواں ہے

تَجْرِیَ بہے ۔

تَجْرِیَانِ ۔ ف ۔ وہ دونوں بہتی ہیں ۔

تَجْزِیْ (جزاء) بدلا دیگی ۔

تُجْزٰی بدلا دیجائیگی ۔

تُجْزَوْنَ تم بدلا دئے جاؤ گے ۔

تَجَسَّسُوْا {تجسس / جس} تم تلاش کرو ۔

تَجْعَلُ (جعل) تو کرتا ہے تو بناتا ہے ۔

تَجْعَلَ تو کرے ۔

تَجْعَلُوْا تم کرو ۔

تَجْعَلُوْنَ تم کرتے ہو

تَجَلّٰی {تجلی / جلی} روشن ہوا ۔

تَجْمَعُوْا (جمع) تم جمع کرو ۔

تَجْمَعُوْنَ تم جمع کرتے ہو ۔

تَجُوْعَ (جوع) تو بھوکا رہیگا ۔

تَجْهَرْ (جهر) تو پکار کر بولے ۔

تَجْهَرُوْا تم پکار کر بولو ۔

تَجْهَلُوْنَ (جهل) تم جہالت کرتے ہو ۔

تُحَآجُّوْنَ {محاجۃ / حجج} تم جھگڑا کرتے ہو ۔

تُحَآجُّوْنَّ تم مجھ سے جھگڑتے ہو ۔

تُحَآجُّوْنَنَا تم ہم سے جھگڑتے ہو ۔

تَحٰٓضُّوْنَ {محاضۃ / حض} تم اکساتے ہو ۔ تم ترغیب دلاتے ہو ۔

تَحَاوُرٌ ایک دوسرے سے بات چیت کرنا ۔

تُحِبُّوْا {احباب / حب} تم پسند کرو ۔

تُحِبُّوْنَ — تم پسند کرتے ہو۔ تم محبت رکھتے ہو۔

تُحْبَرُوْنَ (حبر) تم آؤ بھگت کئے جاؤ گے

تَحْبِسُوْنَ (حبس) تم روکو گے۔

تَحْبَطَ (حبط) اکارت جائیگی۔

تَحْتَ نیچے۔

تُحَدِّثُ {تحدیث، حدث} بیان کریگی۔

تُحَدِّثُوْنَ تم بیان کرتے ہو۔

تَحْذَرُوْنَ (حذر) تم ڈرتے ہو

تَحْرُثُوْنَ (حرث) تم کھیتی کرتے ہو۔

تُحَرِّكْ {تحریك، حرك} تو حرکت دے۔ تو ہلائے

تُحَرِّمُ {تحریم، حرم} تو حرام کرتا ہے۔

تُحَرِّمُوْا تم حرام کرو۔

تَحَرَّوْا {تحرّی، حرّی} انہوں نے اٹکل کی۔ انہوں نے قصد کیا۔

تَحْرِصْ (حرص) تو حرص کرے گا۔

تَحْرِيْرُ (حرّ) آزاد کرنا۔

تَحْزَنَ (حزن) وہ عورت غمگین ہو۔

تَحْزَنْ تو غمگین ہو۔

تَحْزَنِيْ تو غمگین ہو (مونث)

تَحْزَنُوْنَ تم غمگین ہوگے۔

تَحْزَنُوْا تم غمگین ہو۔

تَحْسَبُ (حسب) تو گمان کرتا ہے۔ تو گمان کریگا

تَحْسَبَنَّ تو گمان کرے۔

تَحْسَبُوْنَ تم گمان کرتے ہو۔

تَحْسَبُوْا تم گمان کرو۔

تَحْسُدُوْنَ (حسد) تم حسد کرتے ہو۔

تَحُسُّوْنَ (حسّ) تم تہ تیغ کرتے ہو۔

تُحِسُّ {احساس، حسّ} تو آہٹ پاتا ہے۔

تَحَسَّسُوْا {تحسّس، حسّ} تلاش کرو۔

تُحْسِنُوْا {احسان، حسن} تم نیکی کرو۔

تُحْشَرُوْنَ (حشر) تم اکٹھے کئے جاؤ گے۔

تَحَصُّنًا (حصن) محفوظ رہنا۔

تُحْصِنَ {احصان، حصن} بچائے وہ محفوظ رکھے وہ

تُحْصِنُوْنَ تم حفاظت سے بچا کر رکھو گے۔

تُحْصُوْا {احصاء، حصی} تم گنو گے۔

تَحْكُمُ (حکم) تو حکم کریگا۔

تَحْكُمُ تو حکم کرے۔

تَحْكُمُوْنَ تم حکم کرتے ہو۔

تَحْكُمُوْا تم حکم کرو۔

تَحْلِقُوْا (حلق) تم سر منڈاؤ۔

تَحُلُّ (حلّ) اتر گئی۔ اترتی رہتی ہے

تَحِلُّ (حِلّ) وہ عورت حلال ہے۔

تُحِلُّوْا {احلال / حِلّ} تم حلال کرو۔

تَحِلَّۃ (حَلّ) کھولنا۔ حلال کرنا۔

تَحْمِلُ (حَمْل) وہ اُٹھاتی ہے۔

تَحْمِلُ وہ اُٹھائیگی۔

تَحْمِلَ تو سوار کرے۔

تُحْمَلُوْنَ تم اُٹھائے جاتے ہو۔

تُحَمِّلْ {تحمیل / حَمْل} تو لاد دے۔

تَحْنَثْ (حِنْث) تو قسم توڑے۔

تَحْوِیْل (حَوْل) پھیرنا۔

تَحِیْدُ (حَاد) تو بدکتا ہے۔ تو بھاگتا ہے

تُحِیْطُوْا {احاطہ / حَوْط} تم احاطہ کروگے۔

تُحِطْ تو اِحاطہ کرے۔

تَحْیَوْنَ (حَیّ) تم زندہ ہوگے۔

تُحْیِیْ {احیاء / حَیّ} تو زندہ کرتا ہے۔ تو جلاتا ہے۔

تَحِیَّۃ (حَیّ) {زندگی کی دعا۔ دعای سلام۔ ملاقات کے وقت کی دعا۔}

تَخَاصُمُ (خَصْم) ایکدوسرے سے جھگڑنا

تَخَافُ (خَوْف) تو ڈرتا ہے۔

تَخَافَنَّ تو ڈرے۔

تَخَافُوْنَ تم ڈرتے ہو۔

تَخَافُوْا تم ڈرو۔

تُخَافِتْ {مُخافتہ / خفت} تو چھپائے۔

تُخَالِطُوْا {مُخالطت / خلط} تم آپس میں میل ملاپ رکھو۔ تم ایک دوسرے کے ساتھ خلا ملا رکھو۔

تُخْبِتَ {اخبات / خبت} وہ عاجزی کرے (مؤنث)

تَخْتَانُوْنَ {اختیان / خون} تم خیانت کرتے ہو۔

تَخْتَصِمُوْنَ {اختصام / خصم} تم جھگڑوگے۔

تَخْتَصِمُوْا تم جھگڑا کرو۔

تَخْتَلِفُوْنَ {اختلاف / خلف} تم آپس میں اختلاف کرتے ہو۔ تم آپس میں پھوٹ رہے ہو۔

تَخْرُجُ (خُرُوج) وہ نکلتی ہے تو نکلتا ہے

تَخْرُجَ تو نکلنا۔

تَخْرُجُ نکلے گی۔

تَخْرُجُوْنَ تم نکلوگے۔

تَخْرُجُوْا تم نکلو۔

تُخْرِجُ {اخراج / خروج} تو نکالتا ہے۔

تُخْرِجَ تو نکالے۔

تُخْرِجُوْنَ تم نکالتے ہو۔

تُخْرِجُوْا تم نکالو۔

تُخْرَجُوْنَ تم نکالے جاؤگے۔

تَخِرُّ (خرّ) وہ گر پڑے (مؤنث)

تَخْرُصُوْنَ (خرص) تم اٹکلیں دوڑاتے ہو۔

تَخْرِقَ (خرق) تو پھاڑے گا۔

تُخْسِرُوْا {اخسار / خسر} تم کم کرو۔

تَخْسِيْر (خسر) کم کرنا۔ کمی۔

تَخْشَعَ (خشع) وہ عاجزی کرے (مؤنث)

تَخْشٰى (خشی) تو ڈرتا ہے۔

تَخْشَوْنَ تم ڈرتے ہو۔

تَخْشَوْا تم ڈرو۔

تَخْضَعْنَ (خضع) {اے عورتو تم دب کر بات کرو۔}

تَخُطُّ (خطّ) تو لکھتا ہے۔

تَخْطَفُ (خطف) وہ اچک لے (مؤنث)

تَخْفٰى (خفی) چھپتی ہے۔ چھپے گی۔

تُخْفِىْ {اخفاء / خفی} وہ چھپاتی ہے۔ تو چھپاتا ہے۔

تُخْفُوْنَ تم چھپاتے ہو۔

تُخْفُوْا تم چھپاؤ۔

تَخْفِيْف (خفّ) ہلکا کرنا۔

تَخْلُدُوْنَ (خلد) تم ہمیشہ رہوگے۔

تُخْلِفُ {اخلاف / خلف} تو خلاف کرتا ہے۔ تو خلاف کریگا۔

تُخْلَفَ تجھسے خلاف کیا جائیگا۔

تَخْلُقُ (خلق) تو پیدا کرتا ہے۔

تَخْلُقُوْنَ تم پیدا کرتے ہو۔

تَخَلَّتْ {تخلّی / خلو} خالی ہوگئی۔

تَخُوْنُوْا (خون) تم خیانت کرو۔

تَخَوُّف (خوف) ڈرنا۔

تَخْوِيْف (خوف) ڈرانا۔

تَخَيَّرُوْنَ {تخیّر / خیر} تم پسند کروگے۔

تَدَايَنْتُمْ {تداین / دین} تم نے قرض دیا۔

تَدْخُلُنَّ (دخل) تم داخل ہوگے۔

تَدْخُلُوْا تم داخل ہو۔

تَدَّخِرُوْنَ {ادّخار / ذخر} تم سینت کر رکھتے ہو۔

تَدْرُسُوْنَ (درس) تم پڑھتے ہو۔

تُدْرِكُ {ادراک / درک} وہ پاتی ہے۔

تُدْرِكَ وہ پائے (مؤنث)

تَدَارَكَ {تدارک / درک} اس نے پایا۔

تَدْرِىْ (دری) وہ جانتی ہے تو جانتا ہے

تَدْرُوْنَ — تم جانتے ہو۔

تَدْعُوْ (دعو) تو بلاتا ہے۔

تَدْعُ — تو بلائے۔

تَدْعُوْنَ — تم بلاتے ہو۔

تَدْعُوْنَا — تو ہمیں بلاتا ہے۔

تَدْعُوْهُمْ — تو انہیں بلاتا ہے۔

تَدْعُهُمْ — تو انہیں بلائے۔

تَدْعُوْنَنِیْ — تم مجھے بلاتے ہو۔

تَدْعُوْنَهٗ — تم اُسے بلاتے ہو۔

تَدْعُوْنَنَا — تم ہمیں بلاتے ہو۔

تُدْعٰی — بلائی جائیگی۔

تُدْعَوْنَ — تم بلائے جاتے ہو۔ تم بلائے جاؤ گے۔

تَدَّعُوْنَ {ادّعاء / دعو} تم دعوے کرتے ہو۔

تُدْلُوْا {ادلاء / دلو} تم ڈالو۔

تَدَلّٰی {تدلّی / دلو} لٹک آیا۔

تَدْمِیْر (دمر) ہلاکت۔ ہلاک کرنا۔

تُدَمِّرُ — وہ ہلاک کرتی تھی۔

تَدُوْرُ (دور) پھرتی ہے۔

تُدِیْرُوْنَ {ادارۃ / دور} تم پھراتے ہو۔

تُدْهِنُ {ادهان / دهن} تو چکنی چپڑی باتیں کرے۔

تَذْبَحُوْا (ذبح) تم ذبح کرو۔

تَذَرُ [1] (وذر) } وہ چھوڑتی ہے۔ وہ چھوڑے گی۔ تو چھوڑتا ہے یا چھوڑے گا۔

تَذَرُوْنَ — تم چھوڑتے ہو۔

تَذَرُنَّ — تم چھوڑو گے۔

تَذْرُوْا (ذرو) وہ اُڑائے (مونث)

تَذْکُرُ (ذکر) تو یاد کرتا ہے۔

تَذْکُرُوْنَ — تم یاد کرو گے۔

تَذْکُرُوْا — تم یاد کرو۔

تَذَکُّر — نصیحت قبول کرنا۔

تَذَکَّرَ — اس نے نصیحت پکڑی

تَذَکَّرُوْا — انہوں نے نصیحت پکڑی

تَذَکَّرُوْنَ / تَتَذَکَّرُوْنَ } تم نصیحت پکڑتے ہو۔

تَذْکِرَہ / تَذْکِیْر } نصیحت۔

تَذْلِیْل (ذل) } ذلیل کرنا۔ مطیع کرنا۔ فرمانبردار بنانا۔

تُذِلُّ {اذلال / ذل} تو ذلت دیتا ہے۔

تَذُوْدٰنِ (ذود) وہ دونوں روکے کھڑی ہیں

[1] اس لفظ کا صرف مضارع ہی مستعمل ہے۔ ماضی۔ مصدر۔ اسم فاعل کا استعمال صحیح نہیں ہے۔

تَذُوقُوا (ذوق) تم چکھو۔

تَذْهَبُ (ذہب) وہ جائے (مؤنث)

تَذْهَبَ وہ جاتی رہے۔

تَذْهَبُونَ تم جاتے ہو۔

تَذْهَبُوا تم جاؤ (بار کے ساتھ) / تم لیجاؤ۔

تَذْهَلُ (ذہل) وہ بھول جائیگی۔

تُرَاب مٹی۔

تُرَاث میت کا ترکہ۔ مال میراث

تَرَاقِي ج۔ چنبر گردن ہنسلی (مفرد ترقوہ ہے)

تُرَاوِدُ (مراودہ رود) وہ عورت پھسلاتی ہے

تَرَائِبُ ج۔ سینے کی ہڈیاں (مفرد تَرِيبَہ ہے)

تَرَبُّص (ربص) انتظار کرنا۔ ٹھیرے رہنا

تَرَبَّصْتُمْ تم نے انتظار کیا۔

تَرَبَّصُونَ تم انتظار کرتے ہو۔

تَرَبَّصُوا انتظار کرو۔

تَرْبِيَت (ربو) پرورش کرنا۔ بڑھانا۔

تَرْتَابُوا (ارتیاب ریب) تم شک کرو۔

تَرْتِيل (رتل) آہستہ آہستہ پڑھنا۔ ٹھیر ٹھیر کر پڑھنا۔

تَرْجِعُونَ (رجع) تم لوٹاتے ہو۔

تَرْجِعُوا تم لوٹاؤ۔

تُرْجَعُ لوٹائی جائیگی۔

تُرْجَعُونَ تم لوٹائے جاؤگے۔

تَرْجُفُ (رجف) کانپے گی۔

تَرْجُمُونِ (رجم) تم مجھے سنگسار کروگے۔

تَرْجُوا (رجا) تو امید رکھتا ہے۔

تَرْجُونَ تم امید رکھتے ہو۔

تَرْجُوا تم امید رکھو۔

تُرْجِي (ارجاء رجا) تو امیدوار رکھے۔

تَرْحَمْ (رحم) تو رحم کرے۔

تُرْحَمُونَ تم رحم کئے جاؤگے۔

تُرَدَّ (رد) وہ لوٹائی جائے۔

تُرَدُّونَ تم لوٹائے جاؤگے۔

تَرْتَدُّوا (ارتداد رد) تم لوٹو۔

تَرْدَى (ردی) تو ہلاک ہو جائے۔

تُرْدِينِ (ارداء ردی) تو مجھے ہلاک کر دیتا۔

تَرَدِّي ہلاک ہونا۔ نیچے گرنا۔

تَرَدّٰی وہ گڑھے میں گرا۔

تَرْزُقُ (رزق) تو روزی دیتا ہے۔

تُرْزَقَانِ — تم دونوں روزی دئے جاؤ گے۔

تُرْضِعُ {اِرْضَاعٌ / رَضِعَ} وہ دودھ پلائیگی۔

تَرْضٰى (رَضِيَ) تو راضی ہوگا۔

تَرْضَوْنَ — {تم راضی ہوتے ہو۔ تم راضی ہو گئے۔}

تَرْضَوْا — تم راضی ہو جاؤ گے۔

تَرَاضٍ — آپس میں رضامند ہونا۔

تَرَاضَوْا — وہ آپس میں راضی ہو گئے

تَرَاضَيْتُمْ — تم آپس میں راضی ہو گئے

تَرْغَبُوْنَ (رَغِبَ) تم اعراض کرتے ہو۔

تَرَفٌ — خوش عیش ہونا۔

تَرْفَعُوْا (رَفَعَ) تم بلند کرو۔

تُرْفَعَ — وہ بلند کی جائے۔

تَرْقُبُ (رَقَبَ) تو انتظار کرے۔

تَرَقُّبُ — دشمن سے احتراز کرنا۔

تَرْقٰى (رَقِيَ) تو چڑھے۔

تَرْكٌ — چھوڑنا۔

تَرَكَ — اس نے چھوڑا۔

تَرَكُوْا — ان مردوں نے چھوڑا۔

تَرَكْنَ — اُن عورتوں نے چھوڑا

تَرَكْتُ — میں نے چھوڑا۔

تَرَكْتُمْ — تم نے چھوڑا۔

تَرَكْنَا — ہم نے چھوڑا۔

تَرَكَهٗ — اس نے اس کو چھوڑا

تَرَكَهُمْ — اس نے اُن کو چھوڑا۔

تَرَكُوْكَ — اُنہوں نے تجھ کو چھوڑا

تَرَكْتُمُوْهَا — تم نے اُس (مونث) کو چھوڑا

تَرَكْنَاهَا — {ہم نے اس (مونث) کو چھوڑا۔}

تَارِكٌ — چھوڑنے والا۔

تَارِكُوْا / تَارِكِيْ {بحالت اضافت ج} چھوڑنے والے۔

تَرْكَبُوْنَ (رَكِبَ) تم سوار ہوتے ہو۔

تَرْكَبُوْا — تم سوار ہو۔

تَرْكَبُنَّ — تم سوار ہو گے۔

تَرْكِيْبٌ — جوڑنا۔

تَرْكُضُوْا (رَكَضَ) تم بھاگو۔

تَرْكَنُ (رَكَنَ) {تو مائل ہوتا ہے۔ تو جھکتا ہے۔}

تَرْكَنُوْا — تم مائل ہو۔

تَرْمِيْ (رَمٰى) وہ پھینکتی ہے۔

تُرْهِبُوْنَ (رَهِبَ / اَرْهَبَ) تم ڈراتے ہو۔

تَرْهَقُ (رَهَقٌ) چڑھے گی۔
تَرٰی (رُؤْيَةٌ) تو دیکھتا ہے۔ تو دیکھیگا۔
تَرَیِنَّ تو دیکھے (مؤنث)
تَرَوْنَ تم دیکھتے ہو۔
تَرَوْا تم دیکھو۔
تَرَوُنَّ تم دیکھو گے۔
تُرِیَنِّیْ {اِرَاءَۃٌ / رُؤْيَةٌ} تو مجھے دکھلائے۔
تَرَاءَ {تَرَائِیٌ / رُؤْيَةٌ} اُس نے دیکھا (مذکر)
تَرَاءَتْ اُس نے دیکھا (مؤنث)
تُرِيْحُوْنَ {اِرَاحَۃٌ / رَوَاحٌ} تم شام کرتے ہو۔
تُرِيْدُ {اِرَادَۃٌ / رَوْدٌ} تو ارادہ کرتا ہے۔
تُرِيْدُوْنَ تم ارادہ کرتے ہو۔
تُرِدْنَ تم عورتیں ارادہ کرتی ہو
تَزَاوَرُ {تَزَاوُرٌ / زَوْرٌ} کترا جاتی ہے منحرف ہو جاتی ہے۔
تَزْدَرِیْ {اِزْدِرَاءٌ / زَرْیٌ} حقیر سمجھتی ہے۔
تَزِرُ (وِزْرٌ) بوجھ اُٹھائیگی۔
تَزْرَعُوْنَ (زَرْعٌ) تم کھیتی کرتے ہو۔ تم بوتے ہو۔
تَزْعُمُوْنَ (زَعْمٌ) تم گمان کرتے ہو۔
تُزِغْ {اِزَاغَۃٌ / زَيْغٌ} تو ٹیڑھا کرے۔ تو کج کرے

تَزَكّٰی / تَزْكِيَةٌ (زَكٰوۃٌ) پاک کرنا۔ نفس کو پاک کرنا۔
تَزَكّٰی وہ پاک ہوا۔
تُزَكِّیْ تو پاک کرتا ہے۔
تُزَكُّوْا تم پاک بیان کرو۔
تَزِلَّ (زَلٌّ) وہ پھسل جائے (مؤنث)
تَزُوْلَ (زَوَالٌ) وہ ٹل جائے (مؤنث)
تَزُوْلَا وہ دونوں ٹل جائیں
تَزَوَّدُوْا {تَزَوُّدٌ / زَادٌ} توشہ لو۔
تَزْوِيْجٌ (زَوْجٌ) جوڑنا۔ ملانا۔ نکاح کرنا۔
تَزْهَقَ (زَهْقٌ) وہ نکلے (مؤنث)
تَزِيْدُوْنَ (زَيْدٌ) تم زیادہ کرتے ہو۔ تم بڑھاتے ہو۔
تَزْدَادُ {اِزْدِيَادٌ / زَيْدٌ} وہ زیادہ ہوتی ہے۔ وہ بڑھتی ہے۔
تَزَيَّلُوْا {تَزَيُّلٌ / زَوَالٌ} وہ لوگ ٹلے۔
تَزْيِيْنٌ زینت دینا۔ آراستہ کرنا۔
تَسْاَمُوْا (سَاٰمٌ) تم تھکو۔
تَسْبِقُ (سَبْقٌ) وہ آگے بڑھتی ہے۔
تَسُبُّوْا (سَبٌّ) تم گالی دو۔
تَسْبِيْحٌ (سَبْحٌ) خدا کی پاکی بیان کرنا۔

تُسَبِّحُ — وہ پاکی بیان کرتی ہے

تُسَبِّحُوْنَ — تم پاکی بیان کرتے ہو۔

تُسَبِّحُوْا — تم پاکی بیان کرو۔

تَسْتَأخِرُوْنَ (استئخار، أخر) تم پیچھے رہتے ہو۔

تَسْتَأنِسُوْا (استیناس، انس) تم اجازت لو۔

تَسْتَبْدِلُوْنَ (استبدال، بدل) تم بدلتے ہو۔

تَسْتَبِيْنَ (استبانت، بین) وہ ظاہر ہو جائے۔ وہ کھل جائے (مؤنث)

تَسْتَتِرُوْنَ (استتار، ستر) تم چھپتے ہو۔

تَسْتَجِيْبُوْنَ (استجابت، جوب) تم قبول کرو گے۔ تم مانو گے

تَسْتَخْرِجُوْنَ (استخراج، خرج) تم نکالتے ہو۔

تَسْتَخْرِجُوْا — تم نکالو۔

تَسْتَخِفُّوْنَ (استخفاف، خف) تم ہلکا سمجھتے ہو۔

تَسْتَرْضِعُوْا (استرضاع، رضع) تم دودھ پلواؤ۔

تَسْتَطِعْ (استطاعت، طوع) تو طاقت رکھتا ہے۔

تَسْتَطِيْعُوْنَ — تم طاقت رکھتے ہو۔

تَسْتَطِيْعُوْا — تم طاقت رکھو گے۔

تَسْتَعْجِلْ (استعجال، عجل) تو جلدی کرتا ہے۔

تَسْتَعْجِلُوْنَ — تم جلدی کرتے ہو۔

تَسْتَغْفِرْ (استغفار، غفر) تو معافی مانگے۔

تَسْتَغْفِرُوْنَ — تم مغفرت کی دعا مانگتے ہو

تَسْتَغِيْثُوْنَ (استغاثہ، غوث) تم فریاد چاہتے ہو۔

تَسْتَفْتِ (استفتاء، فتوی) تو فتوے پوچھے۔ تو حکم طلب کرے۔

تَسْتَفْتِيَانِ — تم دونوں فتوی پوچھتے ہو

تَسْتَفْتِحُوْا (استفتاح، فتح) تم فتح مانگتے ہو۔

تَسْتَقْدِمُوْنَ (استقدام، قدم) تم آگے بڑھتے ہو۔ تم آگے بڑھو گے۔

تَسْتَقْسِمُوْا (استقسام، قسم) تم قسمت معلوم کرو۔

تَسْتَكْبِرُوْنَ (استکبار، کبر) تم غرور کرتے ہو۔

تَسْتَكْثِرُ (استکثار، کثر) تو کثرت طلب کرے

تَسْتَوِيْ (استواء، سوی) وہ برابر ہوتی ہے۔

تَسْتَوُوْا — تم سیدھے بیٹھو۔

تَسْتَهْزِءُوْنَ (استہزاء، ھزء) تم ٹھٹھا کرتے ہو۔

تَسْجُدُ (سجود) تو سجدہ کرے۔

تَسْجُدُوْا — تم سجدہ کرو۔

تَسْحَرُ (سحر) تو جادو کرتا ہے۔

تُسْحَرُوْنَ — تم جادو کئے جاتے ہو۔

تَسْخَرُوْنَ (سخر) تم ٹھٹھا کرتے ہو۔

تَسْخَرُوْا — تم ٹھٹھا کرو۔

تَسْخِيْر (سخر) بیگار میں لگانا۔ مطیع کرنا۔ تابعدار کرنا۔

تَسْرَحُوْنَ (سَرْح) تم شام کو جانور چَرا کر لاتے ہو
تَسُرُّ (سَرّ) وہ خوش کرتی ہے۔ وہ اچھی لگتی ہے۔
تُسْرِفُوْا (اِسْراف، سَرْف) تم زیادتی کرو۔
تُسِرُّوْنَ (اِسْرار، سَرّ) تم چھپاتے ہو۔
تَسْرِيْح (سَرْح) چھوڑنا۔ اس کا استعمال زیادہ تر طلاق یعنی عورتوں کے چھوڑنے میں ہے۔
تِسْعٌ، تِسْعَة نو ۹
تِسْعُوْن نوّے ۹۰
تِسْعٌ وَّتِسْعُوْن ننانوے ۹۹
تَسْعٰی (سَعْی) وہ دوڑتی ہے۔
تَسْفِكُوْنَ (سَفْك) تم خون بہاتے ہو۔
تَسْقُطُ (سَقْط) گرتی ہے۔
تُسَاقِطْ (تساقُط، سقط) وہ گرے گی۔
تُسْقِطَ (اسقاط، سقط) تو گرائے۔
تَسْقِيْ (سَقْي) وہ پلاتی ہے۔
تُسْقٰی پلائی جائیگی
تَسْكُنُوْنَ (سَكُوْن) تم آرام پکڑتے ہو۔
تَسْكُنُوْا تم آرام پکڑو۔

تُسْكَنْ وہ (بستی) بسائی گئی۔ آباد کی گئی۔
تَسْلُكُوْا (سَلْك) تم چلو۔
تُسْلِمُوْنَ (اسلام، سَلْم) تم اطاعت کرتے ہو۔
تَسْلِيْم (سَلْم) سونپنا۔ سپرد کرنا۔ سلام کرنا۔ قبول کرنا۔ ماننا۔
تُسَلِّمُوْا تم سلام کرو۔
تَسْمَعُ (سَمْع) تو سنتا ہے۔ تو سنے گا۔
تَسْمَعَ تو سنے۔
تَسْمَعُوْنَ تم سنتے ہو۔
تَسْمَعُوْا تم سنو۔
تَسْمَعُنَّ تم سنوگے۔
تُسْمِعُ (اِسْماع، سَمْع) تو سناتا ہے۔
تَسْتَمِعُوْنَ (اِسْتِماع، سَمْع) تم کان لگاتے ہو۔
تَسْمِيَة (سمو) نام رکھنا۔
تُسَمّٰی نام رکھا جاتا ہے۔
تَسْنِيْم بہشت کے ایک چشمہ کا نام ہے۔
تَسُوْءُ (سُوْء) وہ غم میں ڈالتی ہے یا غم میں ڈالیگی۔
تَسْوَدُّ (اسوداد، سود) سیاہ ہوگی۔

تَسَوَّرُوْا (تَسَوُّر / سَوَر) وہ دیوار پر چڑھ کر آئے

تُسَوّٰى (تَسْوِیَہ / سَوِی) برابر کی جائیگی۔

تَسْئَلُ (سال) تو مانگتا ہے۔

تُسْئَلُ تجھ سے پوچھا جائیگا۔

تُسْئَلُوْنَ / تُسْئَلُنَّ } تم سے پوچھا جائیگا۔

تَسْأَلُوْا تم مانگو تم سوال کرو۔

تَسَآءَلُوْنَ (تَسَاؤُل / سال) تم مانگتے ہو۔

تَسِيْرُ (سَیْر) چلیں گے۔

تُسِيْمُوْنَ (سَوْم) تم چراتے ہو۔

تَشَابَهَ (تَشَابُہ / شبہ) مشتبہ ہوگیا۔ مشابہ ہوگیا

تَشَابَهَتْ مشابہ ہوگئی۔

تَشَاوُرٌ (شُوْر) باہم مشورہ کرنا۔ باہم صلاح کرنا۔

تَشَآءُ (شاء) تو چاہے۔

تَشَآءُوْنَ تم چاہتے ہو۔

تَشْتَهِيْ (اِشْتِہاء / شہو) چاہے گی۔

تَشْخَصُ (شُخُوْص) اوپر چڑھی کی چڑھی رہ جائیں گی۔ آنکھیں

تَشْرَبُوْنَ (شُرْب) تم پیتے ہو۔

تُشْرِكُ (اِشْرَاک / شِرْک) تو شریک کرتا ہے۔

تُشْرِكُوْنَ تم شریک کرتے ہو۔

تَشْقٰى (شقی) تو بدبخت ہوجائے۔

تَشَقَّقُ (تَشَقُّق / شق) پھٹے گا۔

تَشْكُرُوْنَ (شکر) تم شکر کرتے ہو۔

تَشْكُرُوْا تم شکر کروگے۔

تُشْمِتْ (اِشْمات / شمت) تو خوش کرے۔

تَشْهَدُ (شَہادۃ) تو گواہی دیتا ہے۔ یا گواہی دیگا۔ وہ گواہی دیگی یا گواہی دیتی ہے۔

تَشْهَدُوْنَ تم گواہی دیتے ہو یا گواہی دوگے۔

تُصْبِحُ (اِصْباح / صبح) وہ ہوجائے (مؤنث)

تُصْبِحُوْا تم صبح کو ہوجاؤ۔

تُصْبِحُوْنَ تم صبح کرتے ہو۔

تَصْدِيْقُ (صدق) سچا جاننا۔

تَصَدّٰى (تَصَدِّی / صدد) تو درپے ہوتا ہے۔

تَصْدِيَةً (صدی) سیٹی بجانا۔

تَصْرِيْفُ (صرف) پھیرنا۔ خالص کرنا۔

تَصْطَلُوْنَ (اِصْطِلاء / صلی) تم تاپو۔

تَصِفُ (وصف) وہ بیان کرتی ہے۔

تَصِفُوْنَ تم بیان کرتے ہو۔

تَصِلُ (وصل) وہ پہنچتی ہے۔

تَصْلِيَه (صلی) داخل ہونا۔

تَصْنَعُوْنَ (صنع) تم کرتے ہو۔

تُصِيْبَنَّ {اصابۃ / صوب} پہنچے گی۔

تُصِيْبُوْا تم پہنچو۔

تُصِبْهُمْ ان کو پہنچے۔

تُصِبْنَا ہم کو پہنچے۔

تُصِبْكُمْ تم کو پہنچے۔

تُصِبْكَ تجھے پہنچے۔

تَصِيْرُ (صیرورۃ) رجوع کرتی ہے۔

تَضْحٰى (ضحی) تو دھوپ کھائے۔

تُضَارُّوْنَ (ضرر) تم نقصان پہنچاتے ہو۔

تُضَآرَّ نقصان پہنچائی جائے

تُضَارُّوْا تم نقصان پہنچاؤ گے

تَضَرُّعٌ (ضرع) زاری کرنا۔ گڑگڑانا۔

تَضَرَّعُوْا وہ گڑگڑائے۔ انہوں نے زاری کی۔

تَضَعُ (وضع) وہ بچہ جنے گی۔

تَضَعُوْنَ تم (کپڑے اتار) رکھتے ہو

تَضِلُّ (ضل) گمراہ ہوتا ہے (صیغہ مونث)

تَضِلُّوْا تم گمراہ ہو جاؤ۔

تُضِلُّ {اضلال / ضل} گمراہ کرتا ہے۔

تَضْلِيْل گمراہی۔

تَطَاوَلَ {تطاول / طول} طویل ہو گیا۔

تَطْرُدْهُمْ (طرد) تو ان کو دفع کرے۔

تُطْعِمُوْنَ {اطعام / طعم} تم کھانا کھلاتے ہو۔

تَطْغَوْا (طغی) تم سرکشی کرو۔

تَطْلُعُ (طلع) سورج نکلتا ہے۔

تَطَّلِعُ {اطلاع / طلع} تو مطلع ہوتا رہتا ہے۔

تَطْمَعُوْنَ (طمع) تم خواہش رکھتے ہو۔

تَطْمَئِنَّ {اطمینان / طمن} وہ مطمئن ہو۔ (مونث)

تَطْهِيْر (طہر) پاک کرنا۔

تُطَهِّرُ تو پاک کرتا ہے

تَطَهَّرْنَ {تطہر / طہر} پاک ہو جائیں وہ عورتیں۔

تَطَوَّعَ {تطوع / طوع} اس نے خوشی سے نیکی کی

تَطَئُوْا (وطی) تم نے روندا۔ تم نے پامال کیا۔

تَطَيَّرْنَا {تطیر / طیر} ہم نے منحوس سمجھا۔

تُطِيْعُوْا {اطاعت / طوع} تم اطاعت کرو گے۔

تُطِعْ تو اطاعت کرے۔

تَظَاهَرَا {تظاہر / ظہر} وہ دونوں مدد کریں۔

تَظَاهَرُوْنَ تم ایک دوسرے کی مدد کرتے ہو

تُظَاهَرُوْنَ (تظاهر ظهر) تم مدد کرتے ہو۔
تَظْلِمُ (ظلم) وہ کم کرے (مؤنث)
تَظْلِمُوْنَ تم ظلم کرتے ہو۔
تَظْلِمُوْا تم ظلم کروگے۔
تُظْلَمُ وہ ظلم کی جائیگی۔
تُظْلَمُوْنَ تم ظلم کیے جاؤگے۔
تَظْمَؤُا (ظمأ) تو پیاسا ہوگا۔
تَظُنُّ (ظن) وہ گمان کریگی۔
تَظُنُّوْنَ تم گمان کرتے ہو۔
تُظْهِرُوْنَ (اظهار ظهر) تم ظہر کا وقت کرتے ہو
تَعَاسَرْتُمْ (تعاسر عسر) تم تنگدست ہو۔
تَعَاطٰی (تعاطی عطو) اس نے ہاتھ ڈالا۔
تَعَالٰی (علو) وہ بلند ہے۔
تَعَالَوْا (علی) آؤ
تَعَالَیْنَ آؤ (اے عورتو)
تَعَاوَنُوْا (تعاون عون) تم ایک دوسرے کی مدد کرو
تَعْبَثُوْنَ (عبث) تم فعل عبث کرتے ہو۔
تَعْبُدُ (عبادۃ) تو عبادت کرتا ہے۔ تو پوجتا ہے۔
تَعْبُدُوْنَ تم پوجتے ہو۔
تَعْبُدُوْا تم عبادت کرو۔

تَعْبُرُوْنَ (عبر) تم تعبیر دیتے ہو۔
تَعْدِلُ (اعتدال عدل) وہ فدیہ دے (مؤنث)
تَعْدِلُوْا تم عدل کروگے۔
تَعْتَدُوْا (اعتداء عدو) تم زیادتی کرو۔
تَعْتَدُوْهَا تم اس سے زیادتی کرو۔ تم اس سے تجاوز کرو
تَعْتَدُّوْنَهَا (اعتداد عدد) تم اس عورت سے دن گنواؤ۔
تَعْثَوْا (عثی) تم فساد مچاتے پھرو۔
تَعْجَبُ (عجب) تو تعجب کرے۔
تَعْجَبُوْنَ تم تعجب کرتے ہو۔
تُعْجِبُكَ (اعجاب عجب) وہ تجھ کو خوش لگتی ہے
تَعْجَلْ (عجل) تو جلدی کرے۔
تَعَجَّلَ (تعجل عجل) اس نے جلدی کی۔
تَعِدُ (وعد) تو وعدہ کرتا ہے۔
تَعِدَانِ تم دونوں وعدہ دیتے ہو
تَعُدُّوْنَ (عد) تم گنتے ہو۔
تَعُدُّوْا تم گنو۔
تَعْدُ (عدو) تو تجاوز کرے۔
تَعْدُوْا تم تجاوز کروگے۔
تُعَذِّبُ (تعذیب عذاب) تو عذاب دیتا ہے یا دیگا۔

تُعَذِّبْهُمْ — تو انہیں عذاب دے۔
تَعْرُجُ (عَرَج) چڑھتی ہے۔
تُعْرِضْ / تُعْرِضَنَّ {اعراض / عرض} تو منہ پھیرے۔
تُعْرِضُوْا — تم منہ پھیرو۔
تُعْرَضُوْنَ (عرض) تم پیش کئے جاؤ گے۔
تَعْرِفُ (عرف) تو پہچانتا ہے۔
تَعْرِفُهُمْ — تو انہیں پہچانتا ہے۔
تَعْرِفَنَّهُمْ — تو انہیں ضرور پہچان لیگا
تَعْرِفُوْنَهَا — تم اس (مؤنث) کو پہچانتے ہو۔
تَعْرٰی (عری) تو ننگا ہوگا۔
تُعِزُّ {اعزاز / عز} تو عزت دیتا ہے۔
تُعَزِّرُوْهُ {تعزیر / عزر} تم اس کی مدد کرو۔
تَعْزِمُوْا {عزم} تم پکا ارادہ کرو۔
تَعْسًا — ہلاکت۔ ہلاک ہونا۔
تَعْضُلُوْهُنَّ عضل — تم ان عورتوں کو نکاح سے روکو۔
تَعِظُوْنَ (وعظ) تم نصیحت کرتے ہو۔
تَعَفُّفُ (عفف) سوال سے بچنا۔
تَعْقِلُوْنَ (عقل) تم سمجھتے ہو۔

تَعْلَمُ (علم) تو جانتا ہے۔
تَعْلَمُوْنَ — تم جانتے ہو۔
تَعْلَمُوْا — تم جانو۔
تُعَلِّمَنِ {تعلیم / علم} تو مجھے سکھلائے۔
تُعَلِّمُوْنَهُنَّ {تعلیم / علم} تم ان (جانوروں) کو سکھلاتے ہو۔
تُعْلِنُوْنَ {اعلان / علن} تم ظاہر کرتے ہو۔
تَعْلُنَّ (علو) تم سرکشی کروگے۔
تَعَمَّدَتْ {تعمد / عمد} اس نے قصد کیا (مؤنث)
تَعْمَلُ (عمل) وہ کرتی ہے۔
تَعْمَلُ — وہ کرتی ہے۔
تَعْمَلُوْنَ — تم کرتے ہو۔
تَعْمٰی (عمی) اندھی ہوتی ہے۔
تَعُوْدُوْنَ {عود} تم لوٹتے ہو۔
تَعُوْدُنَّ — تم لوٹو گے۔
تَعُوْدُوْا — تم لوٹو۔
تَعُوْلُوْا (عول) تم ناانصافی کرو۔
تَعِیَ (وعی) وہ یاد کرے (مؤنث)
تَغَابُنُ (غبن) خسارہ۔ نقصان۔
تَغْتَسِلُوْا {اغتسال / غسل} تم غسل کرو۔
تُغْرِ نَکُمْ (غرور) وہ (مؤنث) تمہیں دھوکا دے

تَغْرُبُ (غروب) سورج چھپتا ہے۔

تُغْرِقَ {اغراق / غرق} تو ڈبوئے۔

تَغْشٰی (غشی) وہ ڈھانپتی ہے۔

تَغَشّٰهَا {تغشی / غشی} اُس نے اُس کو ڈھانپ لیا۔

تَغْفِرْ (غفر) تو گناہ بخشتا ہے۔

تَغْفِرُوْا تم گناہ بخشو۔

تَغْفُلُوْنَ (غفل) تم غافل ہو۔

تَغْلِبُوْنَ (غلب) تم غالب ہوگے۔

تُغْلَبُوْنَ تم مغلوب کئے جاؤگے

تَغْلُوْا (غلو) تم مبالغہ کرو۔

تُغْمِضُوْا {اغماض / غمض} تم چشم پوشی کرو۔

تَغْنَ (غنیٰ) وہ بسی۔

تُغْنِیَ {اغناء / غنی} وہ کام آئیگی۔

تُغْنِ وہ کام آئیگی۔

تَغِيْضُ (غیض) وہ سکوڑتی ہے۔ وہ سکڑتی ہے۔

تَغَيُّظ (غیظ) غصہ۔ جوش خروش۔

تُفَادُوْهُمْ {مفاداۃ / فدی} تم اُن سے فدیہ لیتے ہو

تَفَاخُرٌ (فخر) ایکدوسرے پر فخر کرنا۔ اترانا۔ بڑائی مارنا۔

تُفَتَّحُ {تفتیح / فتح} (دروازے) کھولے جائینگے

تَفْتَرُوْنَ {افتراء / فری} تم افترا کرتے ہو تم بہتان باندھتے ہو۔ تم جھوٹ بولتے ہو

تَفْتَرُوْا تم افترا کرو۔

تَفْتِنِّیْ {افتتان / فتن} تو مجھ کو فتنے میں ڈالے۔

تُفْتَنُوْنَ تم مصیبت میں ڈالے جاتے ہو

تَفْتَؤُا (فتی) تو ہمیشہ رہیگا۔

تَفَثٌ میل کچیل۔

تَفْجُرَ (فجر) تو جاری کرے۔

تَفْجِیْرٌ (فجر) چشمے جاری کرنا۔

تُفَجِّرَ تو چشمے جاری کرے۔ تو چشمے بہائے۔

تَفْرَحْ (فرح) تو خوش ہو

تَفْرَحُوْنَ تم خوش ہوتے ہو۔

تَفْرَحُوْا تم خوش ہو

تَفْرِضُوْا (فرض) تم مقرر کرو۔

تَفَرَّقَ {تفرق / فرق} متفرق ہوا۔ جدا ہوا۔ اختلاف ڈالا۔

تَفَرَّقُ وہ متفرق کرے (مؤنث)

تَفَرَّقُوْا تم متفرق ہو۔

تَفْرِیْقٌ فرق کرنا۔ جدائی ڈالنا۔

تَفِرُّوْنَ (فرار) تم بھاگتے ہو۔
تُفْسِدُوْا (افساد / فساد) تم فساد ڈالو۔
تُفْسِدُنَّ تم ضرور فساد کروگے۔
تَفْسِیْرٌ (فسر) بیان۔ تشریح۔
تَفْسُقُوْنَ (فسق) تم نافرمانی کرتے ہو۔
تَفْشَلَا (فشل) وہ دونوں ہمت ہار گئے۔
تَفْشَلُوْا تم ہمت ہار جاؤ۔
تَفْصِیْلٌ (فصل) کھول کر بیان کرنا۔ تشریح۔
تَفْضَحُوْنِ (فضح) تم مجھے رسوا کرو۔
تَفْضِیْلٌ (فضل) فضیلت دینا۔ بڑائی دینا۔
تَفْعَلُوْنَ (فعل) تم کرتے ہو۔
تَفْعَلُوْا تم کرو۔
تَفْقِدُوْنَ (فقد) تم گم پاتے ہو۔
تَفَقَّدَ (تفقد / فقد) اُس نے جائزہ لیا۔ حال معلوم کیا۔
تَفْقَهُوْنَ (فقہ) تم سمجھتے ہو۔
تَفَكَّهُوْنَ (تفکہ / فکہ) تم باتیں بناتے ہو۔
تُفْلِحُوْنَ (فلاح / فلح) تم فلاح پاؤگے۔
تُفْلِحُوْا تم فلاح پاؤ۔
تُفَنِّدُوْنِ (تفنید / فند) تم مجھے کم عقل بتلاؤگے۔
تَفُوْرُ (فور) وہ جوش مارتی ہے۔

تَفِیْٓءَ (فیئ) وہ رجوع کرتی ہے۔
تَفِیْضُ (فیض) بہاتی ہے۔
تُفِیْضُوْنَ (افاضہ / فیض) تم مشغول ہوتے ہو۔
تُقٰىةً ڈرنا۔ خوف۔
تَقْبَلُوْا (قبول) تم قبول کرو۔
تُقْبَلَ قبول کیا جائیگا۔
تَقَبَّلَ (تقبل / قبول) اُس نے قبول کیا۔
تُقُبِّلَ قبول کیا گیا۔
تَقَبَّلْ قبول کر۔
تَقْتُلُوْنَ (قتل) تم قتل کرتے ہو۔
تَقْتُلُوْا تم قتل کرو۔
تَقْتُلَنِیْ تو مجھے قتل کرے۔
تَقْتُلُوْهُ تم اُس کو قتل کروگے۔
تَقْتُلُوْهُمْ تم اُن کو قتل کروگے۔
تُقَاتِلُ (مقاتلہ / قتال) تو لڑتا ہے۔
تُقَاتِلُوْنَ تم لڑتے ہو۔
تُقَاتِلُوْا تم لڑوگے۔
تُقَاتِلُوْنَهُمْ تم اُن سے لڑتے ہو۔
تُقَاتِلُوْهُمْ تم اُن سے لڑوگے۔
تَقْتِیْلٌ (قتل) قتل کیا جانا۔
تَقْدِرُوْا (قدر) تم قدرت پاؤ۔

تَقْدِیْرٌ (قدر) اندازہ۔

تُقَدِّمُوْا {تقدیم / قدم} تم آگے بھیجو گے۔

تَقَدَّمَ {تقدم / قدم} وہ آگے بڑھا۔

تَقَرُّ (قرّ) وہ ٹھنڈی ہوتی ہے۔

تَقْرَأُ (قرء) تو پڑھتا ہے۔

تَقْرَبَا (قرب) تم دونوں قریب جاؤ۔

تَقْرَبُوْا تم قریب ہو۔

تَقْرِضُهُمْ (قرض) وہ اُن کو کاٹتا ہے (سے بچ)

تُقْرِضُوْا {اقراض / قرض} تم قرض دو۔

تُقْسِطُوْا {اقساط / قسط} تم عدل کرو۔

تُقْسِمُوْا {اقسام / قسم} تم قسم کھاؤ۔

تَقَاسَمُوْا {تقاسم / قسم} اُنہوں نے آپس میں قسم کھائی۔

تَقْشَعِرُّ {اقشعرار / شعر} رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں

تَقْصُصْ (قص) تو بیان کرے۔

تَقْصُرُوْا (قصر) تم کم کرو۔

تَقْضِیْ (قضی) تو حکم لگاتا ہے۔

تَقْطَعُوْنَ (قطع) تم کاٹتے ہو۔

تُقَطِّعُوْا {تقطیع / قطع} تم کاٹو گے۔

تُقَطَّعَ کاٹا جائیگا۔

تَقَطَّعَ {تقطع / قطع} وہ کٹ گیا۔

تَقَطَّعَتْ وہ کٹ گئی۔

تَقَطَّعُوْا اُنہوں نے کاٹا۔

تَقَعُ (وقع) گرے گی۔

تَقْعُدَ (قعود) تو بیٹھے گا۔

تَقْعُدْ تو بیٹھے۔

تَقْعُدُوْا تم بیٹھو گے۔

تَقْفُ (قفا) تو پیچھے پڑے۔

تُقْلَبُوْنَ (قلب) تم پھیرے جاؤ گے۔

تُقَلَّبُ {تقلیب / قلب} وہ اوندھی کی جائیگی۔ اُلٹی پلٹی جائیگی۔

تَنْقَلِبُوْا {انقلاب / قلب} تم لوٹو گے۔

تَقَلُّبَ (قلب) پھرانا۔

تَقَن مضبوط کرنا۔ محکم کرنا۔

تَقْنَطُوْا (قنط) تم ناامید ہو گے۔

تَقُوْلُ (قول) تو کہتا ہے۔

تَقُلْ تو کہے۔

تَقُوْلَنَّ کہے تو۔

تَقُوْلُوْنَ تم کہتے ہو۔

تَقُوْلُوْا تم کہو۔

تَقَوَّلَ {تقوّل / قول} اُس نے بنا لیا۔ اُس نے جھوٹا قول گھڑ لیا۔

تَقُوْمُ (قیام) تو کھڑا ہوتا ہے۔
تَقُمْ تو کھڑا ہو۔
تَقُوْمُوْا تم کھڑے ہو۔
تُقِیْمُوْا {اقامت قیام} تم کھڑا کرو۔
تَقْوِیْم (قوم) درست بنانا۔
تَقْهَرْ (قهر) تو جھڑکے۔
تَقِیْ (وقی) بچاتی ہے۔
تَقِ تو بچائے۔
تَقِیّ خدا ترس۔ پرہیزگار۔
تَکَاثُرُ (کثر) کثرت کی طمع۔ بہتات۔
تَکَادُ (کید) قریب ہے (مونث)
تَکْبِیْر (کبر) بڑائی بیان کرنا۔
تُکَبِّرُوْا تم بڑائی بیان کرو۔
تَکْتُبُوْا (کتب) تم لکھو۔
تُکْتَبُ {لکھی جائیگی۔ یا لکھی جاتی ہے۔}
تَکْتُمُوْا (کتم) تم چھپاؤ۔
تَکْتُمُوْنَ تم چھپاتے ہو۔
تَکْذِبُوْنَ (کذب) تم جھوٹ بولتے ہو۔
تَکْذِیْب (کذب) جھٹلانا۔
تُکَذِّبَانِ تم دونوں جھٹلاتے ہو۔

تُکَذِّبُوْا تم جھٹلاؤ گے۔
تُکَذِّبُوْنَ تم جھٹلاتے ہو۔
تُکْرِمُوْنَ {اکرام کرم} تم اکرام کرتے ہو۔
تَکْرَهُوْا (کره) تم مکروہ سمجھو۔
تُکْرِهُ {اکراه کره} تو زبردستی کرتا ہے۔
تُکْرِهُوْا تم زبردستی کرو۔
تَکْسِبُ (کسب) کماتی ہے۔
تَکْسِبُوْنَ تم کماتے ہو۔
تَکْفُرُ (کفر) کفر کرتی ہے۔
تَکْفُرُوْنَ تم کفر کرتے ہو۔
تَکْفُرُوْا تم کفر کروگے۔
تُکْفَرُوْهُ {تم اس کی ناشکری کیئے جاؤ گے۔}
تُکَلَّفُ {تکلیف کلف} وہ تکلیف دیجاتی ہے (نحو)
تَکَلُّم (کلم) {کلام کرنا۔ گفتگو کرنا۔ باہم بات چیت کرنا۔}
تُکَلِّمُ {تو کلام کریگا۔ وہ کلام کرے گی۔}
تُکَلِّمُوْنَ تم کلام کروگے۔
تُکْمِلُوْا {تکمیل کمل} تم کامل کرو۔
تَکْنِزُوْنَ (کنز) تم خزانہ جمع کرتے ہو۔

تُكِنُّ {اَكَنَّ / كَنَّ} وہ چھپاتی ہے۔

تَكُونُ (كَوْن) تو ہوتا ہے۔

تَكُنْ } وہ ہو (مونث) وہ ہوگی۔ تو ہو۔ تو ہوگا۔

تَكُ } تو ہو۔ تو ہوگا۔ وہ ہو۔ وہ ہوگی۔

تَكُونَنَّ تو ہو۔ تو ہوگا۔

تَكُونَا تم دونوں ہو جاؤگے۔

تَكُونُوا تم ہو۔

تَكُونُونَ تم ہو جاؤ۔

تُكْوٰى (كَوَى) داغ دی جائیگی۔

تَلَا (تِلْو) وہ پیچھے لگا۔

تَلَاقِ (لَقِي) ملاقات کرنا۔ ملنا۔

تِلَاوَة پڑھنا۔

تَلَوْتُ میں نے پڑھا۔

تُلِيَتْ پڑھی گئی۔

تَالِيَاتُ ج پڑھنے والیاں۔

تَلَبَّثُوا {تَلَبُّث / لُبْث} اُنہوں نے درنگ کی۔

تَلْبِسُوا (لَبْس) تم ملاؤگے۔

تَلْبِسُونَ تم ملاتے ہو۔

تَلْبَسُونَ (لِبَاس) تم پہنوگے۔

تَلَذُّ (لَذَّة) } وہ لذت پاتی ہے یا پائےگی۔

تَلَظّٰى {تَلَظِّي / تَلَظٰى} وہ بھڑک رہی ہے (آگ)

تَلْتَفِتْ (لَفْت) تو اِدھر اُدھر کو مڑ کر دیکھیگا

تَلْفَحُ (لَفْح) جلائیگی۔ جھلس دیگی۔

تِلْقَاءَ جانب۔ طرف۔

تَلَقَّفْ / تَلْقَفْ {لَقْف} نگل جائیگی۔

تَلْقَوْهُ (لَقِي) تم اُس سے ملو۔

تُلَقَّى {تَلَقِّي / لَقِي} تو ڈالا جاتا ہے۔ تو القا کیا جاتا ہے۔

تُلْقِي {اِلْقَاء / لَقِي} تو ڈالتا ہے۔

تُلْقُونَ تم ڈالتے ہو۔

تُلْقٰى تو ڈالا جائیگا۔

تُلْقُوا تم ڈالو۔

تَلَقّٰى {تَلَقِّي / لَقِي} اس نے لیا۔ اس نے ملاقات کی۔

تَلَقَّوْنَ تم ایکدوسرے کے منہ سے لیتے ہو

تِلْكَ } یہ۔

تَلْمِزُوا (لَمْز) تم عیب لگاؤگے۔

تَلُومُونِي (لَوْم) تم مجھے ملامت کروگے

تَلْوٗوا (لَوَی) زبان مروڑو گے۔
تَلْوٗنَ تم زبان مروڑتے ہو۔
تَلَّہٗ (تَلَّ) اُس نے اُس کو پچھاڑا۔ اُس کو گردن یا پیشانی پر گرایا۔ اُس کو ٹیلے پر گرایا۔
تَلَھّٰی {تَلَھّٰی / لَھْو} تو غفلت کرتا ہے۔
تَلِیْنُ (لِین) نرم ہوتی ہے۔
تَمَّ ۔ تَمَام پورا۔ کامل۔ پورا ہونا۔
تَمَّ پورا ہوا۔
تَمَّتْ پوری ہوئی۔
تَمَاثِیْل ۔ج تصویریں۔ مورتیں۔
تُمَارُوْا (مراء) وہ جھگڑا کریں گے۔
تُمَارُوْنَ تم جھگڑتے ہو۔
تَمَتَّعَ (متع) اُس نے فائدہ اُٹھایا
تُمَتَّعُوْنَ تم فائدہ پہنچائے جاؤ گے
تَمَتَّعْ فائدہ اُٹھا۔ برت لے۔
تَمَتَّعُوْا اُنہوں نے فائدہ اُٹھایا / فائدہ اُٹھاؤ۔ برت لو۔
تَمْتَرُوْنَ {امتراء / مری} تم شک کرتے ہو۔
تَمَثَّلَ {تمثّل / مثل} اُس نے صورت پکڑی

تَمُدَّنَّ (مدّ) تو دراز کرے۔ تو پھیلائے
تَمْرَحُوْنَ (مرح) تم اتراتے ہو۔
تَمُرُّ (مرّ) وہ گزرتی ہے۔
تَمُرُّوْنَ تم گزرتے ہو۔
تَمَسَّ (مسّ) وہ چھوئے (مؤنث)
تَمَسَّہٗ وہ اِس کو چھوئے۔
تَمَسَّنَا ہم کو چھوئے گی۔
تَمَسَّکُمْ تم کو چھوئے۔
تَمْسَسْکُمْ تم کو چھوئے۔
تَمَسُّوْھَا تم اُس کو چھوؤ۔
تَمَسُّوْھُنَّ تم اُن عورتوں کو چھوؤ۔
تُمْسُوْنَ (مساء) تم شام کرتے ہو۔
تَمْشِیْ (مشی) وہ چلتی ہے۔
تَمْشُوْنَ تم چلتے ہو۔
تَمْکُرُوْنَ (مکر) تم مکر کرتے ہو۔
تَمْلِکُ (ملک) تو اختیار رکھتا ہے۔
تَمْلِکُوْنَ تم اختیار رکھتے ہو۔
تُمْلٰی {املاء / ملی} لکھا جاتا ہے۔
تَمْنُنْ (منّ) تو احسان رکھتا ہے۔
تَمْنَعُ (منع) وہ منع کرے گی۔ وہ بچائے گی
تُمْنُوْنَ (منی) تم ٹپکاتے ہو۔

مُنَزِّل {تَنْزِیْل / ن ز ل} اُتارنے والا۔
مُنَزَّل اُتارا گیا۔ اُتارا ہوا۔
مُنْزَل {اِنْزَال / ن ز ل} اُتارنا۔ نزول۔
مُنْزِلُوْن / مُنْزِلِیْن } ؍؍ اُتارنے والے۔
مُنَزَّلِیْن ؍؍ اُتارے ہوئے۔
مِنْسَاۃ عصا۔ لاٹھی۔
مَنْسَك (نُسُك) عبادت کا طریق۔
مَنَاسِك ؍؍ } عبادت کے طریقے۔ احکام حج۔
مَنْسِیّ (نَسْی) بھلایا ہوا۔
مُنْشَاٰت {اِنْشَاء / نَشَاء} بنائی ہوئی چیزیں۔ پیدا کی ہوئی چیزیں۔
مُنْشِئُوْن پیدا کرنے والے۔
مُنَشَّرَۃ {تَنْشِیْر / نَشْر} پھیلائی ہوئی۔
مُنْشَرِیْن {اِنْشَاد / نَشْر} اُٹھائے گئے۔
مَنْشُوْر (نَشْر) پراگندہ کیا ہوا۔
مَنْصُوْر (نَصْر) مدد کیا گیا۔
مَنْصُوْرُوْن مدد کئے گئے۔
مَنْضُوْد (نَضْد) تہ بر تہ۔
مَنْطِق (نُطْق) بولی۔

مُنْظَرُوْن / مُنْظَرِیْن {اِنْظَار / نَظْر} مہلت دیئے گئے۔
مَنَعَ (مَنْع) اُس نے منع کیا۔
مَنَعَهُمْ اُس نے انکو منع کیا۔
مَنَعَكَ اُس نے تجھ کو منع کیا۔
مَنَعَنَا اُس نے ہم کو منع کیا۔
مُنِعَ روکا گیا۔
مَنُوْع روکنے والا۔
مَنَّاع } روکنے والا۔ منع کرنے والا۔
مُنْفَطِرٌ {اِنْفِطَار / فَطْر} پھٹنے والا۔
مُنْقَلَب {اِنْقِلَاب / قَلْب} پھرنا۔ پھرا ہوا۔
مُنْقَلِبُوْن ؍؍ پھرنے والے۔
مُنْقَعِر {اِنْقِعَار / قَعْر} جڑ سے اُکھڑا ہوا۔
مُنْفَكِّیْن {اِنْفِكَاك / فَكّ} جدا ہونے والے۔ کھلنے والے۔
مَنْفُوْش (نَفْش) دُھنی ہوئی۔
مُنْفِقِیْن {اِنْفَاق / نَفْق} خرچ کرنے والے۔
مَنْقُوْص (نَقْص) کم کیا ہوا گھٹایا ہوا۔
مُنْكَر {اِنْكَار / نُكْر} نامعقول۔ ناپسندیدہ۔
مُنْكِرُوْن انکار کرنے والے۔

مُنْکَرُوْن — غیر۔ اجنبی۔ انجان۔ اوپرے۔
مُنْکِرَہ — انکار کرنے والی۔
مَنُوْن — زمانہ۔ موت۔ گردش۔ چکر۔
مِنْهَاج (نہج) طریق۔
مُنْهَمِر {انہمار / ہمر} زور کا مینہ۔ ریلے کا مینہ
مُنِیْب {انابت / نوب} رجوع ہونے والا۔
مُنِیْبِیْن ۔ ج۔ رجوع ہونے والے۔
مُنِیْر {انارۃ / نور} روشن۔ چمکتا۔
مَنِیّ نطفہ۔
مَوَاخِر ۔ ج۔ پانی میں کھڑی ہونے والی کشتیاں۔
مَوَاضِع (وضع) رکھنے کی جگہیں۔
مَوَاطِن (وطن) مواقع جنگوں کے مقامات
مَوَاقِع (وقع) گرنے کے مواضع۔
مُوَاقِعُوْا {ہلاکت / مفاعلۃ} گرنے والے۔
مَوْبِق (وبق) ہلاکت کی جگہ۔
مَوْت مرگ۔
مَات مرگیا۔
مُتَّ تو مرگیا۔

مِتُّ میں مرگیا۔
مَاتُوْا وہ مرگئے۔
مُتُّمْ / مِتُّمْ تم مرگئے۔
مِتْنَا ہم مرگئے۔
مُوْتُوْا مرجاؤ۔
مَیْت مردہ۔
مَیِّت مرنے والا۔ مرا ہوا۔ مردہ
مَوْتٰی مردے۔
مَوْتَۃ موت۔
مُؤْتَفِکَہ {ائتفاک / افک} الٹی ہوئی بستی۔
مُؤْتَفِکَات ۔ ج۔ الٹی ہوئی بستیاں۔
مُؤْتُوْن {ایتاء / اتی} دینے والے۔
مَوْثِق (وثق) عہد۔ پیمان۔
مَوْج پانی کی لہر۔
مُؤَجَّل {تاجیل / اجل} وقت مقرر کیا ہوا۔
مَوَدَّت {ودّ} دوستی۔ محبت۔
مُؤَذِّن {تاذین / اذن} ندا کرنے والے۔
مَوْر کپکپانا۔
مَوْرُوْد (ورد) پانی پر اتارا گیا۔
مُوْرِیَات {ایراء / وری} آگ سلگانیوالے گھوڑے

مَوزُون (وَزن) تلا ہوا - ٹھیک -

مُوسِع {اِیسَاع / وَسع} وسعت رکھنے والا -

مُوسِعُون - ج وسعت رکھنے والے -

مُوسیٰ (عبری معنی پانی سے نکالا ہوا چونکہ آپکو فرعون کی بیوی نے پانی سے نکالا تھا اسلئے آپ کا یہ نام قرار پایا) حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام - آپ خدا کے ایک برگزیدہ اور الوالعزم پیغمبر تھے -

مُوصِ {اِیصَاء / وَصِی} وصیت کرنے والا -

مُؤصَدَہ {اِیصَاد / وَصَد} منہ بند کی ہوئی - موندی ہوئی -

مَوضُوعَہ (وَضع) رکھی ہوئی -

مَوطِیٔ (وَطی) روندنے کی جگہ -

مَوعِد (وَعد) وعدہ - وعدہ گاہ - وعدہ کا وقت -

مَوعُود وعدہ کیا گیا -

مَوعِدَہ وعدہ -

مَوعِظَت (وَعظ) نصیحت -

مَوفُور (وَفر) بہت کثیر - پورا کیا گیا -

مُوفُون {اِیفَاء / وَفا} وفا کرنیوالے - عہد پورا کرنے والے -

مَوقُوت (وَقت) وقت مقرر کیا ہوا -

مُوقَدَہ {اِیقَاد / وَقد} سلگائی ہوئی آگ -

مَوقُوذَہ (وَقذ) چوٹ سے مرا ہوا جانور -

مَوقُوفُون (وَقف) کھڑے کئے ہوئے -

مُوقِنُون / مُوقِنِین {اِیقَان / یَقِین} یقین کرنیوالے -

مُؤَلَّفَہ {تَالِیف / اَلف} وہ جماعت جس کا دل پرچایا گیا ہو -

مَولُود (وَلد) لڑکا - پیدا ہوا -

مَولیٰ (وَلی) دوست - کارساز - حمایتی - محافظ - مددگار - مالک - آقا - چچا زاد بھائی - غلام -

مَوَالِی - ج چچا زاد بھائی - غلام - دوست -

مُوَلّی {تَولِیَت / وَلی} منہ پھیرنے والا -

مُؤمِن {اِیمَان / اَمن} ایمان والا - امن دینے والا -

**مُومِنَیْن** - ت دو آدمی ایمان والے۔

**مُومِنُوْن** / **مُومِنِیْن** ج۔ } ایمان والے۔

**مُومِنَہ** ایمان والی۔

**مُومِنَات** ج ایمان دار عورتیں۔

**مَوْؤُدَہ** (وأد) } وہ لڑکی جو زندہ زمین میں گاڑ دی گئی ہو۔

**مُوْهِن** {ایھان / وھن} سست کرنے والا۔

**مَوْئِل** (أول) جائے پناہ۔

**مُهَاجِر** {مُهَاجَرَہ / ھجر} راہ خدا میں وطن چھوڑنیوالا

**مُهَاجِرِیْن** ج } راہ خدا میں وطن چھوڑنے والے۔

**مُهَاجِرَات** ج } راہ خدا میں وطن چھوڑنے والی عورتیں۔

**مِهَاد** (مھد) بچھونا۔

**مُهَان** {اھانت / ھون} رسوا۔ خوار۔ ذلیل۔

**مُهْتَد** / **مُهْتَدِی** {اھتداء / ھدی} ہدایت پانے والا۔

**مُهْتَدُوْن** / **مُهْتَدِیْن** ج۔ } ہدایت پانے والے۔

**مَهْجُوْر** (ھجر) چھوڑا ہوا۔

**مَهْد** گہوارہ۔

**مَهَّدْتُ** {تمھید / مھد} میں نے تیار کیا میں نے آسان کیا۔

**مَهْزُوْم** (ھزم) شکست کھایا ہوا۔

**مُهْطِعِیْن** {اھطاع / ھطع} سر اٹھا کر دوڑنیوالے۔

**مُهْل** گلا ہوا تانبا۔ تیل کی گاد

**مَهِّل** {تمھیل / مھل} چھوڑ۔

**مَهْلِك** (ھلك) ہلاک ہونا۔ ہلاکت کی جگہ

**مُهْلِك** {اھلاك / ھلاك} ہلاک کرنیوالا۔

**مُهْلِكُوْا** / **مُهْلِكِی** ج {نون بحالت اضافت گر گیا ہے} ہلاک کرنیوالے۔

**مُهْلَكِیْن** ہلاک کئے گئے۔

**مَهْمَا** جب کبھی بھی۔

**مَهِیْل** (ھال) گرایا ہوا۔ بکھرا ہوا۔

**مُهَیْمِن** {ھیمنۃ / امن} محافظ۔ نگہبان۔

**مَهِیْن** (ھون) ذلیل۔ حقیر۔

**مُهِیْن** {اھانت / ھون} ذلیل کرنیوالا خوار کرنیوالا رسوا کرنے والا۔

**مَیْتَۃ** (موت) مردار۔ مرا ہوا جانور۔ مردہ۔

**مَیِّتُوْن** / **مَیِّتِیْن** ج } مرنے والے۔

مِیْثَاق (وثق) عہد ۔ پیمان ۔ قول و قرار ۔
مِیْرَاث (ورث) میت کا ترکہ ۔
مِیْزَان (وزن) ترازو ۔
مَوَازِیْن ج ترازوئیں ۔
مَیْسِر (یسر) جوا ۔
مَیْسُوْر آسان کیا گیا ۔
مَیْسَرَہ آسانی
مِیْعَاد (وعد) وعدہ ۔
مِیْقَات (وقت) وقت مقررہ ۔
مَوَاقِیْت ج اوقات مقررہ ۔
مِیْکَال { عبرانی لفظ میخائیل ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ خدا کی مثل کون ہے؟) ایک مقرب فرشتہ کا نام ہے جو رئیس الملائکہ ہے ۔
مَیْمَنَہ دہنی جانب ۔
مَیْل / مَیْلَہ } جھکنا ۔

## ن

نَأْتِ / نَأْتِیْ (اتی) ہم لاتے ہیں یا لائینگے ۔
نَأْتِیَنَّ ہم لائینگے ۔
نَأْخُذْ (اخذ) لینگے ۔
نَادِیْ مجلس ۔
نَار آگ ۔
نَاس آدمی ۔ لوگ ۔
نَاشِئَۃ رات کا اُٹھنا ۔
نَاصِیَۃ پیشانی ۔ پیشانی کے بال ۔
نَافِلَۃ (نفل) زیادتی ۔
نَاقُوْر (نقر) صور ۔
نَاقَۃ اونٹنی ۔
نَاکِبُوْن (نکب) } ٹیڑھے ہونیوالے ایک طرف کو جھکنے والے ۔
نَأْکُلُ (اکل) ہم کھائیں ۔
نَأٰی (نأی) وہ دور ہوا ۔
نَبَأ خبر ۔
نَبَّأَ { تنبیۃ / نبأ } اُس نے خبر دی ۔
نَبَّأَتْ اُس عورت نے خبر دی ۔
نَبَّأْتُ میں نے خبر دی ۔
نَبِّئْ خبر دے ۔
نَبِّئْنَا ہمیں خبر دے ۔
نَبِّئْہُمْ اُنہیں خبر دے ۔

**نَبِّئُوْنِیْ** مجھے خبر دو۔

**نَبَات** روئیدگی۔ گھاس سبزہ جو کہ زمین اگائے۔

**نَبْتَغِیْ** (ابتغاء، بغی) ہم چاہتے ہیں۔

**نَبْتَلِیْ** (ابتلاء، بلی) ہم آزمائیں۔

**نَبْتَهِلْ** (ابتہال، بہل) ہم گڑگڑائیں۔ ہم زاری کریں۔

**نُبَدِّلَ** (تبدیل، بدل) ہم بدلیں۔

**نَبَذَ** (نبذ) اُس نے پھینکا۔

**نَبَذُوْا** اُنہوں نے پھینکا۔

**نَبَذْتُ** میں نے پھینکا۔

**نَبَذْنَا** ہم نے پھینکا۔

**نُبِذَ** پھینکا گیا۔

**نَبْرَأَهَا** (برأ) ہم اسکو پیدا کرینگے۔

**نُبَشِّرُ** (تبشیر، بشر) ہم بشارت دیتے ہیں۔

**نَبْطِشُ** (بطش) ہم پکڑینگے۔

**نَبْعَثُ** (بعث) ہم اُٹھائینگے۔

**نَبْغِیْ** (بغی) ہم چاہیں۔ ہم چاہتے ہیں۔

**نَبْغِ** ہم چاہتے ہیں۔

**نَبْلُوْ / نَبْلُوَنَّ** (بلی) ہم آزمائینگے۔

**نُبَوِّئَنَّهُمْ** (تبوئۃ، بوأ) ہم اُنہیں ٹھکانا دینگے۔

**نُبُوَّت** (نبأ) پیغمبری۔

**نَبِیّ** خبر دینے والا پیغمبر۔

**نَبِیُّوْن / نَبِیِّیْن** خبر دینے والے۔ پیغمبر۔

**نُبَیِّتَنَّ** (تبییت) ہم رات میں چھاپا مارینگے

**نُبَیِّنُ** (تبیین، بین) ہم بیان کرتے ہیں۔

**نَتَبَرَّأُ** (تبرء، برئ) ہم بیزار ہوں۔

**نَتَّبِعُ** (اتباع، تبع) ہم پیروی کرتے ہیں

**نَتَبَوَّأُ** (تبوء، بوء) ہم جگہ پاتے ہیں۔ ہم ٹھکانا پکڑتے ہیں۔

**نَتَّخِذُ / نَتَّخِذَنَّ** (اتخاذ، اخذ) ہم پکڑینگے۔

**نُتَخَطَّفْ** (تخطف، خطف) ہم اُچک لئے جائیں۔

**نَتَرَبَّصُ** (تربص، ربص) ہم راہ دیکھتے ہیں ہم منتظر ہیں۔

**نَتْرُكُ** (ترک) ہم چھوڑ دیں۔

**نَتَقَبَّلُ** (تقبل، قبل) ہم قبول کرتے ہیں۔

**نَتَقْنَا** (نتق) ہم نے اُکھاڑا۔

**نَتَكَلَّمُ** (تکلم، کلم) ہم کلام کرتے ہیں۔

**نَتْلُوْ** (تلاوۃ) ہم پڑھتے ہیں۔

نتنزل {تنزّل / نزل} ہم اترتے ہیں۔
نتوفین {توفی / وفی} ہم وفات دینگے۔
نتوکل {توکل / وکل} ہم بھروسا کرتے ہیں۔
نثبت {تثبیت / ثبت} ہم قائم رکھتے ہیں ہم ثابت رکھتے ہیں۔
نجات رہائی پانا۔ چھٹکارا پانا۔
نجوت تو نے نجات پائی۔
ناج نجات پانے والا۔
نجّا {تنجیۃ / نجات} اس نے نجات دی۔
نجینا ہم نے نجات دی۔
ننجی {ہم نجات دیتے ہیں۔ ہم نجات دینگے۔}
ننجینّہ ہم اس کو نجات دینگے۔
نجّنی مجھے نجات دے۔
نجّنا ہمیں نجات دے۔
نجّی وہ نجات دیا گیا۔
ننجی۔ ننجّ {انجاء / نجات} ہم نجات دیتے ہیں۔
نجب {اجابۃ / جوب} ہم قبول کریں۔
نجد (وجد) ہم پاتے ہیں۔
نجدین ت دو بلند گھاٹیاں۔
نجزی (جزی) ہم جزا دیتے ہیں ہم بدلا دیتے ہیں۔
نجزین ہم بدلا دینگے۔
نجس ناپاک۔
نجعل (جعل) ہم کرینگے۔
نجمع (جمع) ہم جمع کرینگے۔
نجم {ستارہ۔ گھاس۔ زمین پر پھیلنے والی گھاس۔}
نجوم ج۔ ستارے۔
نجوی {سرگوشی۔ کان میں بات کرنا۔}
ناجیتم تم نے کان میں بات کی۔
نجی سرگوشی کیا گیا۔
نحاس پگھلا ہوا تانبا۔
نحب ذمہ۔ قسم۔ عہد۔ حاجت۔
نحرقن {تحریق / حرق} ہم جلا دینگے۔
نحس منحوس۔
نحسات ج۔ منحوس۔
نحشر / نحشرن {حشر} ہم اکٹھا کریں گے ہم جمع کرینگے۔
نحضرن {حضر / حضور} ہم حاضر کرینگے۔
نحفظ حفظ ہم حفاظت کرینگے۔

| | |
|---|---|
| نَحْلٌ | شہد کی مکھی۔ |
| نِحْلَةٌ | (نحل) عطیہ - مہر۔ |
| نَحْمِلُ | (حمل) ہم اُٹھائیں۔ |
| نَحْنُ | ہم۔ |
| نَحْيَا | (حی) ہم زندہ ہوتے ہیں۔ |
| نُحْيِيَ | {احیاء / محی} ہم زندہ کریں۔ |
| نُحْيِيَنَّ | ہم زندگی بخشیں گے۔ |
| نَخَافُ | (خوف) ہم ڈرتے ہیں۔ |
| نَخْتِمُ | (ختم) ہم مہر لگائینگے۔ |
| نَخْرُجَنَّ | {خروج / خرج} ہم نکلیں گے۔ |
| نُخْرِجُ | {اخراج / مخرج} ہم نکالتے ہیں۔ |
| نُخْرِجَنَّ | ہم نکال دینگے۔ |
| نَخِرَةٌ | (نخر) بوسیدہ۔ |
| نَخْزَى | (خزی) ہم ذلیل ہوں۔ |
| نَخْسِفْ | (خسف) ہم زمین میں دھنسادیں |
| نَخْشَى | (خشی) ہم ڈرتے ہیں۔ |
| نُخْفِي | {اخفاء / خفی} ہم چھپاتے ہیں۔ |
| نَخْلٌ / نَخْلَةٌ / نَخِيلٌ | کھجور کا درخت۔ |
| نُخْلِفُ | {اخلاف / خلف} ہم خلاف کرینگے۔ |

| | |
|---|---|
| نَخْلُقُ | (خلق) ہم پیدا کرتے ہیں۔ |
| نَخُوضُ | (خوض) ہم بکواس کرتے ہیں |
| نُخَوِّفُ | {تخویف / تخوف} ہم ڈراتے ہیں۔ |
| نَدَامَةٌ | (ندم) شرمندگی - پچھتانا۔ |
| نَادِمِيْنَ | - ود - پچھتانے والے۔ |
| نِدَاءٌ | پکارنا۔ |
| نَادَى | اُس نے پکارا۔ |
| نَادَوْا | اُنہوں نے پکارا۔ |
| نَادَيْتُمْ | تم نے پکارا۔ |
| نَادَيْنَا | ہم نے پکارا۔ |
| نَادَاهُ | اس نے اس کو پکارا |
| نَادَاهَا | اُس نے اس عورت کو پکارا۔ |
| نَادَاهُمَا | اس نے اُن دونوں کو پکارا۔ |
| نَادَانَا | اُس نے ہم کو پکارا |
| نَادَتْهُ | اس (مونث) نے اس کو پکارا۔ |
| نَادَيْنَاهُ | ہم نے اُس کو پکارا۔ |
| نَادَيْنَاهُمْ | ہم نے اُن کو پکارا۔ |
| نَادُوْا | پکارو۔ |

| | | |
|---|---|---|
| نُودِیَ | | پکارا گیا۔ |
| نُودُوا | | پکارے گئے۔ |
| نُدَاوِلُ | (مُدَاوَلَت) (دَوْل) | ہم پھیرتے ہیں ہم دست بدست دیتے ہیں۔ |
| نَدْخُلُ | (دُخُول) | ہم داخل ہونگے۔ |
| نُدْخِلُ، نُدْخِلْ، نُدْخِلَنْ | (اِدْخَال) (دُخُول) | ہم داخل کرینگے۔ |
| نَدْرِیْ | (دِرَی) (دِرَایَۃ) | ہم جانتے ہیں۔ |
| نَدْعُوا | (دَعْوَۃ) (دُعَا) | ہم بلاتے ہیں۔ ہم بلائینگے۔ |
| نَدْعُ | | ہم بلائیں۔ |
| نَدُلُّ | (دَلَالَۃ) | ہم دلالت کریں۔ |
| نَدِیٌّ | | مجلس۔ |
| نَذْرٌ | | منّت۔ |
| نُذُوْرٌ | ج۔ | منّتیں۔ |
| نَذَرْتُ | | میں نے نذر کی۔ میں نے منّت مانی۔ |
| نَذَرْتُمْ | | تم نے منّت مانی۔ |
| نُذُرٌ | | ڈرانا۔ |
| نَذِیْرٌ | | ڈرانے والا۔ |
| نُذُرٌ | ج۔ | ڈرانے والے۔ |
| نَذَرُ | (وَذْر) | ہم چھوڑیں گے۔ ہم چھوڑتے ہیں۔ |
| نَذْكُرُ | (ذِکْر) | ہم یاد کریں۔ |
| نَذِلَّ | (ذِلَّت) | ہم ذلیل ہوں۔ |
| نَذْهَبَنَّ | (ذَھْب) (ذَھَاب) | ہم لے جائیں۔ |
| نُذِیْقُ، نُذِقْ | (اِذَاقَۃ) (ذَوْق) | ہم چکھائیں گے۔ |
| نُذِیْقَنَّ | | ہم چکھائیں گے۔ |
| نُرَاوِدُ | (مُرَاوَدَۃ) (رَوْد) | ہم پھسلائیں گے۔ |
| نَرٰی | (رُؤْیَۃ) | ہم دیکھتے ہیں۔ |
| نَرَاكَ | | ہم تجھ کو دیکھتے ہیں |
| نَرَاهُ | | ہم اُسے دیکھتے ہیں |
| نَرَاهَا | | ہم اس عورت کو دیکھتے ہیں۔ |
| نُرِیْ | | ہم دکھلائیں ہم دکھلائینگے |
| نُرِیَكَ، نُرِیَنَّكَ | | ہم تجھے دکھلائیں۔ |
| نُرِیْهِمْ | | ہم اُنہیں دکھلائیں۔ |
| نَرِثُ | (اِرْث) | ہم وارث ہونگے ہم وارث ہوتے ہیں۔ |

نَرْجُمَنَّ (رجم) ہم سنگسار کرینگے۔
نُرَدُّ (ردّ) ہم لوٹائیں گے۔
نُرَدُّ ہم لوٹائے جائیں۔
نَرْزُقُ (رزق) ہم روزی دیتے ہیں۔
نُرْسِلُ (ارسال / رسل) ہم بھیجتے ہیں۔
نُرْسِلَنَّ ہم بھیجیں گے۔
نَرْفَعُ (رفع) ہم بلند کرتے ہیں۔
نُرِيْدُ (ارادہ / رود) ہم چاہتے ہیں۔ ہم ارادہ کریں۔
نَزْدَادُ (ازدیاد / زید) ہم زیادہ لائیں۔
نَزَعَ (نزع) اس نے کھینچا۔ اس نے نکالا۔
نَزَعْنَا ہم نے کھینچا۔
نَزَّاعَة کھینچنے والی۔
نَازِعَات کھینچنے والیاں۔
نَزْغ چوکا مارنا۔
نَزَغَ اُس نے چوکا مارا۔
نَزَلَ (نزول) وہ اترا۔ نازل ہوا۔
نَزَّلَ (تنزیل / نزول) اُس نے اُتارا۔
نَزَّلْنَا ہم نے اُتارا۔
نُزِّلَ اُتارا گیا۔

نُزِّلَتْ اُتاری گئی۔
نُزُلُ مہمانی۔
نَزْلَة مرتبہ۔ بار۔ دفعہ۔ نوبت
نَزِيْدُ / نَزِدْ (زیادۃ) ہم زیادہ دینگے۔
نِسَاء / نِسْوَة (...) عورتیں۔
نُسَارِعُ (مسارعۃ / سرع) ہم جلدی کرتے ہیں۔
نَسْئَلُ (سوال) ہم مانگتے ہیں۔
نَسْئَلَنَّ ہم پوچھینگے۔
نُسْئَلُ ہم پوچھے جائینگے۔
نَسَبُ پیوند۔ خویشی۔ رشتہ۔
نُسَبِّحُ (تسبیح / سبح) ہم پاکی بیان کرتے ہیں
نَسْتَبِقُ (استباق / سبق) ہم بازی بدکر دوڑتے ہیں
نَسْتَحْوِذُ (استحواذ / حوذ) ہم گھیر لینگے۔
نَسْتَحْيِيْ (استحیاء / حیاۃ) ہم زندہ رکھینگے۔
نَسْتَدْرِجُ (استدراج / درج) ہم درجہ بدرجہ چڑھائینگے
نَسْتَعِيْنُ (استعانۃ / عون) ہم مدد مانگتے ہیں۔
نَسْجُدُ (سجود) ہم سجدہ کرینگے۔
نَسْخَرُ (سخر) ہم ٹھٹھا کرینگے۔
نُسْخَة مکتوب۔ نوشتہ۔

| | | |
|---|---|---|
| نَسْر | | قومِ نوحؑ کے ایک بُت کا نام ہے جو اہلِ عرب کے ہاتھ لگ گیا تھا۔ |
| نَسْف | | بکھیرنا۔ |
| نُسِفَتْ | | بکھیری گئی۔ |
| نَسْفَعًا | (سَفْع) | ہم گھسیٹیں گے (اصل میں نَسْفَعَنْ ہے) |
| نُسْقِطْ | (اِسْقاط / سَقْط) | ہم گرائیں۔ |
| نَسْقِيْ | (سَقْي) | ہم پانی پلائینگے۔ |
| نُسْقِيْ | (اِسْقاء / سَقْي) | ہم پانی پلاتے ہیں۔ |
| نُسُك | | عبادت۔ قربانی۔ |
| نُسْكِنَنَّ | (اِسْکان / سَکَن) | ہم بسائینگے۔ |
| نَسْل | | آل اولاد۔ |
| نَسْلَخُ | (سَلْخ) | ہم کھال کی طرح کھینچ لیتے ہیں۔ |
| نَسْلُكُ | (سَلْك / سلوك) | ہم چلاتے ہیں۔ |
| نُسْلِمُ | (اِسْلام / سَلْم) | ہم اسلام لاتے ہیں ہم تابعدار ہیں۔ |
| نَسِمُ | (وَسْم) | ہم داغ دینگے۔ |
| نَسْمَعُ | (سَمْع) | ہم سنتے ہیں۔ |
| نَسُوْقُ | (سَوْق) | ہم ہنکتے ہیں۔ |
| نُسَوِّي | (تَسْوِيَة / سَوِيّ) | ہم برابر کرتے ہیں یا کرینگے |
| نُسَيِّرُ | (تَسْيِيْر / سَيْر) | ہم چلاتے ہیں یا چلائینگے |
| نَسْيٌ | | بھولنا۔ |
| نَسِيَ | | وہ بھول گیا۔ |
| نَسِيَا | | وہ دونوں بھول گئے۔ |
| نَسُوْا | | وہ بھول گئے۔ |
| نَسِيْتَ | | تو بھول گیا۔ |
| نَسِيْتُ | | میں بھول گیا۔ |
| نَسِيْتُمْ | | تم بھول گئے۔ |
| نَسِيْنَا | | ہم بھول گئے۔ |
| نَسِيَهُ | | وہ اس (مذکر) کو بھول گیا |
| نَسِيَهَا | | وہ اس (مونث) کو بھول گیا |
| نَسِيَهُمْ | | وہ انہیں بھول گیا۔ |
| نَسِيْتَهَا | | تو اس (مونث) کو بھول گیا |
| نَسُوْهُ | | وہ اسے بھول گئے۔ |
| نَسِيْنَاكُمْ | | ہم تمہیں بھول گئے۔ |
| نَسِيّ | | بھولنے والا۔ |
| نَسِيْء | | مہینوں کو پیچھے ہٹاتا۔ |
| نَشَاءُ | (شَاء) | ہم چاہتے ہیں ہم چاہینگے |
| نَشْأَة | | پیدائش۔ |
| نَشْتَرِيْ | (اِشْتِراء / شِرٰی) | ہم خریدتے ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| نَشُدُّ | (شَدّ) | ہم مضبوط کرینگے۔ |
| نَشْر | | پراگندہ کرنا۔ پھیلانا۔ |
| نُشِرَتْ | | پراگندہ کیگئی۔ پھیلائی گئی |
| نَاشِرَات | | پراگندہ کرنے والیاں |
| نَشْرَحُ | (شرح) | ہم فراخ کرتے ہیں۔ ہم سینہ کھولتے ہیں۔ |
| نُشْرِكُ | (اشراک / شرک) | ہم شرک کریں۔ |
| نَشْط | | گرہ کھولنا۔ خوش کرنا۔ |
| نَاشِطَات | ۔ج | خوش کرنے والیاں۔ |
| نُشُوْر | (نشر) | پراگندہ کرنا۔ قیامت۔ |
| نُشُوْز | (نشز) | بدخوئی۔ عورت کا اپنے شوہر کی نافرمانی کرنا۔ |
| نَشْهَدُ | (شہادۃ) | ہم گواہی دیتے ہیں۔ |
| نَصَب | | درماندگی۔ تھکن۔ |
| نُصُب | | تکلیف۔ |
| نَاصِبَة | | تکلیف میں پڑنے والی |
| نُصُب | | پوجا کے پتھر۔ بتوں کے تھان۔ |
| نُصِبَتْ | (نصب) | کھڑی کیگئی۔ |
| نَصْبِرَ / نَصْبِرَنَّ | (صبر) | ہم صبر کرینگے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| نُصْح | | خیرخواہی۔ |
| نَصَحُوْا | | انہوں نے خیرخواہی کی |
| نَصَحْتُ | | میں نے خیرخواہی کی |
| نَاصِح | | خیرخواہ۔ |
| نَاصِحُوْن / نَاصِحِیْن | ۔ج | خیرخواہ۔ |
| نَصَّدَّقَنَّ | (تصدّق / صدقۃ) | ہم خیرات دینگے۔ |
| نَصْر | | مدد۔ |
| نَصَرَ | | اُس نے مدد کی۔ |
| نَصَرُوْا | | انہوں نے مدد کی۔ |
| نَصَرْنَا | | ہم نے مدد کی۔ |
| نَاصِر | | مددگار۔ |
| نَاصِرِیْن | ۔ج | مددگار۔ |
| نَصِیْر | | مددگار۔ |
| نَصَارٰی | | حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متبعین و مددگار۔ |
| نَصْرَانِی | | حضرت عیسیٰؑ کا ماننے والا |
| نَصْرِفَ | (صرف) | ہم پھیریں۔ |
| نُصَرِّفُ | (تصریف / صرف) | ہم پھیرتے ہیں۔ |
| نِصْف | | آدھا۔ |
| نُصْلِی / نُصْلِ | (اصلاء / صلی) | ہم داخل کرینگے۔ |

نَصُوْح خالص۔

نَصِیْب حصّہ۔

نُصِیْبُ (اِصَابۃ / صَوب) ہم پہنچتے ہیں۔ ہم پہنچاتے ہیں۔

نَضَّاخَتَانِ (نضخ) ابلتے ہوئے دو چشمے۔

نَضِجَتْ (نضج) پک گئی۔

نَضْرِبُ (ضرب) ہم بیان کرتے ہیں۔

نَضْرَۃ تازگی۔خوشحالی۔

نَاضِرَہ تر و تازہ۔خوشحال۔ بارونق۔

نَضْطَرُّ (اِضْطِرار / ضر) ہم مجبور و مضطر کرینگے

نَضَعُ (وضع) ہم رکھیں گے۔

نَضِیْد (نضد) تہ برتہ۔

نُضِیْعُ (اضاعۃ / ضیع) ہم ضائع کرتے ہیں۔

نَطْبَعُ (طبع) ہم مہر لگاتے ہیں۔

نُطْعِمُ (اِطعام / طعم) ہم کھانا کھلائیں۔ ہم کھانا کھلاتے ہیں

نُطْفَۃ انسان کا پانی۔بوند۔ منی۔

نَطْمِسَ (طمس) ہم محو کریں۔ہم مٹادیں۔

نَطْمَعُ (طمع) ہم طمع کرتے ہیں۔ ہم امید رکھتے ہیں۔

نَطْوِیْ (طی) ہم لپیٹیں گے۔

نَطِیْحَہ (نطح) وہ جانور جسے دوسرے جانور نے سینگوں سے مار ڈالا ہو۔

نُطِیْعُ (اِطاعۃ / طوع) ہم تابعداری کرینگے۔ ہم اطاعت کرینگے۔

نَظَر / نَظْرَۃ دیکھنا۔

نَظَرَ اُس نے دیکھا۔

نَاظِرِیْنَ ج دیکھنے والے۔

نَاظِرَۃ دیکھنے والی۔

نَظِرَۃ مہلت۔

نَظَلُّ (ظلّ) ہم سارے دن رہتے ہیں

نَظُنُّ (ظنّ) ہم گمان کرتے ہیں۔

نَظُنُّکَ ہم تجھے گمان کرتے ہیں

نَظُنُّکُمْ ہم تمہیں گمان کرتے ہیں

نُعَاس اونگھ۔غنودگی۔

نَعْبُدُ (عبادۃ) ہم عبادت کرتے ہیں۔

نَعْبُدُھُمْ ہم انکی عبادت کرتے ہیں

نَعْجَہ دُنبی۔

نِعَاج - ج دُنبیاں۔
نُعْجِزَ {اِعْجاز / عَجْز} ہم عاجز کرینگے۔
نَعِدُ (وَعْد) ہم وعدہ کرتے ہیں
نَعُدُّ (عَدّ) ہم گنتے ہیں۔
نَعُدُّهُمْ ہم اُن کو گنتے ہیں۔
نُعَذِّبُ {تعذیب / عذاب} ہم عذاب دیں۔
نُعَذِّبُهٗ ہم اُسے عذاب دینگے
نُعَذِّبُهُمْ ہم اُنہیں عذاب دینگے
نَعْفُ (عفو) ہم معاف کریں۔
نَعْقِلُ (عقل) ہم سمجھتے ہیں۔
نَعْلَمُ (علم) ہم جانتے ہیں۔
نُعْلِنُ {اعلان / علن} ہم ظاہر کرتے ہیں۔
نَعْلَيْن - ت جوتے (مفرد نعل ہے)
نَعَم چوپائے۔
نَعَمْ ہاں۔
نِعْمَ }
نِعِمَّا } اچھا ہے۔
نَعْمَة }
نِعْمَة } انعام۔مہربانی۔
نِعَم }
نَعْمَاء - ج } نعمتیں۔

نَاعِمَة آرام میں۔راحت میں نعمت پانے والی۔
نَعَّمَ {تنعیم / نعمۃ} اُس نے نعمت دی۔
نُعَمِّرُ {تعمیر / عُمر} ہم عمر دیتے ہیں۔
نَعْمَلُ (عمل) ہم کرتے ہیں۔
نَعُوْدُ }
نَعُدْ } (عَوْد) ہم لوٹیں گے۔
نُعِيْدُ {اعادہ / عَوْد} ہم لوٹائینگے۔
نَعِيْم (نِعْم) نعمت۔آرام۔
نُغَادِرُ {مغادرۃ / غدر} ہم چھوڑتے ہیں۔
نُغْرِقُهُمْ {اغراق / غرق} ہم اُن کو ڈبو دیں۔
نُغْرِيَنَّكَ {اغراء / غری} ہم تجھے بھڑکا دینگے۔
نَغْفِرْ (غفر) ہم گناہ بخشینگے۔
نَفّٰثٰت (نفث) پھونکنے والی عورتیں۔
نَفَاد (نفد) نبڑنا۔
نَفِدَ نبڑ گیا۔
نَفِدَتْ نبڑ گئی۔
نِفَاق ظاہر وباطن یکساں نہ ہونا
نَافَقُوْا {منافقت / نفاق} وہ منافق ہوئے۔
نَفْتِنَهُمْ (فتنہ) ہم اُنکو فتنے میں ڈالیں۔
نَفْحَة مہک۔بو۔

نَفْخ — پھونکنا۔
نَفَخَ — اس نے پھونکا۔
نَفَخْتُ — میں نے پھونکا۔
نَفَخْنَا — ہم نے پھونکا۔
نُفِخَ — پھونکا گیا۔
نَفْخَة — ایک پھونک۔
نَفَر — چند آدمی۔
نَفْرُغُ {فرغ / فراغۃ} ہم فارغ ہونگے۔
نُفَرِّقُ {تفریق / فرق} ہم فرق کرتے ہیں۔ ہم جُدائی کرتے ہیں ہم تفریق کرتے ہیں۔
نَفْس — جان۔
نُفُوس ج — جانیں۔
نُفْسِدَ {افساد / فسد} ہم فساد ڈالیں۔
نَفَشَتْ (نفش) چر گئی۔
نُفَصِّلُ {تفصیل / فصل} ہم تفصیل کرتے ہیں ہم کھول کر بیان کرتے ہیں
نُفَضِّلُ {تفضیل / فضل} ہم فضیلت دیتے ہیں۔
نَفْع — فائدہ۔
نَفَعَ — اس نے فائدہ دیا (مذکر)
نَفَعَتْ — اس نے فائدہ دیا (مونث)

نَفْعَلُ (فعل) ہم کرتے ہیں۔
نَفَق — سُرنگ۔
نُفُور (نفر) بدکنا۔ بھاگنا۔ نفرت کرنا۔
نَفَقَة — خرچ۔
نَفَقَات ج — خرچ۔
نَفْقَهُ (فقہ) ہم سمجھتے ہیں۔
نَفِیر — چند آدمیوں کی ایک جماعت جو لڑائی میں آگے جاتی ہے۔
نُقَاتِلُ {مقاتلہ / قتل} ہم لڑیں۔
نَقْب — سوراخ۔
نَقَّبُوا {تنقیب / نقب} اُنہوں نے کردیا۔
نَقْتَبِسْ {اقتباس / قبس} ہم روشنی لے لیں۔
نُقَتِّلُ {تقتیل / قتل} ہم قتل کرینگے۔
نَقْدِرُ (قدر) ہم قدرت رکھتے ہیں ہم تنگ کرتے ہیں۔
نُقَدِّسُ {تقدیس / قدس} ہم پاکی بیان کرتے ہیں
نَقْذِفُ (قذف) ہم پھینکتے ہیں۔
نُقِرَ (نقر) پھونکا گیا۔
نُقِرُّ (قرار) ہم ٹھہراتے ہیں۔
نُقَرِّبُ {تقریب / قرب} ہم نزدیک کرتے ہیں۔

نقرؤہ (قرءۃ) ہم اس کو پڑھیں۔
نقرئ (اقراء / قرءۃ) ہم پڑھائینگے۔
نقرئک ہم تجھ کو پڑھائینگے۔
نقص کمی کرنا۔ کمی۔
نقص (قصص) ہم قصہ بیان کرتے ہیں۔
نقصص ہم قصہ بیان کرتے ہیں۔
نقصن ہم بیان کرینگے۔
نقض توڑنا۔
نقضت اس عورت نے توڑ دیا۔
نقع غبار۔
نقعد (قعود) ہم بیٹھتے ہیں۔
نقلب (تقلیب / قلب) ہم لوٹ دینگے۔
نقموا (نقم) وہ ناخوش ہوئے۔ انہوں نے عیب لگایا۔
نقول / نقولن (قول) ہم کہینگے۔
نقیب سردار۔
نقیر کھجور کی گٹھلی کے اوپر کا پوست۔
نقیم (اقامۃ / قیام) ہم کھڑا کرتے ہیں یا کھڑا کرینگے۔

نقیض (تقییض / قیض) ہم مقرر کرتے ہیں۔
نکاح ازدواج۔
نکحتم تم نے نکاح کیا۔
نکال عذاب۔ سزا۔ بیڑیاں۔
نکتب (کتب / کتابۃ) ہم لکھتے ہیں۔
نکتل (کیل) ہم تا پورا پیمانہ دیتے ہیں / ہم پورا پیمانہ لائینگے۔
نکتم (کتم) ہم چھپاتے ہیں۔
نکثوا (نکث) انہوں نے عہد توڑا۔
نکد ناقص۔ ناکارہ۔
نکذب (تکذیب / کذب) ہم جھٹلاتے ہیں۔
نکر مکروہ۔ نامعقول۔ بری شے۔
نکر انوکھی۔ ان سنی بات یا شے۔
نکر اس نے اوپرا جانا۔
نکروا (تنکیر / نکر) اوپرا بنا دو۔ بدل دو۔
نکس سر اوندھا کرنا۔
نکسوا سر اوندھا کئے گئے۔
ناکسوا (بحالت نصب) سر اوندھا کرنے والے۔
نکفر (کفر) ہم انکار کرتے ہیں ہم نہیں مانتے

نُكَلِّفُ {تَكْلِيفٌ / كَلَّفَ} ہم تکلیف دیتے ہیں۔

نُكَلِّمُ {تَكْلِيمٌ / كَلَّمَ} ہم کلام کرتے ہیں یا کریں یا کرینگے۔

نَكُونُ (كَوْنٌ) ہم ہوں۔ یا ہم ہونگے۔

نَكُنْ / نَكُ } ہم ہوں۔ ہم ہونگے ہم تھے۔

لَنَكُونَنَّ ہم ہونگے۔

نَكِيرٌ (نُكْرٌ) انکار۔ عذاب۔

نُلْزِمُ {اِلْزَامٌ / لَزِمَ} ہم لازم کرینگے۔

نَلْعَبُ (لَعِبٌ) ہم کھیلیں گے۔

نَلْعَنُ {لَعْنٌ / لَعْنَتٌ} ہم لعنت کرتے ہیں۔

نَمَارِقُ ج چاندنیاں۔

نُمَتِّعُ {تَمْتِيعٌ / مَتَّعَ} ہم فائدہ پہنچائینگے۔

نَمُدُّ (مَدٌّ) ہم بڑھائیں گے۔ ہم کھینچیں گے۔

نُمِدُّ {اِمْدَادٌ / اَمَدَّ} ہم مدد کرینگے۔

نَمْلٌ / نَمْلَةٌ } چیونٹی۔

نُمْلِي {اِمْلَاءٌ / اَمْلٰى} ہم مہلت دیتے ہیں۔

نَمُنُّ (مَنٌّ) ہم احسان رکھتے ہیں

نَمْنَعُ (مَنْعٌ) ہم منع کرتے ہیں۔

نَمُوتُ (مَوْتٌ) ہم مرتے ہیں یا مرینگے۔

نُمِيتُ {اِمَاتَةٌ / اَمَاتَ} ہم مارتے ہیں۔

نَمِيمٌ چغلخوری۔

نُنَبِّئَنَّ {تَنْبِيئٌ / نَبَّاءَ} ہم خبر دینگے۔

نُنَبِّئُكُمْ ہم تم کو خبر دینگے۔

نُنَبِّئُهُمْ ہم اُن کو خبر دینگے۔

لَنَنْزِعَنَّ (نَزْعٌ) ہم کھینچ لینگے۔

نُنَزِّلُ {تَنْزِيلٌ / نَزَّلَ} ہم اُتارتے ہیں۔

نَنْسَاكُمْ (نَسْيٌ) ہم تمہیں بھول جائینگے۔

نَنْسَاهُمْ ہم اُن کو بھول جائینگے۔

نُنْسِهَا {اِنْسَاءٌ / نَسِيَ} ہم اس کو بھلا دیتے ہیں۔ (ضمیر مونث)

لَنَنْسِفَنَّ (نَسْفٌ) ہم بکھیرینگے۔

نُنْشِزُ {اِنْشَازٌ / نَشَزَ} ہم اُٹھا کھڑا کرتے ہیں

نُنْشِئُ {اِنْشَاءٌ / نَشَاءَ} ہم پیدا کرتے ہیں۔

نَنْصُرُ (نَصْرٌ) ہم مدد کرتے ہیں۔

لَنَنْصُرَنَّ ہم مدد کرینگے۔

نَنْظُرُ } ہم دیکھیں۔ ہم دیکھتے ہیں یا دیکھینگے۔

نَنْقُصُ (نَقْصٌ) ہم کم کرتے ہیں۔

نُنَكِّسُ {تَنْكِيسٌ / نَكَّسَ} ہم اوندھا کرتے ہیں۔

نَوَاصِی — پیشانیاں (مفرد ناصیہ ہے)

نُؤْتِی / نُؤْتِ {ایتاء / اتی} ہم دینگے۔

نُؤْتِیْهِ / نُؤْتِهٖ } ہم اُس (مذکر) کو دینگے۔

نُؤْتِهَا — ہم اُس (مونث) کو دینگے۔

نُؤْتِیْهِمْ — ہم اُن کو دینگے۔

نُؤْتٰی — ہم دئے جائینگے۔

نُؤْثِرُ {ایثار / اثر} ہم اختیار کرینگے - ہم ترجیح دینگے۔

نُوْح } (عبرانی معنی آرام) حضرت نوح علیہ السلام۔

نُؤَخِّرُ {تاخیر / اخر} ہم دیر کرتے ہیں - تاخیر کرتے ہیں۔

نُوْر — روشنی۔

نَوْم — نیند۔

نَائِمُوْنَ — سونے والے۔

نُؤْمِنُ {ایمان / امن} ہم ایمان لاتے ہیں۔

نُؤْمِنَنَّ — ہم ایمان لائینگے۔

نُوْحِیْ {ایحاء / وحی} ہم وحی بھیجتے ہیں۔

نُوْرِثُ {ایراث / ورث} ہم وارث کرتے ہیں۔

نُوَفِّ {توفیۃ / وفا} ہم پورا دینگے۔

نُوَلِّ {تولیۃ / ولی} ہم پھیرتے ہیں۔

نُوَلِّ — ہم پھیر دینگے۔

نُوَلِّیَنَّكَ — ہم تجھ کو پھیر دینگے۔

نُوْن — مچھلی۔

نَوٰی — کھجور کی گٹھلیاں۔

نَهَار — دن۔

نَهْتَدِیْ {اهتداء / هدی} ہم ہدایت پکڑینگے۔

نَهْدِیْ (هدی) } ہم ہدایت کرتے ہیں / ہم ہدایت کرینگے۔

نَهْدِیَنَّ — ہم ہدایت کرینگے۔

نَهَر — نہر۔

نُهْلِكُ {اهلاک / هلاک} ہم ہلاک کرتے ہیں۔

نُهْلِكَنَّ — ہم ہلاک کرینگے۔

نَهٰی (نهی) اُس نے منع کیا۔

نَهَوْا — اُنہوں نے منع کیا۔

نُهُوْا } وہ روکے گئے - وہ منع کئے گئے۔

نُهِیْتُ } میں روکا گیا - میں منع کیا گیا۔

نُهٰی — عقل۔

نُيَسِّرُ {نُيَسِّرُ / يُسْرٌ} ہم آسان کریں گے۔
نَيْل پہنچنا۔

# و

وَابِلٌ (وَبْل) زور کا مینہ۔
وَاجِفَہ (وَجْف) کانپنے والی۔ لرزنے والی۔ ڈرنے والی۔ تھرّانے والی۔
وَاحِدٌ (وَحْدَة) اکیلا۔ ایک۔
وَاحِدَہ اکیلی۔ ایک۔
وَاد جنگل۔
وَاصِبٌ (وَصْب) ہمیشہ کا۔ پائدار۔
وَاعِيَہ (وَعْي) محفوظ رکھنے والے۔ یاد رکھنے والے۔
وَاهِيَہ (وَهْي) بودی۔ کمزور۔ سُست۔
وَبَال (وَبْل) سختی۔ عذاب۔
وَبِيْل سخت صدمہ۔ عذاب۔
وَتْر جفت کی ضد۔ طاق۔
وَثَاق (وَثْق) قید۔ باندھنا۔
وَاثَقَ {وَاثَقَكُمْ / وُثُوْق} اس نے مضبوط باندھا

وُثْقٰی (وَثْق) مضبوط۔ محکم۔
وَجَبَتْ (وَجْب) گر پڑی۔
وَجَدَ (وَجْد) اس نے پایا۔
وَجَدَا اُن دونوں نے پایا۔
وَجَدُوْا اُنہوں نے پایا۔
وَجَدْتُّ میں نے پایا۔
وَجَدْتُّمْ تم نے پایا۔
وَجَدْنَا ہم نے پایا۔
وُجِدَ پایا گیا۔
وُجْد مقدور۔
وَجِلَتْ (وَجَل) وہ ڈری۔
وَجِلُوْنَ ڈرنے والے۔
وَجِلَہ ڈرنے والی۔
وَجْہ منہ۔
وُجُوْہ ج۔ منہ۔ چہرے۔
وَجِيْہ ذی عزت۔ منہ والا۔
وِجْهَہ جانب۔ جہت۔
وَجَّهْتُ میں نے منہ پھرایا۔
وَحْدَہٗ اکیلا۔ تنہا۔
وُحُوْش ج۔ وحشی جانور۔
وَحْيٌ دل میں ڈالنا۔

| | |
|---|---|
| وَحِیْد | (وحش) تنہا۔ اکیلا۔ |
| وُدّ | محبت۔ دوستی۔ |
| وَدَّ | اُس نے دوست رکھا۔ |
| وَدُّوْا | اُنہوں نے دوست رکھا۔ |
| وَدَّتْ | اُس نے دوست رکھا (مؤنث) |
| وَدُوْد | محبت کرنے والا۔ |
| وَدّ | قوم نوح علیہ السلام کے ایک بت کا نام ہے جو اہل عرب کے ہاتھ لگ گیا تھا |
| وَدَّعَ | (تَوْدِیْع، وَدْع) اُس نے رخصت کیا۔ |
| وَدْق | مینہ۔ |
| وَرَآء | آگے۔ پیچھے۔ سوا۔ |
| وَرِثَ | (اِرْث) وہ وارث ہوا۔ |
| وَرِثُوْا | وہ وارث ہوئے۔ |
| وَارِث | وارث۔ |
| وَارِثُوْن، وَارِثِیْن، وَرَثَہ | وارث۔ میراث پانے والے۔ |
| وِرْد | پانی پر آنا۔ گھاٹ پر اترنا۔ |
| وَرَدَ | وہ اترا۔ وہ وارد ہوا۔ |
| وَرَدُوْا | وہ اترے۔ |

| | |
|---|---|
| وَارِد | اترنے والا۔ |
| وَارِدُوْن | اترنے والے۔ |
| وَرْدَۃ | (وَرْد) گلابی۔ |
| وَرِق | پیسے۔ چاندی۔ |
| وَرَق | پتا۔ |
| وَرِیْد | رگِ جان۔ |
| وَزَر | پناہ کی جگہ۔ |
| وِزْر | بوجھ۔ |
| وَازِرَۃ | بوجھ اٹھانے والی۔ |
| وَزِیْر | بوجھ اٹھانے والا۔ |
| وَزْن | تول۔ |
| وَزَنُوْا | اُنہوں نے تولا۔ |
| وَسَط | بہتر۔ افضل۔ بیچ کی چیز |
| وَسَطْنَ | وہ بیچ میں آئیں۔ |
| وُسْطٰی | بیچ کی۔ بہتر۔ افضل۔ |
| وُسْع | گنجائش۔ مقدرت۔ سمائی |
| وَسِعَ | اس نے سمائی رکھی ہے اندر |
| وَسِعَتْ | اس نے سمائی رکھی ہے (مؤنث) |
| وَسِعْتَ | تو نے سمائی رکھی۔ |
| وَاسِع | سمائی والا۔ |
| وَاسِعَۃ | سمائی والی۔ فراخ۔ |

وَسَقَ (وَسْق) چھا گیا۔
وَسْوَاس وسوسہ۔
وَسْوَسَ اس نے دل میں وسوسہ ڈالا۔
وَسِیْلَہ ذریعہ۔ سہارا۔
وَصْف بیان۔
وَصَّلْنَا (توصیل وصل) ہم نے ملایا۔
وَصِیَّت (وصی) مرتے وقت کی ہدایت۔ تاکید۔ تقیّد۔
وَصّٰی (توصیہ وصی) اُس نے وصیّت کی۔
وَصَّیْنَا ہم نے وصیّت کی۔
وَصِیْد چوکھٹ۔
وَصِیْلَہ (وصل) ایک قسم کا سانڈ جو مشرکین عرب اپنے معبودوں کے نام پر چھوڑتے تھے۔
وَضْع رکھنا۔ بچہ جننا۔
وَضَعَ اُس نے رکھا۔
وَضَعْنَا ہم نے رکھا۔
وُضِعَ رکھا گیا۔
وَضَعَتْ اس عورت نے بچہ جنا۔
وَضَعْتُ میں نے جنا۔
وَطَر حاجت۔

وَطِیٔ روندنا۔ پامال کرنا۔ موافقت کرنا۔
وَطِیْن گلے کی ایک رگ کا نام ہے۔ رگِ حیات۔ رگِ زندگانی۔
وِعَاء ظرف۔
وَعْد وعدہ۔ وعدہ کرنا۔
وَعَدَ اس نے وعدہ کیا۔
وَعَدُوْا اُنہوں نے وعدہ کیا۔
وَعَدْتَ تو نے وعدہ کیا۔
وَعَدْتُّ میں نے وعدہ کیا۔
وَعَدْنَا ہم نے وعدہ کیا۔
وُعِدَ وعدہ کیا گیا۔
وُعِدْنَا ہم وعدہ کئے گئے۔
وٰعَدْنَا (مواعدۃ وعد) ہم نے وعدہ کیا۔
وَعِیْد (وعد) عذاب کی دھمکی۔
وَعَظْتَ (وعظ) تو نے نصیحت کی۔
وَاعِظِیْنَ ج۔ نصیحت کرنے والے۔
وِفَاق (وفق) پورا۔
وَفْد مہمان۔
وَفّٰی (توفیہ وفا) اسنے پورا دیا۔ اسنے پورا کیا

وُقِبَتْ پورا دیگئی۔
وَقَبَ چھاگیا۔
وَقْتٌ وقت۔
وَقْرٌ بوجھ گرانی۔
وِقْرٌ
وَقَار بھاری بھرکم ہونا۔
وَقَعَتْ واقع ہونا۔ آپڑنا۔
وَقَعَ واقع ہوا۔ آپڑا۔
وَقَعَتْ واقع ہوئی۔ آپڑی۔
وَاقِعٌ ہونیوالا۔ گرنے والا۔
وَاقِعَة واقع ہونیوالی۔ آپڑنیوالی۔
وُقِفُوا (وَقْف) وہ روکے گئے۔ وہ کھڑے کئے گئے۔
وَقُوْد (وَقْد) ایندھن۔
وَقٰی (وَقَاء) اس نے بچایا۔
وَاقٍ بچانے والا۔
وَكَزَ (وَكْز) اس نے گھونسا مارا۔
وَكَّلْنَا (تَوْكِيل) (وَكْل) ہم نے مقرر کیا۔ ہم نے تعینات کیا۔
وُكِّلَ مقرر کیا گیا تعینات کیا گیا
وَكِيل (وَكْل) کارساز۔ حامی۔ خبرگیراں۔

وَلَايَتٌ دوستی۔ کارسازی سرپرستی
وَال دوست۔ کارساز۔
وَلِیّ دوست۔ کارساز۔ سرپرست۔ نگراں۔
وَلَدَ (وِلَادَة) اس نے جنا (مذکر)
وَلَدْنَ اُن عورتوں نے جنا۔
وُلِدَ جنا گیا۔
وُلِدْتُ میں جنا گیا۔
وَلَدٌ اولاد۔ بیٹا۔ بیٹی۔
وَالِدٌ جننے والا۔ باپ۔
وَالِدَان وَالِدَيْن ت۔ ماں باپ۔
وَالِدَه ماں۔
وَالِدَات ج۔ مائیں۔
وَلِيْد بچہ۔ لڑکا۔
وِلْدَان لڑکے۔
وَلّٰی (تَوْلِيَه) (وَلْی) وہ پھرا۔
وَلَّوْا وہ پھرے۔
وَلَّيْتَ تو پھرا۔
وَلَّيْتُمْ تم پھرے۔
وَلّٰا اُس نے پھیر دیا۔

| | |
|---|---|
| وَلِّ | مُنہ پھیر لے۔ |
| وَلُّوا | مُنہ پھیر لو۔ |
| وَلِيجَة | جگری دوست۔ |
| وَنىٰ | سُستی کرنا۔ |
| وُورِيَ | (مُوَارَاة / وَرْى) چھپایا گیا۔ |
| وَهَّاج | (وَهَج) چمکتا۔ روشن۔ |
| وَهَبَ | (هِبَة / وَهْب) اُس نے بخشا۔ اُس نے عطا کیا۔ |
| وَهَبَتْ | اُس عورت نے بخشا۔ |
| وَهَبْنَا | ہم نے بخشا۔ ہم نے عطا کیا |
| وَهَّاب | بڑا بخشنے والا۔ بڑا دینے والا۔ بڑا فیاض۔ |
| وَهْن | سُستی۔ سُست ہونا۔ |
| وَهَنَ | وہ سُست ہوا۔ |
| وَهَنُوا | وہ سُست ہوئے۔ |
| وَيْكَاَنَّ | ارے۔ |
| وَيْل | خرابی۔ افسوس۔ |

## ہ

| | |
|---|---|
| هَا | حرفِ تنبیہ۔ ہوشیار ہو خبردار ہو |
| هَاتُوا | لاؤ۔ |
| هَاتَيْنِ | یہ دونوں عورتیں۔ |
| هَادُوا | وہ یہودی ہوئے۔ |
| هَارٍ | کمزور۔ گرنے والی۔ |
| هَارُوتَ | ایک فرشتے کا نام ہے جو اپنی نافرمانی کے باعث چاہ بابل میں معذب ہے |
| هَارُونَ[1] | حضرت ہارون پیغمبر جو حضرت موسیٰؑ کے بھائی تھے |
| هَامَانَ | فرعون کے وزیر کا نام ہے |
| هَامِدَة | (هُمُود) بنجر زمین۔ دبی ہوئی زمین جس میں طاقت نہ ہو۔ |
| هَاوِيَة | دہکتی آگ۔ دوزخ کے ایک طبقہ کا نام۔ |
| هَاؤُمُ | یہ لو۔ |
| هَبْ | (وَهْب) بخش۔ عطا کر۔ |
| هَبَاء | غبار۔ |
| هَجْر | چھوڑنا۔ |
| هَاجَرَ | (مُهَاجَرَة / هِجْرَة) اُس نے وطن چھوڑا۔ |
| هَاجَرُوا | اُنہوں نے وطن چھوڑا۔ |
| هَاجَرْنَ | اُن عورتوں نے وطن چھوڑا |

[1] عبری معنی روشن۔ پہاڑ کا رہنے والا۔

| | |
|---|---|
| هَدّ توڑنا۔ چوراچورا کرنا۔ | هُزُوٌ ٹھٹھا۔ مذاق۔ تمسخر۔ |
| هُدِمَتْ {غیبۃ (هَدَّ)} توڑی گئی۔ ڈھائی گئی | هُزِّي (هَزّ) {ہلا اے عورت۔ حرکت دے اے عورت۔} |
| هُدْهُدْ ایک قسم کی چڑیا ہے۔ | |
| هُدًى ہدایت۔ رہنمائی۔ سوجھ۔ | هَشِيم (هَشْم) سوکھی ہوئی گھاس کا چورا |
| هَدَى {اس نے ہدایت کی۔ اس نے راہ دکھائی} | هَضْم توڑنا۔ |
| | هَضِيم نازک۔ |
| هَدَيْتَ تونے ہدایت کی۔ | هٰكَذَا اسی طرح۔ یونہی۔ |
| هَدَيْنَا ہم نے ہدایت کی۔ | هَلْ حرف استفہام۔ کیا۔ آیا |
| هُدِيَ وہ ہدایت کیا گیا۔ | هَلَكَ (هلاك) وہ ہلاک ہوا۔ |
| هُدُوا وہ ہدایت کیے گئے۔ | هَالِكٌ ہلاک ہونیوالا۔ فنا ہونیوالا |
| هُدِنَا ہم ہدایت کیے گئے۔ | هَالِكِيْنَ ۔ج ہلاک ہونیوالے۔ |
| هَادٍ {ہدایت کرنے والا۔} | هَلُمَّ آؤ۔ |
| هَادِي | هَلُوْع (هَلَع) بے صبر۔ |
| هَدْي قربانی کا جانور۔ | هُمْ (ضمیر جمع مذکر غائب) وہ سب۔ |
| هَدِيَّة تحفہ۔ | هُمَا {تثنیہ مذکر و مونث غائب} وہ دونوں۔ |
| هٰذَا یہ (مذکر) | هَمَّ (هَمّ) اُس نے قصد کیا۔ |
| هٰذَانِ۔ ت یہ دونوں۔ | هَمَّتْ اُس عورت نے قصد کیا |
| هٰذِهٖ یہ (مؤنث) | هَمُّوْا اُنہوں نے قصد کیا۔ |
| هَرَبْ بھاگنا۔ | هَمَّاز (همز) غیبت کرنیوالا چغلخور۔ |
| هَزْل مذاق۔ ٹھٹھا۔ | هُمَزَة ۔ج چغل خور۔ |
| هَزَمُوْا (هَزْم) اُنہوں نے شکست دی | هَمَزَات (همز) شیطانی وسوسے۔ |

همس — خفی آواز۔
هنالك — اس جگہ۔ اس موقع پر۔
هنّ (ضمیر جمع مؤنث غائب) وہ عورتیں۔
هنیئا — پچتا۔ ہضم ہونیوالا۔
هو — وہ۔
هواء — خالی۔
هود — حضرت ہود پیغمبر علیہ السلام جو قوم عاد کی طرف مبعوث ہوئے تھے۔
هؤلاء — یہ لوگ۔
هون — آہستہ۔ دبے پاؤں۔
هون — ذلت۔ خواری۔ رسوائی
هوی — خواہش نفس۔
هوی — وہ نیچے گرا۔
ههنا — اس جگہ۔ یہاں۔
هی — وہ عورت۔
هیه — وہ (مونث)
هیّئ (هیئة) تیار کر۔
هیئة — شکل۔ صورت۔ شبیہ۔ مشابہ۔ مانند۔
هیت — آؤ۔

هیم — پیاسا اونٹ۔ تونسا ہوا
هیّن — آسان۔
هیهات — دور ہوا۔

# ی

یا (حرف ندا) اے۔
یابس، یبس (یبس) خشک۔
یابسات ج خشک چیزیں سوکھی ہوئی چیزیں۔
یاجوج — ایک کافر قوم ہے جو سد میں قید ہے اور قریب قیامت نکلے گی۔
یاقوت — ایک مشہور قیمتی پتھر ہے
یتیم (ج یتٰمیٰ) بے باپ کا لڑکا یا لڑکی
یتیمین - ت دو یتیم۔
یتامیٰ ج یتیم۔
یثرب — مدینہ طیبہ۔
یحموم — کالا دھواں۔
یحییٰ* — حضرت یحییٰ بن زکریا ؑ

* (عبری معنی یہ ہیں کہ یہوواہ یعنی خدا ہی ہماری زندگی ہے)

يَدٌ — ہاتھ۔

يَدَانِ / يَدَيْنِ — ت — دونوں ہاتھ۔

يُسْرٌ / يُسْرٰى — آسانی۔

يَسِيْرٌ — آسان۔

يَسَعُ * — ایک پیغمبر کا نام ہے۔

يَعْقُوْبُ — (عبری معنی ایڑی پکڑنے والا) حضرت یعقوبؑ جنہیں اسرائیل بھی کہتے ہیں۔

يَعُوْقَ — قوم نوح کے ایک بت کا نام ہے جو اہل عرب کے ہاتھ لگ گیا تھا۔

يَغُوْثَ — " "

يَقْطِيْنٍ — بیلدار درخت۔ کدو کا درخت

يَقِيْنٌ — علم۔ موت۔ بے شبہ بات۔

يَمٌّ — دریا۔

يَمِيْنٌ — داہنا ہاتھ۔

يَنْعٌ — پھل کا پکنا۔

يُوْسُفُ — (عبری معنی یہ ہیں کہ آئندہ بڑھیگا) یوسف بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیمؑ خدا کے نہایت مقبول نبی اور انکے ایک برگزیدہ پیغمبر تھے۔

يَوْمٌ — دن۔

يَوْمَيْنِ — دو دن۔

يَوْمَئِذٍ — اُس دن۔

يُوْنُسُ — (عبری میں آپکا اسم مبارک یوناہ ہے جسکے معنی کبوتر کے ہیں) حضرت یونس علیہ السلام جنکو مچھلی نگل گئی تھی۔

يَئُوْسٌ — (یاس) نا اُمید۔

يَهُوْدُ — حضرت موسیٰؑ کی قوم۔

## ی سے ماضی کے صیغے

يَئِسَ — (یاس) وہ نا اُمید ہوا۔

يَئِسُوْا — وہ نا اُمید ہوئے۔

يَئِسْنَ — وہ عورتیں نا اُمید ہوئیں

يَسَّرَ — (تیسیر / یُسر) اُس نے آسان کیا۔

يَسَّرْنَا — ہم نے آسان کیا۔

يَسِّرْ — آسان کر (صیغہ امر کا ہے)

## ی سے مضارع کے صیغے

يَاْبٰى — (اِبَاء) انکار کرتا ہے۔

يَاْتَلِ — (ایتلاء) وہ قسم کھائے۔

يَاْتَمِرُوْنَ — (ایتمار / امر) وہ مشورہ کرتے ہیں۔

* عبری نام یہوشوع ہے جسکے معنی یہ ہیں کہ خدا ہمارا مددگار ہے۔

یَاْتِیْ (اَتیٰ) آتا ہے (ب کیساتھ لاتا ہے)

یَاْتُوْنَ — وہ آتے ہیں۔ آئینگے۔ (ب کیساتھ لاتے ہیں لائینگے)

یَاْتِیْنَ — وہ عورتیں آئیں گی۔ (ب) کے ساتھ (وہ عورتیں لائینگی)

یَاْتِیَنَّ — لائیگا (ب کے ساتھ)

یَاْتِیَانِ — وہ دونوں آئیں (ب کے ساتھ وہ دونوں لائیں)

یَاْخُذُ (اَخذ) پکڑتا ہے۔ لیتا ہے۔ پکڑیگا۔ لے گا۔

یَاْخُذُوْنَ — وہ لیتے ہیں۔

یَاْخُذُوْا — وہ لیں۔

یُؤْخَذُ — لیا جائیگا۔

یَاْذَنُ (اِذن) اجازت دیگا۔

یُؤْذَنُ — اجازت دیجائیگی۔

یَاْفِکُوْنَ (اِفک) وہ جھوٹ باندھتے ہیں۔

یَاْکُلُ (اَکل) کھاتا ہے کھائیگا۔

یَاْکُلَانِ — وہ دونوں کھاتے ہیں۔

یَاْکُلُوْنَ — وہ کھاتے ہیں۔

یَاْکُلُوْا — وہ کھائیں۔

یَاْکُلْنَ — وہ کھاتی ہیں۔

یَاْلَمُوْنَ (اَلَم) وہ دکھ پاتے ہیں۔

یَاْلُوْنَ (اَلیٰ) وہ کمی کرتے ہیں۔

یَاْمُرُ (اَمر) وہ حکم دیتا ہے وہ حکم دیگا۔

یَاْمُرُوْنَ — وہ حکم دیتے ہیں۔

یُؤْمَرُوْنَ — وہ حکم دئے جاتے ہیں۔

یَاْمَنَ (اَمن) وہ امن میں رہتا ہے۔

یَاْمَنُوْا — وہ امن میں رہیں۔

یَاْنِ (اَن) وقت آگیا۔

یُبَایِعُوْنَ (مُبَایعت، بَیع) بیعت کرتے ہیں۔

یُبَایِعْنَ — وہ عورتیں بیعت کریں۔

یَبْتَغِ (اِبتغاء، بَغی) تلاش کریگا۔ چاہیگا۔

یَبْتَغُوْنَ — چاہتے ہیں۔

یُبَتِّکُنَّ (تَبتیک، بَتک) چیریں گے۔

یَبْتَلِیَ (اِبتلاء، بَلی) آزمائے۔

یَبُثُّ (بَثّ) پھیلاتا ہے بکھیرتا ہے۔

یَبْحَثُ (بَحث) کھودتا ہے۔

یَبْخَسْ (بَخس) وہ گھٹا کردے۔

یُبْخَسُوْنَ — گھٹا کر دئے جائینگے۔

یَبْخَلُ (بُخل) وہ کنجوسی کرتا ہے۔

یَبْخَلْ — وہ کنجوسی کریگا۔

یَبْخَلُوْنَ — وہ کنجوسی کرتے ہیں۔

يُبَدِّلُ (تَبْدِيل / بَدَّلَ) بدلے گا۔
يُبَدِّلُوا بدلیں گے۔
يُبَدِّلَنَّ بدلے گا۔
يُبَدِّلُونَ وہ بدلتے ہیں۔ بدلینگے
يُبَدَّلُ بدلا جائیگا۔
يُبْدِلَ (اِبْدَال / بَدَل) بدل دیگا۔
يَبْدَؤُ (بَدْءٌ) / يُبْدِئُ (اِبْدَاء / بَدْء) پہلی بار پیدا کرتا ہے۔
يُبْدِيَ (بَدْو) وہ ظاہر کرے۔
يُبْدِ وہ ظاہر کریگا۔
يُبْدُونَ وہ ظاہر کرتے ہیں۔
يُبْدِينَ وہ عورتیں ظاہر کرتی ہیں
يَبْسُطُ (بَسْط) پھیلاتا ہے۔ فراخ کرتا ہے
يَبْسُطُوا پھیلائیں۔
يُبَشِّرُ (تَبْشِير / بِشَارَت) خوشخبری دیتا ہے۔
يَبْصُرُوا (بَصَر) دیکھتے ہیں۔
يُبَصَّرُونَ (تَبْصِير / بَصَّرَ) دکھلائے جاتے ہیں۔
يُبْصِرُ (اِبْصَار / بَصَر) دیکھتا ہے۔
يُبْصِرُونَ دیکھتے ہیں۔
يَبْطِشُ (بَطْش) پکڑتا ہے۔
يَبْطِشُونَ پکڑتے ہیں۔

يُبْطِلَ (اِبْطَال / بَطَل) باطل کرے۔
يُبْطِلُ باطل کریگا۔
يُبَطِّئَنَّ (تَبْطِئَة / بُطْء) دیر کرتا ہے۔
يَبْعَثَ (بَعْث) بھیجے۔ اُٹھائے کھڑا کرے۔ بھیجتا ہے۔ اُٹھاتا ہے۔ کھڑا کرتا ہے بھیجیگا۔ اُٹھائیگا۔ کھڑا کریگا۔
يَبْعَثَنَّ اُٹھائیگا۔
يُبْعَثُ اُٹھایا جائیگا۔
يُبْعَثُونَ اُٹھائے جائینگے۔
يُبْعَثُوا اُٹھائے جائیں۔
يَبْغِي (بَغْي) ظلم کرتا ہے۔ حد سے بڑھتا ہے۔ چاہتا ہے تلاش کرتا ہے۔
يَبْغِيَانِ وہ دونوں حد سے بڑھتے ہیں
يَبْغُونَ چاہتے ہیں۔ تلاش کرتے ہیں۔ زیادتی کرتے ہیں حد سے بڑھتے ہیں۔
يَبْقَىٰ (بَقِي) باقی رہیگا۔
يَبْكُونَ (بُكَا) وہ روتے ہیں۔

یَبْکُوا — وہ روئیں ۔

یُبْلِسُ {اِبْلَاس / اَبْلَسَ} وہ مایوس ہوگا ۔

یَبْلُغَ / یَبْلُغَنَّ (بُلُوغ) } پہنچے ۔

یَبْلُغَا — وہ دونوں پہنچیں ۔

یَبْلُغُوا — وہ پہنچیں ۔

یُبَلِّغُوْنَ {تَبْلِیغ / بَلَّغَ} وہ پہنچاتے ہیں ۔

یَبْلُوَ / یَبْلُوَنَّ (بَلَاء) } وہ آزمائیگا ۔

یَبْلُوَ — وہ آزمائے ۔

یُبْلِیَ {اِبْلَاء / اَبْلٰی} وہ آزمائے ۔

یَبْلٰی (بِلٰی) پرانا ہوگا ۔

یَبُوْرُ (بَوَار) وہ ہلاک ہوگا ۔

یَبِیْتُوْنَ (بیت) وہ رات گزارتے ہیں ۔

یُبَیِّتُوْنَ {تَبْیِیْت / بَیَّتَ} رات میں مشورہ کرتے ہیں ۔

یُبِیْنُ {اِبَانَة / اَبَانَ} وہ بیان کرے ۔

یُبَیِّنُ {تَبْیِیْن / بَیَّنَ} وہ بیان کرتا ہے ۔

یُبَیِّنَ / یُبَیِّنَنَّ } وہ بیان کرے ۔

یَتَأَخَّرُ {تَأَخُّر / تَأَخَّرَ} پیچھے ہٹتا ہے ۔

یَتَبَدَّلِ {تَبَدُّل / تَبَدَّلَ} بدلے گا ۔

یُتَبِّرُوا {تَتْبِیر / تَبَّرَ} تباہ و برباد کریں ۔

یَتْبَعُ (تَبِع) پیچھے لگتا ہے ۔

یُتْبِعُوْنَ {اِتْبَاع / اَتْبَعَ} پیچھے لگاتے ہیں ۔

یَتَّبِعُ {اِتِّبَاع / تَبِعَ} پیروی کرتا ہے پیروی کریگا ۔

یَتَّبِعُوْنَ — پیروی کرتے ہیں ۔

یَتَّبِعُوا — پیروی کریں ۔

یُتَّبَعُ } پیروی کیا جاتا ہے / تابعداری کیا جاتا ہے

یَتَبَوَّأُ {تَبَوُّء / تَبَوَّأَ} جگہ پکڑتا ہے ۔

یَتَبَیَّنَ {تَبَیُّن / تَبَیَّنَ} ظاہر ہو ۔

یَتَجَرَّعُ {تَجَرُّع / تَجَرَّعَ} گھونٹ گھونٹ پیتا ہے

یَتَجَنَّبُ {تَجَنُّب / تَجَنَّبَ} علیحدہ رہیگا ۔

یَتَحَاجُّوْنَ {تَحَاجّ / تَحَاجَّ} وہ جھگڑیں گے ۔

یَتَحَاكَمُوا {تَحَاكُم / تَحَاكَمَ} جھگڑا لے جائیں ۔

یَتَخَافَتُوْنَ {تَخَافُت / تَخَافَتَ} چھپاتے ہیں چھپائینگے

یَتَخَبَّطُ {تَخَبُّط / تَخَبَّطَ} دیوانہ بناتا ہے ۔

یَتَّخِذُ {اِتِّخَاذ / اَخَذَ} پکڑتا ہے ۔

یَتَّخِذْ — پکڑیگا ۔

یَتَّخِذُوْنَ — وہ پکڑتے ہیں ۔

یَتَّخِذُوا — وہ پکڑیں ۔

يَتَّخِذُوْهُ — وہ اسے پکڑتے ہیں۔

يَتَخَطَّفُ (تخطّف / خطف) اُچک لیگا۔

يُتَخَطَّفُ — اچک لیا جاتا ہے۔

يَتَخَلَّفُوْا (تخلّف / خلف) وہ پیچھے رہیں۔

يَتَخَيَّرُوْنَ (تخیّر / خیر) پسند کرینگے۔

يَتَدَبَّرُوْنَ (تدبّر / دبر) سوچتے ہیں غور و فکر کرتے ہیں۔

يَتَذَكَّرُ (تذکّر / ذکر) نصیحت پکڑتا ہے۔

يَذَّكَّرُ — نصیحت پکڑے۔

يَتَذَكَّرُوْنَ — نصیحت پکڑتے ہیں۔

يَتَرَاجَعَا (تراجع / رجع) وہ دونوں لوٹیں۔

يَتَرَبَّصُ (تربّص / ربص) وہ انتظار کرتا ہے۔ راہ تکتا ہے۔

يَتَرَبَّصُوْنَ — وہ انتظار کرتے ہیں

يَتَرَبَّصْنَ — وہ عورتیں انتظار کریں۔

يَتَرَدَّدُوْنَ (تردّد / ردد) وہ متردد ہیں۔

يَتَرَقَّبُ (ترقّب / رقب) دیکھے معلوم کرے۔

يُتْرَكُ (ترک) وہ چھوڑ دیا جائے۔

يُتْرَكُوْا — وہ چھوڑ دیے جائینگے

يَتَزَكّٰى (تزکّی / زکی) پاک ہوتا ہے۔

يَتَسَاءَلُوْنَ (تساؤل / سوال) آپس میں ایکدوسرے سے پوچھتے ہیں۔

يَتَسَاءَلُوْا — آپس میں ایکدوسرے سے پوچھیں۔

يَتَسَلَّلُوْنَ (تسلّل / سلل) وہ کھسک جاتے ہیں

يَتَسَنَّهْ (تسنّہ / سنہ) وہ سڑتا ہے۔

يَتَضَرَّعُوْنَ (تضرّع / ضرع) گڑگڑاتے ہیں۔ زاری کرتے ہیں۔

يَتَطَهَّرُوْنَ (تطہّر / طہر) وہ پاک ہوتے ہیں۔

يَتَطَهَّرُوْا — وہ پاک ہوجائیں۔

يَتَعَارَفُوْنَ (تعارف / عرف) ایکدوسرے کو پہچانینگے

يَتَعَدَّ (تعدّی / عدو) وہ تجاوز کرے۔

يَتَعَلَّمُوْنَ (تعلّم / علم) وہ سیکھتے ہیں۔

يَتَغَامَزُوْنَ (تغامز / غمز) وہ اشارہ کرتے ہیں

يَتَغَيَّرْ (تغیّر / غیر) بدلتا ہے۔

يَتَفَجَّرُ (تفجّر / فجر) جاری ہوتا ہے

يَتَفَرَّقَا (تفرّق / فرق) وہ دونوں جدا ہونگے

يَتَفَرَّقُوْنَ — وہ جدا ہوجائینگے۔

يَتَفَضَّلَ (تفضّل / فضل) وہ فضیلت چاہتا ہے۔ وہ بڑائی چاہتا ہے

يَتَفَطَّرْنَ (تفطّر / فطر) پھٹ جائیں۔

يَتَفَقَّهُوْا (تفقّہ / فقہ) وہ سمجھ حاصل کریں۔

يَتَفَكَّرُونَ — وہ سوچتے ہیں۔ غور کرتے ہیں۔

يَتَفَكَّرُوا — وہ سوچیں۔

يَتَفَيَّؤُ (تَفَيُّؤ، فَيْئ) — سایہ جھکتا ہے۔

يَتَقَبَّلُ (تقبّل، قبول) — وہ قبول کرتا ہے۔

يُتَقَبَّلُ — قبول کیا جائیگا۔

يَتَقَدَّمُ (تقدّم، قدم) — وہ آگے بڑھتا ہے۔

يَتَّقِي (اِتّقاء، وقی) — وہ بچتا ہے۔

يَتَّقِ — بچے گا۔

يَتَّقُونَ — وہ بچتے ہیں۔

يَتَكَبَّرُونَ (تکبّر، کبر) — وہ غرور کرتے ہیں۔

يَتَكَلَّمُ (تکلّم، کلم) — وہ کلام کرتا ہے۔

يَتَكَلَّمُونَ — وہ کلام کرینگے۔

يَتَّكِئُونَ (اتّکاء، وکی) — وہ تکیہ لگاتے ہیں۔

يَتَلَاوَمُونَ (تلاوم، لوم) — باہم ایکدوسرے کو ملامت کرتے ہیں یا کرینگے

يَتَلَقَّى (تلقّی، لقی) — لیتا ہے۔

يَتْلُوا (تلاوۃ) — پڑھتا ہے پیچھے لگتا ہے

يَتْلُونَ — پڑھتے ہیں۔

يُتْلٰى — پڑھا جاتا ہے۔

يُتِمُّ (اِتمام) — وہ پورا کرتا ہے۔

يُتِمَّ — وہ پورا کرے۔

يَتَمَاسَّا (تماسّ، مسّ) — وہ دونوں میاں بیوی ایکدوسرے کو ہاتھ لگائیں

يَتَمَتَّعُونَ (تمتّع، متع) — وہ فائدہ اُٹھاتے ہیں

يَتَمَتَّعُوا — وہ فائدہ اُٹھائیں۔

يَتَمَطّٰى (تمطّی، مطو) — اکڑتا ہوا۔اکڑتا ہے۔

يَتَمَنَّوْنَ، يَتَمَنَّوْا (تمنّی، منی) — وہ تمنا کرینگے۔

يَتَنَاجَوْنَ (تناجی، نجو) — وہ مشورہ کرتے ہیں۔ کان میں باتیں کرتے ہیں

يَتَنَازَعُونَ (تنازع، نزع) — وہ آپس میں جھگڑا کرینگے ایک دوسرے سے جھپٹ کر لینگے۔

يَتَنَافَسُ (تنافس، نفس) — حرص کرتا ہے ڈھکتا ہے

يَتَنَاهَوْنَ (تناہی، نہی) — وہ ایکدوسرے کو روکتے ہیں۔

يَتَنَزَّلُ (تنزّل، نزل) — اُترتا ہے۔

يَتَوَارٰى (تواری، وری) — چھپتا پھرتا ہے۔

يَتُوبُ (توبہ) — رجوع ہوتا ہے۔

يَتُوبَ — رجوع ہووے۔

يَتُبْ — رجوع ہوگا۔

يَتُوبُونَ رجوع ہوتے ہیں۔
يَتُوبُوا رجوع ہوویں۔
يَتَوَفّٰى {توفّی / وفات} وفات دیتا ہے۔
يَتَوَفَّوْنَ جان نکالتے ہیں۔
يُتَوَفّٰى وفات دیا جاتا ہے۔
يُتَوَفَّوْنَ وفات دئے جاتے ہیں
يَتَوَكَّلُ {توکّل / وکل} بھروسا کرتا ہے۔
يَتَوَكَّلُونَ بھروسا کرتے ہیں۔
يَتَوَلّٰى تولّی وہ کارسازی کرتا ہے
يَتَوَلَّ ولی دوست رکھتا ہے۔
يَتَوَلَّوْنَ {دوستی رکھتے ہیں۔ / پیٹھ پھیرتے ہیں۔}
يَتَوَلَّوْا {پیٹھ پھیر میں پیٹھ پھیرتے ہیں۔}
يَتِيهُونَ (تاہ) حیران سرگرداں پھریں گے
يُثَبِّتُ {تثبیت / ثبت} جمائے رکھتا ہے ثابت قدم رکھتا ہے۔
يُثَبِّتَ ثابت رکھے۔
يُثْبِتُ {اثبات / ثبت} قائم رکھتا ہے۔
يُثْبِتُوا {وہ پکڑ لیں۔}
يُثْخِنَ {اثخان / ثخن} وہ خون بہائے۔

يَثْقَفُوا (ثقف) وہ پائیں۔
يَثْنُونَ (ثنی) {موڑتے ہیں۔ دوہرا کرتے ہیں۔}
يُجَادِلُ {مجادلہ / جدل} وہ جھگڑا کرتا ہے۔
يُجَادِلُونَ وہ جھگڑا کرتے ہیں۔
يُجَادِلُوا وہ جھگڑا کریں۔
يَجْأَرُونَ (جأر) وہ بلبلائیں گے۔
يُجَاهِدُ {مجاہدہ / جہد} کوشش کریگا۔
يُجَاهِدُونَ جہاد کرتے ہیں۔
يُجَاهِدُوا وہ جہاد کریں۔
يُجَاوِرُونَ {مجاورت / جوار} پڑوس میں رہیں گے۔
يُجْبٰى (جبی) کھینچا جاتا ہے۔
يَجْتَبِي {اجتباء / جبی} منتخب کرتا ہے منتخب کریگا
يَجْتَنِبُونَ {اجتناب / جنب} بچتے ہیں۔
يَجْحَدُ (جحد) وہ انکار کرتا ہے۔
يَجْحَدُونَ وہ انکار کرتے ہیں۔
يَجِدُ (وجد) پائے گا۔
يَجِدُونَ پائینگے۔
يَجِدُوا پائیں۔
يَجُرُّ (جرّ) کھینچتا ہے۔ کھینچے گا۔
يَجْرِمَنَّ (جرم) جرم پر آمادہ کرے۔

يَجْرِي (جَرْي) جاری ہے۔ رواں ہے بہتا ہے۔
يَجْزِي (جَزْي) بدلا دیتا ہے۔ بدلا دیگا۔
يَجْزِيَ وہ جزا دے کہ عوض دے۔
يُجْزٰى / يُجْزَ } جزا دیا جائیگا۔
يُجْزَوْنَ جزا دئے جائینگے۔
يَجْعَلُ (جَعْل) کرتا ہے یا کریگا۔
يَجْعَلَ کرے۔
يَجْعَلْ کریگا۔
يَجْعَلُوْنَ کرتے ہیں۔
يُجَلِّي {تجلّی، جلّی} کھولیگا۔
يَجْمَحُوْنَ (جَمْح) لگام توڑا کر بھاگتے ہیں۔
يَجْمَعُ (جَمْع) جمع کرتا ہے۔ جمع کریگا۔
يَجْمَعُوْنَ جمع کرتے ہیں۔
يَجْمَعَنَّ جمع کریگا۔
يُجَنَّبُ {تجنیب، جنب} علیحدہ کیا جائیگا۔
يَجْهَلُوْنَ (جَهْل) جہالت کرتے ہیں۔
يُجِيْبُ {جواب، اِجابۃ} قبول کرتا ہے۔
يُجِبْ قبول کریگا۔
يُجِيْرُ {اِجارۃ، جار} پناہ دیتا ہے۔

يُجِيْرُ / يُجِرْ } پناہ دیگا۔
يُجَارُ پناہ دیا جاتا ہے۔
يُحَاجُّوْنَ {محاجّۃ، حجّۃ} جھگڑتے ہیں۔
يُحَاجُّوْا جھگڑیں۔
يُحَادِدْ {مُحادّۃ، حدّ} مخالفت کریگا۔
يُحَادُّوْنَ مخالفت کرتے ہیں۔
يُحَارِبُوْنَ {محاربۃ، حرب} لڑائی کرتے ہیں۔
يُحَاسِبْ {محاسبۃ، حساب} حساب لیگا۔
يُحَاسَبُ حساب لیا جائیگا۔
يُحَافِظُوْنَ {محافظت، حفظ} محافظت کرتے ہیں۔
يُحَاوِرُ {محاورۃ، حور} باتیں کرتا ہے۔
يُحْبِبْ (اِحباب، حبّ) وہ محبت رکھیگا۔
يُحِبُّ } پسند کرتا ہے۔ دوست رکھتا ہے یا رکھیگا۔
يُحِبُّوْنَ دوست رکھتے ہیں یا رکھینگے
يُحْبَرُوْنَ (حَبْر) آو بھگت کئے جائینگے
يَحْبِسُ (حَبْس) روکتا ہے۔
يَحْبَطَنَّ (حَبْط) اکارت جائیگا۔
يُحْبِطُ (اِحباط، حبط) اکارت کریگا۔
يَحْتَسِبُ {احتساب، حسب} گمان کرتا ہے۔

یَحْتَسِبُوْنَ گمان کرتے۔
یَحْتَسِبُوْا گمان کریں۔
یُحْدِثُ {اِحْدَاث / حدث} پیدا کریگا۔
یَحْذَرُ (حَذَر) ڈرتا ہے۔
یَحْذَرُوْنَ ڈرتے ہیں۔
یُحَذِّرُ {تَحْذِیْر / حَذَر} ڈراتا ہے۔
یُحَرِّفُوْنَ {تَحْرِیْف / حَرْف} پھیرتے ہیں۔ بدلتے ہیں
یُحَرِّمُ {تَحْرِیْم / حَرَم} حرام کرتا ہے۔
یُحَرِّمُوْنَ حرام کرتے ہیں۔
یَحْزُنَ (حُزْن) وہ غمگین ہو۔
یَحْزَنَّ وہ عورتیں غمگین ہوں
یَحْزَنُوْنَ غمگین ہونگے۔
یَحْزُنُ غم میں ڈالتا ہے یا ڈالیگا
یَحْسَبُ
یَحْسَبَنَّ (حَسَب) } گمان کرتا ہے۔
یَحْسَبُوْنَ گمان کرتے ہیں۔
یَحْسُدُوْنَ (حَسَد) حسد کرتے ہیں۔
یُحْسِنُوْنَ {اِحْسَان / حُسْن} اچھا کام کرتے ہیں۔
یَحْشُرُ (حَشْر) جمع کریگا۔
یُحْشَرُ اکٹھا کیا جائیگا۔
یُحْشَرُوْنَ اکٹھے کئے جائینگے۔

یَحُضُّ (حَضّ) {ابھارتا ہے۔ اکساتا ہے / ترغیب دیتا ہے۔}
یَحِضْنَ (حَیْض) وہ حائضہ ہوتی ہیں۔
یَحْضُرُوْنِ (حُضُوْر) وہ میرے پاس حاضر ہوں
یَحْطِمَنَّ (حَطْم) کچل ڈالے۔
یُحْفِ (حَفْو) وہ چمٹے۔
یَحْفَظُوْا (حِفْظ) وہ محفوظ رکھیں (مرد)
یَحْفَظْنَ وہ محفوظ رکھیں (عورتیں)
یُحٰفِظُوْنَ وہ حفاظت کرتے ہیں۔
یَحِقَّ (حَقّ) ثابت ہو جائے۔
یُحِقُّ {اِحْقَاق / حَقّ} ثابت کرتا ہے۔
یُحِقَّ ثابت کرے۔
یَحْکُمُ (حُکْم) حکم کرتا ہے۔
یَحْکُمَانِ وہ دونوں حکم کرتے ہیں
یَحْکُمُوْنَ وہ حکم کرتے ہیں۔
یُحَکِّمُوْنَ {تَحْکِیْم / حُکْم} حاکم بناتے ہیں۔
یُحَکِّمُوْا وہ حاکم بنائیں۔
یُحْکِمُ {اِحْکَام / حُکْم} وہ مضبوط کرتا ہے۔
یَحِلَّ (حِلّ) اترے۔ حلال ہے۔
یَحِلُّوْنَ وہ حلال ہیں (مرد)
یُحِلُّ {اِحْلَال / حِلّ} وہ حلال کرتا ہے۔

یُحِلُّوْا — حلال کریں۔
یُحِلُّوْنَ — حلال کرتے ہیں۔
یَحْلِفُوْنَ (حَلَف) قسمیں کھاتے ہیں یا کھائینگے
یَحْلِفُنَّ — قسمیں کھائینگے۔
یُحَلَّوْنَ {تَحْلِیَہ / حَلْی} زیور پہنائے جائینگے۔
یُحْمَدُوْا (حَمْد) وہ تعریف کئے جائیں۔
یَحْمِلُ (حَمْل) بوجھ اُٹھائیگا۔
یَحْمِلُوْنَ — بوجھ اُٹھائینگے۔ بوجھ اُٹھاتے ہیں۔
یَحْمِلْنَ — بوجھ اُٹھائینگے۔
یَحْمِلُوْا — وہ بوجھ اُٹھائیں (مذکر)
یَحْمِلْنَ — وہ بوجھ اُٹھائیں (مؤنث)
یُحْمٰی (حَمْی) گرم کیا جائیگا۔ تپایا جائیگا
یَحُوْرَ (حَوْر) وہ گھاٹا اُٹھائیگا۔
یَحُوْلُ (حَوْل) آڑے آتا ہے۔
یُحِیْطُوْنَ {اِحَاطَہ / حَوْط} احاطہ کرتے ہیں گھیرتے ہیں۔
یُحِیْطُوْا — احاطہ کریں۔ گھیریں۔
یُحَاطُ — گھیرا جائیگا۔
یَحْیٰی / یَحْیَا (حَیّ) زندہ رہتا ہے۔ زندہ رہے گا۔

یُحْیِیْ {اِحْیَاء / حَیّ} زندہ کرتا ہے۔ زندہ کریگا۔
یُحْیِیْنِ — وہ مجھے زندہ کریگا۔
یَحِیْفَ {حَیْف / حَاف} ظلم کرے۔
یَحِیْقُ (حَیْق) گھیرتا ہے۔
یَخَافُ (خَوْف) ڈرتا ہے۔
یَخَافَا — وہ دونوں ڈریں۔
یَخَافُوْنَ — ڈرتے ہیں۔
یَخَافُوْا — ڈریں۔
یُخَالِفُوْنَ {مُخَالَفَت / خِلَاف} مخالفت کرتے ہیں۔
یَخْتَارُ {اِخْتِیَار / خَیْر} اختیار کرتا ہے۔ چھانٹتا ہے۔
یَخْتَانُوْنَ {اِخْتِیَان / خِیَانَت} خیانت کرتے ہیں۔
یَخْتَصُّ {اِخْتِصَاص / خَصّ} مخصوص کرتا ہے۔ خاص کرتا ہے۔
یَخِصِّمُوْنَ {اِخْتِصَام / خَصْم} جھگڑینگے۔
یَخْتَلِفُوْنَ {اِخْتِلَاف / خُلْف} اختلاف کرتے ہیں۔
یَخْتِمْ (خَتْم) مُہر لگادے۔
یُخٰدِعُوْنَ / یُخَادِعُوْنَ (خِدَاع) فریب دیتے ہیں۔
یُخٰدِعُوْا — فریب دیں۔

یَخْذُلُ (خذل) مدد نہ کرے۔
یَخِرُّوْنَ (خرور) گرتے ہیں۔
یَخِرُّوْا گریں۔
یُخْرِبُوْنَ {اخراب، خرب} اجاڑتے ہیں۔
یَخْرُجُ (خروج) نکلتا ہے یا نکلیگا۔
یَخْرُجُوْنَ نکلیں گے۔
یَخْرُجُوْا نکلیں۔
یَخْرُجَنَّ نکلے گا۔
یَخْرُجْنَ نکلیں وہ عورتیں۔
یُخْرِجُ {اخراج، خرج} نکالتا ہے۔
یُخْرِجَ نکالے۔
یُخْرِجُ
یُخْرِجَنَّ } نکالے گا۔ نکالے۔
یُخْرِجُوْنَ نکالتے ہیں۔
یُخْرِجَا وہ دونوں نکالیں۔
یُخْرِجُوْا وہ نکالیں۔
یُخْرَجُوْنَ نکالے جاتے ہیں۔
یَخْرُصُوْنَ (خرص) اٹکل دوڑاتے ہیں۔
یُخْزِیْ (خزی) رسوا کریگا۔
یَخْسَرُ (خسر) خسارہ پائینگے۔
یُخْسِرُوْنَ {اخسار، خسر} کم دیتے ہیں۔

یَخْسِفَ (خسف) زمین میں دھنسا دے۔
یَخْشٰی (خشی) ڈرتا ہے۔
یَخْشَوْنَ ڈرتے ہیں۔
یَخْصِفَانِ (خصف) جوڑتے ہیں۔ ٹانکتے ہیں
یَخِصِّمُوْنَ {اختصام، خصم} جھگڑتے ہیں۔
یَخْطَفُ (خطف) اُچکتا ہے۔
یُخَفِّفْ {تخفیف، خف} کم کرے۔ کم کریگا۔ ہلکا کرے۔ ہلکا کریگا۔
یُخَفَّفُ ہلکا کیا جائیگا۔
یَخْفٰی (خفی) چھپتا ہے۔
یَخْفَوْنَ چھپیں گے۔
یُخْفُوْنَ {اخفاء، خفی} چھپاتے ہیں۔
یُخْفِیْنَ وہ عورتیں چھپاتی ہیں۔
یَخْلُ (خلو) نرا ہو جائے۔
یَخْلُدُ (خلود) ہمیشہ رہیگا۔
یُخْلِفُ {اخلاف، خلف} خلاف کریگا۔
یَخْلُفُوْنَ (خلف) آتے ہیں۔
یَخْلُقُ (خلق) پیدا کرتا ہے۔
یَخْلُقُوْنَ پیدا کرتے ہیں۔
یَخْلُقُوْا پیدا کریں۔
یُخْلَقُ پیدا کیا جاتا ہے۔

